وسراج الملک مرحوم میں آچکا ہے بیچ میں آکر اس کے وار کو روکا۔ پھر تو جملہ ہمراہیان مغفور اس پر ٹوٹ پڑے۔ اگر چہ بہ وار چھلتا اس کے جسم میں نہ ہوتا تو ٹکڑے ہو جاتا۔ بسبب چھلتے کے جو ایک خاص قسم کا تھا تلواریں پورا کام نہ کرسکیں چنانچہ میر تہور علی صاحب نے بھی جو بعد ازاں مخاطب بہ جلال الدولہ بہادر ہوئے ہیں۔ وار کیا تھا تو تیغہ ان کا اس کے چھلتے میں در آکر پھنس گیا تھا۔ اس میں سے بدقت نکالا گیا۔ چنانچہ وہ تیغہ اور ایک قدیم کتاب مصنف کے قلم کی جس پر کسی بادشاہ کے ہاتھ کی تحریر بھی تھی یہ ہر دو چیزیں محبوب یار جنگ مرحوم نے بطور تحفہ و یادگار وکٹوریہ موریل (نمایش گاہ) میں جس کا آغاز لارڈ کرزن کے عہد میں ہوا تھا پیشکش کر دیا۔ بزمانہ لارڈ منٹو۔

الحاصل زخمی ہونے کے بعد گرفتار ہوا مغفور کے بعض ملازمین جو ہمراہ تھے بیان کرتے ہیں کہ وہ وقت بھی ایک عجیب حشر نما تھا۔ ایک کی خبر ایک کو نہ تھی۔ باوجودیکہ رزیڈنٹ بہادر اور نواب صاحب مغفور ہاتھ میں ہاتھ لئے ہوئے تھے۔ مگر اس وقت دونوں صاحب دو طرف ہو گئے۔ اندر کے اور باہر کے لوگ جمع ہو کر ایک مجمع عظیم ہو گیا تھا۔ جب جہانگیر خاں گرفتار ہو گیا تو نواب صاحب مغفور کو ہم نے دیکھا کہ بہ کمال پریشانی ہر ایک سے پوچھ رہے تھے کہ بڑے صاحب کہاں ہیں۔ جب بڑے صاحب صحیح وسالم مل گئے تو اس وقت مطمئن ہو کر ہاتھ میں ہاتھ ملا لیا۔

مرقعۂ عبرت میں مرقوم ہے کہ نواب صاحب مغفور کے ایک ہمراہی نے قبل اس کے کہ قرابین فیر ہو اس کا منہ پھیر دیا اور اسی وجہ سے یہ دونوں صاحب محفوظ رہے۔ اسی زمانے میں مولف نے یہ سنا کہ عین فیر کرنے کے وقت کسی نے قرابین پر زور سے ہاتھ مار دیا جس کے باعث قرابین کا منہ زمین کی طرف جھک گیا۔ بہر حال اگر یہ واقعہ صحیح ہے تو اس شخص کی بدنصیبی پر افسوس ہوتا ہے کہ ایسا کارنمایاں کر کے بغیر صلہ و انعام روپوش و گمنام رہا۔ الحاصل فضل خدا ہو۔ ایک موٹا چھرا امیر تہور علی صاحب کے پاؤں میں لگا تھا۔ ظالم نے قرابین میں خدا جانے کیا کیا بھرا تھا۔ علاوہ چھرے اور گولیوں کے پارہ بھی تھا کیونکہ حاجی جمال محمد سراج الملک مرحوم کے وقت کا شاگرد پیشہ جو مغفور کے ہمراہ تھا۔ ذکر کرتا تھا کہ بعد رفع انتشار جب ہم سب نواب صاحب کے پاس جمع ہو گئے تو مجھ کو دیکھ کر نواب صاحب مغفور نے فرمایا تھا تمھارے منہ پر کیا لگا ہے۔ میں نے رومال سے پونچھ کر دیکھا تو پارہ تھا۔ شاید دور رہنے کی وجہ سے پارہ سرد ہو گیا تھا اس لئے جلد پر جم کر رہ گیا۔

المختصر اعلیحضرت نے ملاقات کے مکان میں رزیڈنٹ بہادر اور نواب صاحب مغفور کو دوبارہ طلب فرما کر بعد کلمات تاسف و ہمدردی رخصت فرمایا۔ مغفور اپنی ہمراہی فوج کے ساتھ رزیڈنٹ بہادر کو ان کی کوٹھی میں پہنچا کر اپنے دولت سرا میں واپس آئے۔ جس وقت نواب صاحب اور رزیڈنٹ بہادر ہاتھی پر سے

اترے ہیں تو رزیڈنٹ بہادر کی میم صاحبہ جو منتظر و مضطر استادہ تھیں آگے بڑھ کر نواب صاحب سے ہاتھ ملایا اور نہایت شکریہ ادا کیا۔

واضح ہو کہ مجرم سے بہت کچھ استفسار کیا گیا لیکن اس بدمعاش نے سوائے بے اصل حیلوں کے اصل مطلب کو اصلا نہ بیان کیا اور بسبب جراحات کاری کے چند روز میں مر گیا۔

فتح علی خانساماں مذکور بھی اگر انصاف سے دیکھا جائے تو واقعی فدائی و جاں نثار دلی مغفور کے گھر کا تھا۔ خانساماں مذکور کے متعلق ایک اور واقعہ یاد آگیا ہے اگرچہ ان جان نثاریوں کے بعد جن کا بیان ہو چکا ہے اس واقعہ کی کوئی وقعت نہیں ہے اور ایک ادنی بات ہے لیکن جان نثاران ذی عقل و فہم زمانۂ حال و استقبال کے لئے ایک اعلیٰ سبق ہے۔ اگر در خانہ کس است یک حرف بس است۔ واقعہ مذکور یہ کہ ایک روز ایوان شاہی میں بغرض دربار نواب مختار الملک بہادر و مہاراجہ نرندر پیشکار بہادر اور نواب محمد رشید الدین خاں وقار الامرا بہادر وغیرہ امرائے پائیگاہ با انتظار برآمدی حضور پرنور حاضر تھے۔ دفعتاً دیکھتے کیا ہیں کہ فتح علی خانساماں اپنے مقام سے گوشۂ رومال پھیلایا ہوا جھپٹا اور مختار الملک بہادر کے سر پر کوئی چیز اوپر سے آرہی تھی اس کو اپنے رومال میں لے لیا اور اپنے مقام پر جا کر پھر کھڑا ہو گیا۔ معلوم ہوا کہ جنگلی کبوتر جو اوپر بیٹھا ہوا تھا اس پر خانساماں مذکور نے نظر رکھی تھی۔ جب دیکھا کہ وہ بیخال کرنے کو ہے تو بکمال تیزی قریب اپنے

آقا (مختار الملک بہادر) کے پہنچ کر سر گین کبوتر کو اپنے رومال میں لے لیا۔ یہ حسن خدمت خانساماں مذکور دیکھ کر نواب وقارالامرا بہادر نے نہایت تحسین و آفرین کی اور فرمایا کہ ایسے کو صرف جان نثار نہیں بلکہ اپنے آقا کا عاشق زار کہنا چاہئے۔ ایسے جان نثار کسی کو نہیں میسّر ہوتے۔ خوش قسمتوں کو ملتے ہیں۔

جب جان نثاریاں خانساماں مذکور کی بیان کی گئی ہیں تو اس کے آقاؤں کی قدردانیوں کو بھی بیان کرنا لازم ہوا۔ ناظرین کو یہ نہ خیال نہ ہو کہ ایسے جان نثار کی قدردانی بھی ہوئی یا نہیں۔

واضح ہو کہ علاوہ عطایائے نقد و جنس جن کی تفصیل اس وقت کیونکر معلوم ہو سکتی ہے ایک یہ صلہ و سلوک ظاہر و بیّن ہے کہ سراج الملک بہادر نے اپنی جاگیرات میں سے آٹھ دس ہزار روپے محاصلی جاگیر خانساماں مذکور کو عطا فرمائی تھی۔ اور اپنی ڈیوڑھی کے متصل اپنے علاقہ میں مکان عالیشان بنوا دے کر اپنے نزدیک اپنے جان نثار کو رکھا تھا۔ بعد سراج الملک مرحوم نواب مختار الملک بہادر بھی بہت قدردان اس کے رہے ہیں۔ مگر افسوس ہے کہ روبرو فتح علی مذکور کے اس کے فرزند بندہ علی نے قضا کی۔ صرف ایک لڑکا بندہ علی مذکور کا یٰسین علی نام تھا سو بعد اپنے جد کے بجائے جدّ خود ہمراہی میں نواب صاحب مغفور کی رہنے لگا۔ لیکن جب معلوم ہوا کہ یٰسین علی کو سر کی شکایت ہے تو مغفور نے اس کو نوکری معاف کر دی اور عنبر علی خانساماں کو کوچ بکس پر بیٹھنے کا حکم دیا۔ بعد مغفور کہ جب

یٰسین علی نے بھی قضا کی اور اس کے گھر میں بسبب صرف اثاث رہنے کے غیروں کا دخل ہوا اور یٰسین علی کی لڑکیوں نے جاگیر کو اپنی ذاتی سمجھ کر اسٹیٹ سالار جنگی کی پروانہ کی اور سرتابی کی اس لئے عنبر علی خانساماں نے جاگیر مذکور اسٹیٹ میں واپس لے لی۔ اگر پسماندگان یٰسین علی مذکور اسٹیٹ موصوف سے متوسل رہتے اور نگرانی و سرپرستی عنبر علی خانساماں میں اپنے کارخانہ کو رکھتے تو جاگیر بھی بدستور بحال رہتی اور لڑکیوں کی شادی وغیرہ بھی بآئین بہین ہو کر گھر کا انتظام خوبی کے ساتھ رہتا۔

واضح ہو کہ اوایل سال ۱۸۶۸ء میں اور ایک حادثہ سے مختار الملک دیس بہا کو حافظ حقیقی نے بچالیا۔ وہ یہ کہ ۱۲۸۲ھ میں عید الفطر کا دربار تھا حسب معمول نواب صاحب مغفور بوچے میں سوار ہو کر جارہے تھے۔ بوچہ میں نشست مانند کرسی کے ہوتی ہے چھت اس کی ڈھنکی ہوئی مثل پنس کے مگر مستطیل نہیں بلکہ قدرے مدور ہوتی ہے اور ہر دو جانب اوپر کے حصہ میں آئینے بھی نصب رہتے ہیں اس لئے اس میں بیٹھنے والا نظر آتا ہے اور بوچہ کے ہمراہی سپاہی جو خاص ڈریس کے بلند و بالا ملازم کئے گئے تھے وقت سواری اطراف بوچہ کے تھے۔ جس وقت بوچہ نواب صاحب مغفور کا چماری دروازے کے مقابل لاڑ بازار کے آغاز میں جس کا حال باب اول میں بیان کیا گیا ہے پہنچا تو ایک اجل رسیدہ نے بازار مذکور میں سے تاک کر بندوق سر کی۔ اس کی گولی بوچہ کے آئینہ کو توڑ کر مغفور کی

دستار پر سے گذر گئی اور جانب راست کے آئینہ کو توڑ کر باہر جو سپاہی بوچہ کا تھا اس کے سینہ و گردن کے درمیان لگی آفرین ہے سپاہی مجروح مذکور پر کہ زخمی ہوتے ہی بندوق فیر کرنے والے کی جانب دوڑا اور اس کو گرا کر سینہ پر چڑھ بیٹھا اور جنبیہ کھینچ کر چاہتا تھا کہ مارے مگر اس عرصہ میں بے ہوش ہو گیا۔ ساتھ ہی اس کے دوسرے سپاہی بھی پہنچ گئے۔ قریب تھا کہ وہ مجرم مارا جاتا مگر نواب صاحب مغفور نے حکم دیا کہ اسے قتل نہ کرو زندہ گرفتار کر لو لہذا گرفتار کر کے مغفور کے دولت سرا پر لے گئے جب کہ سواری مغفور کی بارگاہِ شاہی پر پہنچی اور اتر کر داخل دربار ہوئے چونکہ اس واقعہ کی خبر ہو گئی تھی اعلیحضرت غفرت مکان نے کمال عنایت سے کیفیت پوچھی اور بلا ٹل جانے کا شکر خدا فرمایا۔

دربار سے واپس آکر مغفور نے مجرم کو کوتوالی بھیجا۔ ہر چند اس سے برفق و مدارا پوچھا گیا کہ تو نے یہ حرکت کس کے اغوا سے کی مگر اس نے بھی کسی کا نام نہ بتلایا نواب صاحب مغفور کا قصد تھا کہ چندے اور اس کو رہنے دیں لیکن اعلیحضرت نے از بسکہ بہ کمال مرحمت خداوندی اپنے خیر خواہ وزیر کے دشمن جانی کو سزا دینے اور قتل کرنے کے لئے سخت تقاضا فرمایا اس لئے اس کی گردن ماری گئی۔

الحاصل امور انتظام مالگزاری کے لئے ابتداء ۱۲۸۱ھ میں ایک مجلس قرار پائی تھی جس کے تحت معاملات کوتوالی و تعمیرات و صفائی و تعلیمات و طبابت و

کاغذ مہور و آبکاری و کروڑگیری وغیرہ تھے۔ بعد ازاں ۱۲۸۲ھ مطابق ۱۸۶۵ء میں بنا انتظام جدید کی ڈالی گئی یعنی جملہ ممالک محروسہ سرکار عالی کے تعلقات کو از سرنو چودہ ضلعوں اور تہتر تحصیلات پر تقسیم کرکے ہر ایک ضلع میں اوّل و دوم و سوم تعلقدار۔ اور ہر تعلقہ میں تحصیلدار مع عملہ کافی اور عملہ مال و خزانہ و تحصیل وغیرہ کے ساتھ معین کئے گئے ہر ایک سررشتہ کے عہدہ دار مجلس مال مذکور بالا سے لےکر مجلس مال موقوف کردی گئی اور نگرانی امور اضلاع کے لئے ایک محکمہ مالگزاری بلدہ میں قایم ہوا۔ اس ضلع بندی کے وقت مال اور پولیس وغیرہ کی خدمتوں پر معمور کرنے کے لئے منصبدارو ں میں سے مغفور نے انتخاب فرمانا چاہا مگر کسی نے درخواست نہ کی۔ درخواست کیسی بلکہ پریشان خاطر ہوگئے کہ ہم اپنا گھر اور عزیزوں کو چھوڑکر جنگل میں کیونکر جائیں چنانچہ مولف کے ایک دوست منصبدار میر ہدایت علی نام اسی زمانہ میں اضافہ ماہوار کے مستدعی تھے مغفور نے انھیں تحصیلداری پر جانے کے لئے حکم تحریر فرمایا۔ یہ سنتے ہی منصبدار موصوف کو ہیبت سے بخار آگیا اور ان کے بزرگان و عزیزان گریہ وزاری کرنے لگے کہ ہمارا عزیز ہم سے جدا ہوتا ہے۔ آخر کار سفارشیں پہنچاکر حکم تحصیلداری کو منسوخ کروایا۔

اس زمانے میں جدائی و سفر کے عادی نہ ہونے کی وجہ سے اہل ملک کی یہ کیفیت تھی کہ بغرض زیارات بزرگ مثل کوہ شریف یا درگاہ بابا شرف الدین رح

وغیرہ دو چار کوس بلدہ سے باہر جانا ہوتا تھا تو بازو پر ضامنیاں باندھی جاتی تھیں اور بڑا اہتمام سفر ہوتا تھا۔ پس اس سے ظاہر ہے کہ ایسے حضرات سے تعلقات دور و دراز پر جانے کی امید کیونکر ہو سکتی تھی۔

الحاصل حسب ایمائے مغفور سررشتہ داروں نے بہت کچھ سمجھایا اور ترغیب عہدوں کی دی مگر مطلق اثر نہ ہوا۔ مغفور نے پھر یہ خیال فرمایا کہ اپنی ذات سے ہر منصب دار کی لیاقت کا اندازہ کر کے ہر ایک کو حسب لیاقت خدمت پر معمور کیا چاہئے۔ مگر اہل منصب خدمت کے نام سے ایسے خوفناک تھے کہ مدار المہام مغفور کے روبرو ہر ایک نے اپنی لیاقت کو چھپایا۔ باوجود استعداد آپ کو بے علم و بے سواد بتلایا۔ آخر کار مغفور نے دفتر صدر محاسبی پر اشتہار چسپاں کرا دیئے کہ منصبداروں میں سے جس کو استعداد فارسی ہے وہ تحصیلداری اور جس کو کچھ بھی نوشت و خواند فارسی یا تلنگی و مرہٹی ہو وہ اپنی کا عہدہ لے الخ

اس کے بعد چھ مہینے تک انتظار کیا گیا کہ منصبداروں کو توفیق ہو گی مگر اصلا نہ ہوئی۔ آخر کار ناچار پارسیوں کو اور اہل مدراس وغیرہ باہر کے لوگوں کو معمور فرمانے لگے۔ کیونکہ انتظام ضلع بندی کے لئے عہدہ داروں کی اور عملہ جات کی لامحالہ ضرورت تھی۔ اُس وقت اہل ملک میں سے معدودے چند تحصیلداری وغیرہ پر معمور ہوئے ازاں جملہ میر عبد السلام خاں صاحب ہیں جو بتدریج تحصیلداری سے ترقی کر کے صوبہ داری اور خطاب نواب مقتدر جنگ بہادر سے سرفراز ہوئے۔

نیز میر امیر علی صاحب وغیرہ نے بھی اول تعلقداری تک ترقی کی عہدوں پر اور عملہ جات میں اس وقت اہل ملک میں سے اکثر وہی ملازم ہوئے جن کو معاش منصب وغیرہ کچھ نہ تھا۔ بعض منصبدار جز معاش بھی طوعاً وکرہاً متعین ومعمور ہونے لگے۔ مالگزاری وبندوبست۔ محکمہ دریافت انعامات۔ محکمہ جات عدالت پولیس اضلاع۔ آبکاری ٹپہ خانہ وغیرہ قایم ہوئے اور باہر کے لوگ ہزارہا ملازم ومرفہہ الحال ہو گئے تو اس وقت اہل منصب کے دلوں میں حسرت پیدا ہوی لیکن اب اس آسانی سے خدمت کا ملنا کہاں ممکن تھا۔

واضح ہو کہ نواب صاحب مغفور صرف کسی کی سفارش پر کسی کو عہدے پر معمور نہیں فرماتے تھے بلکہ تقریراً وتحریراً بذات خود لیاقت کا اندازہ فرماتے تھے۔ اور امتحان لے لیتے تھے چنانچہ نواب عزیز جنگ بہادر سے مولف نے سنا ہے کہ جب والد بہادر موصوف کے مولوی محمد نظام الدین صاحب مدراس سے آکر بذریعہ محمد وجیہ الدین خاں متعنی باریاب ہوئے تو نواب صاحب مغفور نے تقریر میں مولوی صاحب موصوف کی لیاقت کا اندازہ کرنے کے بعد دوسرے روز انھیں آئینہ خانہ میں طلب فرمایا اور ایک مثل مقدمہ مع کاغذات وقلم ودوات ان کے پاس بھیجدی۔ مولوی صاحب مقصود نواب صاحب کو سمجھ گئے اور بعد معائنہ مثل مذکور حسب قاعدہ فیصلہ لکھدیا۔ جب کہیں مولوی صاحب موصوف کو عدالت میں عہدہ دیا۔ نیز مولوی سراج الدین وشیر سخن خاں اہل مدراس جب آئے تو

ان کا بھی امتحان اسی طرح لیا مگر انھیں اہل عدالت نہ پایا بلکہ معلّمی کے لایق پا کر مدرسہ دارالعلوم میں مدرسی پر معمور فرمایا۔

مرفعۂ عبرت سے پیدا ہے کہ ان تمام انتظامات اور اصلاحوں کی تکمیل میں مغفور کو بڑی بڑی مشکلوں اور مخالفتوں کا مقابلہ کرنا پڑا ہے۔ جس قدر دقتیں اس وقت پیش آئیں ان کا استقلال کے ساتھ سامنا کرنا مغفور ہی کا کام تھا۔ اس وقت میں خانہ جنگیاں اور چوری ڈاکے ہوتے رہتے تھے۔ ۱۸۵۸ء میں ایک یورپین افسر مع اپنے اہل وعیال کے بڈھن خاں کی جاگیر پر سے جا رہا تھا اس کو چوروں نے لوٹ لیا۔ روہیلوں کی غارت گری سے صدہا گاؤں تباہ ہو گئے تھے۔ اضلاع میں رہیلوں نے اس قدر ظلم و تعدی پر کمر باندھی تھی کہ مجبوراً ان کی سرکوبی کو کنٹیجنٹ کی فوج بہ ماتحتی مکنزی بھیجی گئی۔ آخرالامر وہ غارتگر گرفتار ہو کر بلدہ حیدرآباد میں آئے اور محبس میں داخل ہوئے مگر اس زمانے کا محبس تھا کہ چند روز میں ڈیڑھ سو سے زیادہ مفرور ہو گئے۔ نواب صاحب مغفور نے ہر مفرور کی گرفتاری کے واسطے پچیس روپے انعام کا اشتہار دیا۔

اسی زمانے میں قلعہ پر روہیلے قابض ہو گئے تھے تو راجہ راؤ رنبھا کلاں متوفی کے فرزند رستم الدولہ بہادر منجانب سرکار عالی سرکردۂ فوج ہو کر ان پر گئے تھے مگر خلاف حزم و احتیاط متہورانہ سوار فیل قریب حصار و فصیل پہنچ گئے تھے کہ باغیوں نے بالائے حصار سے گولی ماری جس سے بہادر مذکور کا خاتمہ ہو گیا۔ چنانچہ ان کا مزار

واپس سیٹرم کے باہر ہے۔

چند افغانوں نے روہیلے وغیرہ کی جمعیت شہر میں فراہم کر کے مغفور سے کہا کہ ایک مقدار کثیر روپے کی گورنمنٹ کے ذمہ باقی ہے وہ ادا کردو۔ یہ تقاضا ایسی سختی و درشتی کے ساتھ ہوا کہ صاف سرکشی پائی جاتی تھی اور بوئے فساد آتی تھی۔ ان کی گوشمالی کے لئے مغفور نے سکھوں اور عربوں کی فوج کو بھیجا تاآنکہ بغیر کشت وخون کے ہتیار رکھلوالئے۔

چند زمینداروں نے بھی روہیلوں کی حمایت سے سرکشی کی تھی۔ ان کی سرکوبی کو فوج کنٹنجنٹ بھیجی گئی۔ اسی سال ایک عرب جمعدار بالاسد نام شہر میں ہنگامہ آرا ہوا اور چند مکانات و منزلہ دار الشفا قبضہ میں کر کے ان میں سات آٹھ سو عرب مسلح جمع کئے۔ مغفور نے فوج بھیج کر حکم دیا کہ شہر سے نکل جائے۔ تاآنکہ وہ عرب شہر سے نکل کر چنچل گوڑہ گئے۔ مغفور نے جمعدار مذکور کے دعوے کی تحقیقات کی تو وہ بالکل بے اصل پائے گئے۔ لہذا اس کی گرفتاری کا حکم دیا مگر وہ مع اپنے نائب کے خود حاضر ہو گیا۔ وہ ہر دو شہر بدر کئے گئے۔ پھر کوئی فتنہ و فساد نہ ہوا اور رفتہ رفتہ امن و امان قایم ہوتا گیا۔ بعد ازاں مغفور نے تخمیناً ۱۲۰۸ھ میں ایک یورپین مسٹر راگھیہ میجر کو ملازم رکھ کر فوج باقاعدہ جس کی تعداد از روئے موازنہ ۱۲۸۵ف آیندہ ظاہر ہو گی تیار کی۔ اگرچہ اس فوج کو بظاہر کہیں لڑنے کی ضرورت نہ ہوئی لیکن دراصل متمردان ملک و مفسدان ریاست

کے دباؤ کے لئے بہت مفید ہوئی۔

منجملہ انتظام رفاہ عام و بقائے نام ولی نعمت یہ کہ ۱۲۹۷ھ میں موسیٰ ندی سے نہر لاکر حسین ساگر کے تالاب میں ملائی جس کے سبب سے تالاب بھرنے لگا اور اس کے پانی سے فی الحال باغ عامہ توپ کا سانچہ۔ رنبول کا احاطہ۔ کاروان دال منڈی۔ بیگم بازار۔ کولسے واڑی۔ افضل گنج۔ تربازار۔ تمام آبادی رزیڈنسی۔ قطبی گوڑہ۔ کاچی گوڑہ۔ مشیر آباد۔ لنگم پلی۔ عنبر پیٹھ وغیرہ کی مخلوق فیضیاب و سیراب ہو رہی ہے۔ اور تمام باغات و زراعت کی سرسبزی اور محاصل میں ترقی اس کے باعث ہوئی۔ ۱۳۱۱ھ میں تالاب مذکور سے آہنی نلیں جو بچھ گئی ہیں تو تمام مقامات آبادی مذکور کی مخلوق کو فلٹر کیا ہوا پانی میسر ہو رہا ہے۔ نیز ایک شاخ بلدہ میں ٹیپو خاں کی مسجد میں ہوتی ہوئی حویلی قدیم مبارک میں بھی آئی ہے۔

ابراہیم پٹن تعلقہ جو بلدہ سے نو کوس پر واقع ہے اُس کا تالاب ابراہیم قطب شاہ کے عہد کا بہت بڑا اور مشہور ہے۔ نواب صاحب مغفور نے گیارہ لاکھ روپے خرچ کر کے اس میں بھی اسی ندی سے ایک نہر ۱۲۹۱ھ میں پہنچائی ہے۔ جب وہ تالاب بھرتا ہے صدہا مواضع اس کے پانی سے سیراب و کامیاب ہوتے ہیں۔

۱۲۷۶ھ میں متصل دہلی دروازہ جدید عالیشان دروازہ مع دو برج سنگبست اور

پُل سنگبستہ و محکم بصرف تخمیناً دو لاکھ روپے باہتمام مسٹر مارٹ انجینیر بنوایا۔ اور پُل مذکور سے گزرنے کے بعد۔ بازار جدید اپنے مالک و آقا کے نام نامی سے یعنی افضل گنج ۱۲۷۴ھ میں تیار و آباد کیا اور اس میں ایک مسجد عالیشان و مستحکم ۱۲۸۱ھ میں بنوائی اس کے متصل عام شفا خانہ ۱۲۸۳ھ میں تیار ہوا۔

۱۲۸۳ھ مطابق ۱۲۸۷ف میں جب قحط سالی ہوئی تو غلہ فروشوں کی فہمائش کی کہ غلہ پوشیدہ کر کے گراں نہ کرو و منجانب سرکار غلہ کی تحصیل مدد ہوگی۔ مگر انھوں نے نہ مانا تو تعلقداروں کے نام احکام جاری فرمائے کہ جس قدر غلہ تعلقات میں حاصل ہو وہ سب ہمارے پاس روانہ کردو لہذا تمام ممالک محروسہ سے اور باہر سے بھی خریدی ہو کر غلہ آنا شروع ہوا اور سرکاری طور پر کسی قدر نرخ بازار سے ارزاں فروخت ہونے لگا۔ اور افضل گنج میں بہ نگرانی سیدی عنبر خانساماں روزانہ صدہا پلے غلہ محتاجوں کو تقسیم ہوتا رہا تا آنکہ مخلوق خدا فاقہ کشی سے محفوظ رہی۔ نیز بلحاظ گرانی و قحط ملازمین قلیل ماہوار کی ماہواروں میں بنام مدد خرچ اضافے ہوئے۔ پیادہ کو فی اسم دو روپے۔ سوار کو فی اسم پانچ روپے اضافہ اسی طرح منصبداران جز معاش کو یعنی چالیس روپے ماہوار تک حسب مدارج دو سے پانچ روپے تک ماہانہ مدد خرچ علاوہ ماہوار میسر آنے لگا۔ علیٰ ہذا القیاس دفاتر و محکمہ جات میں اہل عملہ پر بھی نظر پرورش وہی رہی چنانچہ چار سال بلکہ کچھ زیادہ زمانے تک یہ فیض عام مدد خرچ کا جاری رہا۔ آخر میں اندازہ کیا گیا تو اُس

قحط میں ([illegible]) چار لاکھ تیس ہزار دو سو اسی پر نو روپے یہاں صرف محتاجان ہوئے تھے ۔

اضلاع سمت جنوبی وغربی وشرقی کے قحط میں بہمن ۱۲۸۶ف سے اسفندار ۱۲۸۸ف تک ([illegible]) دس لاکھ بیاسی ہزار نو سو انہتر روپیہ خرچ ہوئے ہیں۔ اس میں سے ([illegible]) آٹھ لاکھ اڑتیس ہزار ایکسو بائیس روپے امدادی کاموں میں اور دو لاکھ چوتیس ہزار چھ سو اڑتالیس روپے محتاج خانوں میں اضلاع سمت شرقی اور ضلع نلدرگ کے خرچ ہوئے ۔ اور یہ خرچہ تعمیرات کا متعلق قحط سوائے اس خرچ کے ہے جو علاقہ تعمیرات سے ۱۲۸۶ف میں ہوا ہے کہ اس سے بھی قحط زدوں کی امداد ہوئی ہے جس کی رقم ([illegible]) چھ لاکھ بیس ہزار پانسو پچاسی روپے ہے مگر یہ رقم تعمیرات کے حساب میں محسوب ہے۔ اس کے سوائے لاکھوں روپے رعایا کو معاف کر دے گئے ہیں جس کا بیان موازنہ بابت ۱۲۸۸ف میں جو آیندہ ہدیہ ناظرین ہوگا مندرج ہے ۔

مغفور اوّل کا حسن انتظام زیادہ تر لائق قدر اس لیے بھی ہے کہ حل مشکلات متعلق انتظامات ملکی و مالی کے علاوہ جس کا بیان مجملاً ہو چکا ہے، معاندوں کی مخالفتیں جدا سوہان روح تھیں۔ چنانچہ ایک روز مغفرت مکان کو مفسدوں نے ایسا برافروختہ کیا کہ بھری ہوئی بندوق لے کر بیٹھ گئے ۔ اور تہنیت یاور الدولہ بہادر کو جو درمیان شاہ و وزیر وکیل تھے

حکم دیا کہ سالار جنگ کو بلا لاؤ۔ وکیل مذکور نے خدمت نواب صاحب مغفور میں حاضر ہو کر حکم خداوندی تو سنا دیا لیکن ماجرا بیان کر کے منت کی کہ اس وقت آپ کوئی عذر پیش کر کے حضوری میں برائے خدا نہ جائیں۔ مغفور نے فرمایا مالک و آقا میرا یاد فرمائے اور میں نہ جاؤں کیا معنی۔ میں ضرور جاؤں گا۔ اور اگر میری قضا آئی ہے تو اس سے کیا بہتر ہے کہ اپنے آقا و ولی نعمت کے ہاتھ سے مارا جاؤں۔ چنانچہ مغفور جا کر باریاب ہوئے اور کچھ عتابانہ ارشاد ہوا اس کا جواب فدویانہ کمال ادب و عجز کے ساتھ عرض کیا تاآنکہ مرخص ہو کر واپس آئے۔ علیٰ ہذا القیاس مخالفوں کی فتنہ پردازی و خلاف بیانیوں سے مغفرت مکان کا بار بار وہ سخت عتاب و مخالفت۔ معزولی مغفور کے لئے معاندوں کی وہ کوششیں اور باوجود جانفشانی و خیرخواہی ریاست بجائے تحسین و قدردانی اپنی ہلاکت کے وہ سامان دیکھنا شکستہ خاطر ہو کر غیظ و بیدلی و ملال کو اپنے نزدیک مطلق نہ آنے دینا۔ اور نمک حلالی و جانفشانی میں جو سرگرمی تھی اس میں ذرا فرق نہ لانا۔ یہ کام مغفور اوّل ہی کا تھا۔ اور یہ نفس ملکوتی خدا نے انھیں کو عطا فرمایا تھا۔ مانند دودی جہاز کے ہوا ہو یا نہ ہو اس کی جو چال ہے اس میں فرق نہیں آتا۔ ناموافق ہوا اور تموّج و تلاطم سے گو تکانیں ہو رہی ہیں لیکن ہلتا جھومتا بہر حال مسافت طے کئے جاتا ہے اور مقصود پر پہنچتا ہے۔

انصاف سے دیکھا جائے تو سخت مشکل کام تھا جو مغفور نے کیا ہے۔
اس مقام پر ایک امر حق کا اظہار کئے بغیر رہا نہیں جاتا ہے کہ سرکار انگریزی نے بھی اس ناموافق ہوا کی روک تھام میں اس جہاز کو بڑی مدد دی ہے ورنہ تموج و تلاطم غضب کا تھا۔ چنانچہ باایں ہمہ تحمل و استقلال مغفور نے تنگ آکر ایک مرتبہ استعفا دے دیا تھا۔ یہ تمام آفتیں جھیل کر بہر صورت انتظام ملک میں جانفشانی کر رہے تھے کہ ایک اور مصیبت تازہ ۱۲۸۵ھ میں واقع ہوئی یعنی دفعتاً نواب افضل الدولہ بہادر مغفرت مکان کی رحلت ہوگئی یہ وقت بھی غور کرنے کے لایق ہے کہ کس قدر نازک تھا۔ اعلیٰحضرت غفران مکان کی صغر سنی اور مدعیان و مخالفان ریاست کی وہ ریشہ دوانیاں جن کے باعث اقسام فساد و نقصانات کا اندیشہ تھا مگر بفضلہ و باقبال غفران مکان اسی وزیر باتدبیر کا کام تھا کہ ایسی مشکل کو بہ کمال تدبیر و ہمت آسان کر دیا۔ چونکہ موقع نازک تھا نواب عمدۃ الملک بہادر وغیرہ سے مشورت و موافقت کر کے فی الفور زور آور جنگ بہادر کو جو اس وقت کوتوال بلدہ تھے حکم دیا کہ بنام نامی و اسم گرامی دُر یتیم دریائے شاہی چراغ دودمان آصف جاہی نواب میر محبوب علی خاں نظام الملک آصف جاہ سادس تمام بلدے میں حسب دستور منادی کردیں۔ ساتھ ہی اس کے مسٹر ساندرس رزیڈنٹ بہادر کو بھی اس کی اطلاع کر دی اور کلکتہ کو بنام گورنر جنرل بہادر تار کر دیا کہ بسبب اشد ضرورت و مصلحت وقت

اس انتظام میں مجبوراً تعجیل کی گئی کہ بجز اس کے چارہ نہ تھا۔ اس امر اہم کے انتظام سے فارغ ہو کر قریب نصف شب کے مغفرت مکان کی تجہیز و تکفین عمل میں آئی۔ اس کے دوسرے روز رزیڈنٹ بہادر مع مدار المہام مغفور رسم تعزیت ادا کرنے کے لئے چو محلۂ مبارک میں حاضر ہوئے۔ جس وقت غفران مکان ستمر دو سال و ہفت ماہ کو باہر لے آئے ہیں تمام حاضرین در دولت محزون و غم رسیدہ اصیلیں اور مغلانیاں وغیرہ صدہا گھیری ہوئیں آبدیدہ۔ اُس وقت حزن و ملال کا ایک عجیب سماں تھا خصوصاً جس وقت کہ مدار المہام مغفور غفران مکان کے چھوٹے چھوٹے تلوؤں کو اپنی آنکھوں پر رکھ کر بیساختہ رونے لگے۔ تب رزیڈنٹ بہادر نے اپنی جیبی گھڑی نکال کر جیسا کہ دستور اطفال صغیر کو بہلانے اور سمجھانے کا ہے ملاحظہ اقدس میں پیش کی اور رسم تعزیت ادا کر کے رخصت ہوئے۔

سولھویں تاریخ روز دو شنبہ بعد فاتحہ سوم تمام اراکین سلطنت و مدار المہام مغفور اور رزیڈنٹ بہادر مع چند افسران یورپین دربار جلوس میں حاضر ہوئے۔ چونکہ حسب منشاء رزیڈنٹ بہادر بمقتضاء مناسب وقت کرسیاں رکھی جانے کی بنا قرار پائی تھی اس لئے مختار الملک بہادر نے غفران مکان کی کرسی مبارک زرنگار ایک تخت پر رکھی اور اس پر اعلیحضرت غفران مکان کو جلوہ افروز کیا۔ اور رزیڈنٹ بہادر مع افسران کرسیوں پر بیٹھے لیکن بلحاظ صغر سنی و تکلیف غفران مکان رزیڈنٹ بہادر نے جلد برخواست کی اور رخصت کا سلام کیا۔

مدار المہام مغفور نے بکمال ادب عرض کیا کہ رزیڈنٹ بہادر آداب بجا لاتے ہیں۔
یہ سن کر اعلیحضرت غفران مکان نے سلام لیا۔ پھر تو تہنیت کی
نذریں گزرنے لگیں۔ فی الفور شادیانے کی نوبتیں بجیں۔ اندر سے لے کر باہر
تک ہر ایک کا دل مطمئن۔ لب پر دعائیں محتاجوں کو خیرات تقسیم ہوئی صغرسنی
غفران مکان کی وجہ سے نواب عمدۃ الملک بہادر المعروف بہ منجھلے میاں اور
سالار جنگ کو ریجنٹ یعنی نائب رئیس تا جلوس ثانی قرار پائے تھے اور محافظت
رئیس و ریاست کا عہدہ تا سن تمیز رئیس سالار جنگ اور عمدۃ الملک بہادر کے
سپرد کیا گیا مگر بوجہ کمال تجربہ کاری و باعتبار کارگزاری عنان حکومت و انتظام
ملک سالار جنگ بہادر کے ہاتھ میں دیا گیا عمدۃ الملک بہادر از بسکہ نہایت
فہیم و نیک نفس تھے اس لئے مختار الملک مغفور کی کارگزاریوں سے نہایت
خوش اور موافق تھے۔ مخالفوں نے دیکھا کہ مغفرت مکان کے عہد میں
آتش افروزیوں کا موقع ملتا تھا۔ ایک نہ ایک تدبیر سے مغفرت مکان
کو مخالف کر کے ہم اپنا دل خوش کر لیتے تھے۔ اب تو مختار الملک کی حکمرانی
و کارگزاری بے کھٹکے ہو گی لہذا آتش حسد میں مبتلا ہو کر نواب روشن الدولہ
بہادر برادر مغفرت مکان کو آمادۂ ادعائے سلطنت کیا اور اس مشورت
میں مسٹر ٹویڈی مددگار رزیڈنٹ بہادر کو کہ وہ بھی ناموافق مختار الملک مغفور
کے تھے شریک کیا۔ چنانچہ مددگار موصوف نے بلا اطلاع مدار المہام مغفور

نواب روشن الدولہ بہادر سے مل کر ان کی استدعا کو لکھ لیا اور صدر میں کارروائی شروع ہوئی تھی کہ اس اثنا میں بعارضۂ سرطان نواب روشن الدولہ بہادر نے دفعتاً انتقال فرمایا۔ مفسدان سلطنت ناکام رہ گئے ورنہ انتظام ملک میں جو بہ آئین بہین ہو رہا تھا خدا جانے کیا کیا خلل ڈالتے اور مفسدین کس قدر مفسدے برپا کرتے۔

مختار الملک مغفور کی قدر دانی وعزت افزائی مغفرت مکان نے بھی فرمائی ہے چنانچہ ۱۲۷۵ھ میں انگشتری جواہر بیش بہا مرحمت ہوئی اور ۱۲۷۳ھ میں عطائے جواہر سے عزت افزائی فرمائی۔ نیز خطاب مختار الملک بہادر مع جواہر جو ۱۲۷۳ھ میں عطا فرمایا قدر دانی مغفرت مکان مترشح ہے چنانچہ قطعات تاریخ عطائے خطاب وجواہر ہدیۂ ناظرین ہے قطعہ از میر احمد علی خان شہید دہلوی ؎

بنواب سالار جنگ اہل حشمت — خطاب وجواہر سزاوار بادا
بدل داشتم فکر سال ہمایوں — خرد گفت۔ جاوید مختار بادا
۱۲۷۳ھ

## ایضاً

تاریخ عطائے خاتم از سخنور یکتا سید تفضل حسین عطا ؎

تہنیت ساز کردہ سامانی — عیش را مژدۂ فراوانی
خاتم از شہ وزیر اعظم یافت — غیرت خاتم سلیمانی
چرخ فیروز حلقۂ خاتم — آفتابش نگین رخشانی

یافت خاتم وزیر آصفجاہ — شد سلیماں بشوکت وشانی
ایں وزیری وایں سلیمانیش — خوش خدا است فضل و احسانی
سال ایں سرفرازی خاتم — ای زہی خاتم سلیمانی

نیز ۱۲۹۷ھ میں جو مغفور گھوڑے سے گرے اور ہاتھ کو سخت صدمہ پہنچا تھا تو صحت کامل تک روزانہ کئی مرتبہ بکمال مرحمت مغفرت مکان کیفیت مزاج استفسار فرماتے رہے۔ علاوہ سخاوت وکرم کے مغفرت مکان کی خوش اعتقادی کمال درجہ کی تھی چنانچہ ایک صاحب میر غلام زین العابدین نام نے اوصاف مغفرت مکان زبانی مشہور جنگ بہادر جس قدر سنے تھے ان کو چند اوراق میں قلمبند کرکے تاریخ دکن نام رکھا ہے۔ اس میں ایک یہ کیفیت بھی لکھی ہے کہ ایک روز ایک بدمعاش مخمور محل سرا میں چلا گیا اور گرفتار ہوکر روبرو مغفرت مکان کے آیا مشہور تو یہ ہے کہ اس کو دیکھتے ہی مغفرت مکان نے بندوق اٹھائی تھی۔ بہرحال ارشاد فرمایا کہ تو کون ہے۔ اس نے کہا میں سادات بنی فاطمہ سے ہوں یہ سنتے ہی فی الفور غصہ فرو ہوگیا اور حکم ہوا کہ چھوڑ دو اس کو اور دو ہزار روپیہ دے کر روانہ کردو۔ یہ دیکھ کر کسی اہل نے عرض کی کہ اگر ایسوں کو سزا نہ دی جائے گی تو انتظام کیا رہے گا۔ ایسوں کو تو ہاتھی کے پاؤں سے باندھنا چاہیئے۔ یہ سن کر ارشاد فرمایا کہ جس وقت جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے روبرو میں جاؤں گا اور حضرت ختمی مرتبت مجھ سے

پوچھیں گے کہ سیادت کو ذریعہ شفاعت پیش کرنے پر بھی تو نے مجرم پر رحم نہ کیا اور اس کی جان بخشی نہ کی تو میں کیا جواب دوں گا ۔ اللہ اللہ اعتقاد و خلوص اس کو کہتے ہیں ۔ ایسے عبد با اخلاص رسول مقبول کے کیوں نہ بخشے جائیں گے

## لمولّف

قلزم جود و سخا کان کرم زر تھا جس کے سامنے مٹی سے کم
موتیوں سے دامن اس کا بھر دیا جو فقیر آیا تو نگر کر دیا
پاک باطن رحمدل خوش اعتقاد یکہ تاز عرصہ گاہ عدل و داد

سبحان اللہ ایسے خوش اعتقاد و رحمدل و کریم طبیعت بادشاہ ہوتے بھی ہیں ۔ لیکن معاندین بسازش مصاحبین خلاف بیانیوں سے طبع مغفرت مکان کو برہم کر دیا کرتے تھے مثل مشہور ہے ۔ گو نشزدہ اثری دارد ۔ اور غفران منزل ناصر الدولہ بہادر نے بسبب سلطنت رانی مدت مدید و باریابی امراو منصبداران قدیم و جدید ۔ تجربہ کاری و آدم شناسی کا حصہ زیادہ تر پایا تھا لہذا مختار الملک مغفور کی کارگزاری و دانائی کو کمال قدر دانی کی نظر سے ملاحظہ فرماتے تھے ۔

افسوس ہے کہ اس زمانے میں اس تالیف کا مولف کو خیال نہ تھا ورنہ سیدی عنبر خانساں مرحوم سے جس کی عمر خدمت مغفور میں گزری تھی صدہا کیفیتیں ایسی اور بسا واقعات و حالات حضر و سفر کے مؤلف کو معلوم ہو سکتے تھے

چنانچہ بر سبیل ذکر ایک مرتبہ عنایات غفران منزل کی نسبت خانساماں مذکور نے یہ چند واقعات بیان کئے تھے ایک تو یہ کہ نواب صاحب مغفور کے لئے ایک روز علی الصّباح غفران منزل نے بہ کمال مرحمت خسروانہ اپنے خاصہ کی کھچڑی میں سے تھوڑی کھچڑی بھیجی اور ساتھ ہی اس کے یہ حکم سنایا گیا کہ اس وقت حضور پر نور کی سواری جانب سرورنگر جائے گی حاضر رہیں چونکہ وقت خاصہ کا نہ تھا اس لئے مغفور نے اس کھچڑی کو وقت غذا پیش کرنے کے لئے حکم دیا اور خود تیار ہو کر حسب دستور اس زمانے کے مع جلوس بوچہ کے سوار بارگاہ شہریار پر پہونچے سواری سے اتر کر داخل ہوئے تھے کہ اعلیحضرت چوڈنڈہ میں سوار ہو کر برآمد ہوئے چوڈنڈا ایک شاہی سواری ہے جس کے دو ڈنڈے آگے ہوتے ہیں اور دو پیچھے۔ ان کو کہار کاندھوں پر لے کر چلتے ہیں مانند ہوادار ہند کے۔ الغرض مختار الملک مغفور نے آداب وسلام بجالائے۔ سلام لینے کے بعد ارشاد ہوا کہ اجی سالار جنگ ہم نے اپنے خاصہ میں سے تمھارے واسطے کھچڑی بھیجی تھی وہ تمھارے کھانے میں آئی۔ مغفور نے عرض کیا کہ خانہ زاد سرفراز ہوا مگر خانہ زاد کی غذا کا وقت نہ تھا اور چائے پی چکا تھا اس لئے اس کو رکھ چھوڑا ہے وقت غذا خانہ زاد ضرور کھائے گا یہ سن کر فرمایا۔ واہ ہم نے تو اس خیال سے اس کو بھیجا تھا کہ تمھارا کونلا کلیجہ ہے معلوم نہیں سرورنگر سے مراجعت کو کتنا عرصہ لگے علی الصّباح تم اسے کھا لیں

غور کے لائق ہے کہ ان کلمات سے کس قدر پرداخت و شفقت ٹپکتی ہے۔ مغفور نے عرض کی خانہ زاد سے قصور ہوا معافی کا امیدوار ہے۔ یہ سماعت فرماکر چوڈنڈا آتار لے کا حکم دیا اور ایک قالین قریب چوڈنڈے کے بچھوایا گیا اور مغفور کو اس پر بیٹھنے کی اجازت ہوئی مغفور آداب بجالاکر قالین پر بیٹھ گئے اور باتیں ہونے لگیں۔ اس اثنا میں عرض ہوئی کہ شمس الامرا بہادر حاضر ہیں آداب بجالاتے ہیں۔ اعلیحضرت نے دور سے ان کا سلام لے کر ارشاد فرمایا کہ انہیں لکھو کہ تم چلو ہم بھی نکلتے ہیں۔ پھر باتیں ہونے لگیں تا آنکہ مرشد زادے ولیعہد بہادر یعنی نواب افضل الدولہ بہادر برآمد ہوئے اور اعلیحضرت کو آداب بجالائے مختار الملک مغفور کھڑے ہو گئے اور ولیعہد بہادر موصوف کو آداب بجالائے اعلیحضرت نے ولیعہد کو ارشاد فرمایا کہ اب تم محل میں جاؤ۔ وہ حسب الحکم محل سرا میں داخل ہوئے۔ مغفور کو پھر ارشاد ہوا بیٹھ جاؤ اور چند دقیقے باتیں کرکے چلنے کا حکم دیا۔

دوسرا واقعہ یہ کہ ایک روز مغفور نے بارگاہِ شاہی پر حاضر ہوکر آداب عرض کرائی تو غفران منزل نے بسبب کسلمندی حکم زنانے کے بندوبست کا دے کر اندر ہی طلب فرمایا۔ بعد سلام لینے کے مغفور کو روبرو بیٹھنے کی اجازت دی اور پس از کلمات نوازش و مرحمت، نقرئی ڈبیہ چکنی ڈلی کی جو مسند کے روبرو رکھی ہوئی تھی اپنے دست مبارک سے مرحمت فرمائی کہ لو ڈلی کھاؤ۔

مغفور نے فی الفور کھڑے ہو کر آداب شکریہ بجا لائے اور سیدی عنبر خانساماں کی جانب جو دور استادہ تھا دیکھا۔ خانساماں نے نذر کی اشرفیاں مع رومال نذر حاضر کیا۔ مغفور نے اعلیحضرت کو نذر گزرانی اور ایک ٹکڑا ڈلی کا لے کر ڈبیہ کو روبرو مسند کے رکھ دیا۔ تو ارشاد ہوا کہ نہیں جی ڈبیہ ہی لے لو۔ مغفور نے پھر آداب بجا لا کر خانساماں کی جانب دیکھا۔ خانساماں نے نذر کی اشرفیاں حاضر کیں تو پھر مغفور نے نذر گزرانی۔

تیسرا واقعہ یہ کہ غفران منزل نے ایک روز اپنے اخباری خاص کو خلوت میں طلب فرمایا اور ایک انگشتری دے کر ارشاد فرمایا کہ لے جا کر ہمارے دیوان سالار جنگ بہادر کو تنہائی میں دو اور تاکید کی کہ خبردار یہ امر کسی پر نہ کھلے۔

اخباری مذکور وہ انگشتری لے کر جب چلا اور چار مینار تک پہنچا تھا کہ ایک رہگذر نے دوسرے سے کہا کہ آج رئیس نے اپنے وزیر کو انگشتری عنایت کی ہے اخباری نے جو یہ بات سنی ہوش اڑ گئے کہ باوجود اس قدر اخفا کے یہ امر مخلوق پر فی الفور کیوں کر کھلا۔ ایسا نہ ہو کہ عتاب شاہی میں گرفتار ہو جاؤں یہ سوچ کر اخباری مذکور خدمت غفران منزل میں خائف و ترساں واپس حاضر ہوا اور واقعۂ چار مینار کو عرض کیا تو ارشاد ہوا کہ لوگ کہا کریں لیکن تمھاری زبان سے یہ امر کسی کے روبرو نہ نکلے۔ پس اب جاؤ اور تعمیل حکم کرو۔

اخباری مذکور حضوری سے روانہ ہوا اور نواب سالار جنگ بہادر کی خدمت میں حاضر ہوکر بہ کمال احتیاط تنہائی میں انگشتری موصوف پہنچائی۔

نواب صاحب مغفور نے اس عطیہ شاہی کو سر پر رکھا آنکھوں سے لگایا اور اسی اخباری کے ذریعہ سے نذر سرفرازی روانہ کی اور آداب شکریہ عرض کیا۔

عطیہ موصوفہ کے اخفا سے مقصود غفران منزل محض امتحان اس امر کا تھا کہ جو مشہور ہے کہ بعض امور مخفی شاہی کو چار مینارہ کے شہدے بطور گپ کے کہد یتے ہیں۔

نیز اور ایک واقعہ زمانۂ علالت غفران منزل کا جس سے اکثر متقدین واقف تھے یہ کہ ایک روز غفران منزل نے نواب صاحب مغفور کو دفعتًہ یاد فرمایا۔ گویا وہ اخیر یاد فرمائی تھی۔ حسب الطلب خداوندی جب نواب صاحب مغفور بارہ پر حاضر ہوئے اور عرض ہوئی تو اس حالت میں کہ دست و پا اختیار میں نہ تھے ارشاد فرمایا دستار ہمارے سر پر رکھ دو اور پٹکا کمر پر ڈال دو۔ اللہ رے لحاظ اعزاز اپنے جانثاروں کا۔ جب اس طرح آراستہ ہوئے تو حکم باریابی کا دیا۔

نواب صاحب مغفور حاضر ہوکر آداب تسلیمات بجا لائے تو ارشاد فرمایا کہ ہم حسب عادت دستار و کمر سے آراستہ نہ تھے اس لئے تمھیں روبرو بلوانے میں کسی قدر دیر ہوئی۔ یہ ارشاد سن کر نواب صاحب مغفور نے بکمال عبودیت دست بستہ عرض کیا کہ اس ادنیٰ خانہ زاد کے لئے یہ زحمت کیا ضرور۔ اس پر ارشاد خداوندی ہوا کہ

نہیں جی یہ اعزاز خاص تمھارا یا تمھاری خدمت کا ہی نہیں بلکہ جملہ امرائے سلطنت کا اعزاز اسی طرح ہمیں مدنظر رہا ہے اور یہ ہدایت ہے جملہ مرشد زادگان و ولیعہد سلطنت کے لئے ۔ بعدازاں حکم تخلیہ دیا اور دربارۂ ولیعہد و انتظام سلطنت وصیتانہ ارشادات فرما کر خدا حافظ فرمایا۔ نواب صاحب مغفور بہ کمال حزن و ملال مرخص ہو کر اشک ریزاں باہر نکلے ۔

یہ پاس و لحاظ امراو شرفائے سلطنت کا غفران منزل پر ہی منحصر نہ تھا بلکہ جملہ روسا و سلاطین کو اپنے جان نثار شرفائے سلطنت کا ہمیشہ لحاظ رہا ہے چنانچہ سکندرجاہ بہادر مغفرت منزل کے متعلق ایک کیفیت میر صلابت علی صاحب مغفور دیانت خانی سے جو ایک معزز و معتبر بزرگ تھے مولف نے سنی ہے کہ زمانۂ ولیعہدی میں ایک روز مغفرت منزل بنارسی شملہ بانکوں کی طرح باندھ کر برآمد ہوئے تھے ۔ گھوڑے کی سواری سے فارغ ہو کر جب محلسرا میں تشریف لیجانے لگے تو منجملہ منصبداران متعین رکاب والدفادر علی خان جد محمد علیخاں مرحوم سابق مہتمم تقسیم منصبداران علاقۂ دیوانی نے شملہ کی جانب اشارہ کر کے دست بستہ عرض کیا یہ شعار مرشدزادوں کا نہیں ہے بلکہ۔ ولیعہد یہ سماعت فرما کر محلسرا میں داخل ہو گئے ۔ منصبدار مذکور بخیال عتاب ولیعہد اپنے گھر جا کر بیٹھ گئے جب تین روز گزر گئے اور منصبدار مذکور کو حاضر نہ پایا تو ولیعہد بہادر نے یاد فرمایا اور ارشاد کیا کہ خیر خواہوں پر بجائے قدردانی عتاب کرنا خلاف عقل ہے ۔ ۔

ناصر الدولہ بہادر غفران منزل نے ایک روز بوقت سواری اسپ سائیس سے بالفاظ اچھی اور تم کچھ ارشاد فرمایا تو ایک نے منصبداران رکاب بیا سے دست بستہ عرض کیا پیر و مرشد ایسے الفاظ سائیسوں کی نسبت استعمال فرمائیں تو شرفا کی نسبت کیا ہوں گے۔ تو ارشاد فرمایا کہ یہ بین لحاظ شرفا کا ہے ہم اپنی زبان کو الفاظ رکیک سے آشنا اور عادی ہونے نہیں دیتے ہیں کہ مبادا کسی شریف کی نسبت ویسے الفاظ زبان پر جاری ہو جائیں جس کے باعث ضرر نفوس طرفین متصور ہو۔

ان سب سے بالاتر قدر دانی مغفرت مآب ہے جو اپنے امرا کے حق میں فرمائی ہے جس کا ذکر حدیقۃ العالم وغیرہ تواریخ میں مرقوم ہے کہ نواب ناصر جنگ بہادر اپنے والد عالیجناب نواب آصف جاہ مغفرت مآب کے مقابلے میں آکر مغلوب و دستگیر ہونے کے بعد قلمدان خاص ناصر جنگ بہادر کا جب روبرو مغفرت مآب کے لایا گیا اور موسوی خان منشی و معتمد شاہی کے حوالے ہوا تو خان مذکور نے قلمدان کو کھولکر از قسم قطعہ عرضیوں کے با مُہر و دستخط اراکین سلطنت جن میں سے چند حاضر دربار بھی تھے نکالے اور عرض کیا کہ اتنی عرضیاں سرکاری ملازموں کی نکلی ہیں یہ سماعت فرماکر مغفرت مآب انجان ہو گئے اور کچھ نہ فرمایا جب دوبارہ خان مذکور نے ایک عرضی کو ان میں سے کھول کر پڑھنا چاہا تو فرمایا رہنے دو پڑھنے کی ضرورت نہیں۔ پھر حکم دیا تاکہ علانیہ سر دربار وہ جملہ عرضیاں پانی سے دھو ڈالی گئیں۔

بعدازاں فرمایا کہ ان لوگوں نے کیا برائی کی ہے اول تو یہ کہ حسب مصلحتِ وقت میرے فرزند سے مل گئے نہ کسی غیر سے۔ جب ہم نے فرزند کی تادیب کا ارادہ کیا تو اس پر ہماری صولت وسطوت ظاہر کر کے اس کو خوف دلایا اور اس کی جمعیت کو پریشان کر دیا تا آنکہ ہمارا فرزند ہمیں زندہ مل گیا۔

فرض کرو کہ اگر ہمارے بادشاہ اور کسی شاہزادہ میں ایسا معاملہ واقع ہوتا تو بنظر دنیا سازی لامحالہ ہم بھی اس شاہزادہ کا ساتھ دیتے۔ حسب مصلحت وقت ایسے امور چنداں مضائقہ نہیں رکھتے ہیں۔

سبحان اللہ یہ چشم پوشی و درگذر مغفرت آب کی کیا حکیمانہ تھی اور کس حسن سے ان امرا کے دلوں کو دغدغہ و دہشت سے خالی کیا بلکہ یوں کہنا چاہئے کہ مانند عرضیوں کے دلوں کی کدورت کو دھو کر صاف کر دیا اور بجائے کدورت محبت کا نقش جما کر ان سب کو اپنا جان نثار تر فرما دیا۔ اگر وہ جملہ عرضیاں سر دربار پڑھی جاتیں۔ یا خود بدولت ملاحظہ فرمانے کے بعد درگزر فرماتے تو بھی کچھ حاصل نہ تھا۔ کہ جب کبھی وہ امرا نظر آتے تو خاطر اقدس میں ان کی خطا یاد آتی۔ نیز وہ سب امرا اعلیٰحضرت سے ہمیشہ خائف و بیدل رہتے۔ اور ملازموں کا خائف و بے دل رہنا کیا اثر رکھتا ہے اس کو اہل فہم جانتے ہیں۔ چنانچہ شیخ سعدی شیرازی نے ایسے ہی مقام پر فرمایا ہے ؎

ازاں بار بہ پائی راعی زند　　　که ترسد سرش را کہ بد بہ سنگ

اور اگر بالفرض ان ارکین و امرائے سلطنت کا اس جرم سنگین کے پاداش میں ستیصال کیا جاتا تو امراسے گویا سلطنت خالی ہو جاتی ۔ پھر ایسے تشنیع جان نثاران آزمودہ کار جو بکمال جاں فشانی مصدر کار نمایاں ہو ہو کر سال ہائے سال میں مدارج اعلیٰ پر پہنچے تھے ویسے ارکین سلطنت سر دست کیونکر فراہم ہوتے اور کہاں سے لاتے جن کی ہر سلطنت کو ضرورت ہے ۔

الحاصل اگر مختار الملک مغفور کو اجل مہلت دیتی تو بعد جلوس ثانی غفران مکان کی قدر دانیاں اور نوازشات بھی مغفور کے حال پر دیکھنے کی ہوتیں ۔ جس قدر کہ غفران مکان کی خیر خواہی میں مغفور نے جانفشانیاں کی ہیں اسی قدر بلکہ اس سے زیادہ اس بادشاہ قدر دان وحق شناس کی نوازشات سے مغفور خورسند ہوتے ۔ یہ مغفور ہی کی خاطر تھی جو اس قدر شفقت و نظر پرورش غفران مکان کی نواب سالار جنگ بہادر دام اقبالہ کے حال پر اور تمام خاندان مغفور پر رہی ہے ۔

اگر غور کیا جائے تو سر سالار جنگ مغفور اول کو خداوند عالم نے شاہانہ اقبال عطا فرمایا تھا چنانچہ بعد رحلت مغفرت مکان بدولت صغر سنی غفران مکان نواب صاحب مغفور نے وزارت میں گویا بادشاہی کی ہے ۔ ایک صاحب سے جو منجملہ ہمراہان مغفور تھے مولف نے سنا ہے کہ جس وقت مغفور نے ۱۲۸۰ھ میں دہلی کا سفر کیا تھا ایک روز بغرض سیر و ملاحظہ عمارات مشہور دہلی نکل کر ایک قدیم عمارت شاہی میں جو بلا فرش وغیرہ خالی تھی داخل ہوئے ۔ اس میں ایک

تخت شاہی سنگ سرخ رکھا ہوا تھا۔ رزیڈنٹ بہادر کو جو ہمراہ سر سالار جنگ مغفور موجود تھے یہ سوجھی کہ سر سالار جنگ بہادر کو اس تخت پر بٹھایا چاہیئے۔ ہر چند سالار جنگ مغفور عذر و انکار فرماتے رہے لیکن رزیڈنٹ بہادر نے ایک نہ مانا اور بہ کمال اصرار مغفور کو ہاتھ تھام کر قریب تخت مذکور لے گئے اور بجبر تخت پر بٹھایا۔

اگرچہ یہ امر بطور اختلاط اور دل لگی کے طریق پر وقوع میں آیا مگر کسی طرح سے تخت دہلی پر تو بٹھلائے گئے۔ گویا مغفور کے مقدر میں تخت دہلی پر بیٹھنا تھا بہر حال بیٹھے۔

اسی طرح نواب خانخاناں بہادر اور سیدی عنبر خانساماں ہمراہان مغفور سے یہ کیفیت لندن کی معلوم ہوئی تھی کہ فرانس میں مغفور کے پاؤں کو جو صدمۂ عظیم پہنچا تھا اگرچہ بعد معالجات وہاں سے عازم لندن ہوئے تھے لیکن ہنوز چل نہیں سکتے تھے۔ لندن میں پہنچنے کے بعد ایک روز پرنس آف ویلز ولیعہد ملکۂ معظمہ کے پاس مغفور کی دعوت تھی جب مغفور کو پہیے دار کرسی پر بٹھا کر لے گئے اور صحن قصر شاہی تک پہونچے تھے کہ خود ولیعہد ممدوح اور ان کی بیگم صاحبہ بکمال مرحمت آگے بڑھ کر آگئے اور ان ہر دو معززین نے اپنے دست خاص سے نواب صاحب مغفور کی کرسی مذکور کو ڈھکیلتے ہوئے قصر شاہی میں لے گئے۔ مغفور نے بہت کچھ عذر کیا مگر ولیعہد نے اس عزت افزائی سے ہاتھ نہ اٹھایا۔ جس مہمان کی پیشوائی ایسی عزت افزائی کے ساتھ کی گئی ہو تو سمجھ سکتے ہیں کہ دعوت میں کس قدر خاطر داری اور کس درجہ کی

مہمان نوازی وقوع میں آئی ہوگی۔ اس دعوت میں کئی معززین شاہی خاندان کے اورشاہزادیاں نیز بڑے بڑے عالی مرتبہ یورپین شریک تھے۔ اس کے بعد قیصرۂ ہند وکٹوریہ کی باریابی کا روزِ معیّن جب آیا تو اسی طرح نواب صاحب مغفور کو کرسی پر بٹھا کر روبرو لے گئے مغفور نے اٹھنے کا قصد کیا۔ ملکۂ معظمہؒ نے جلد نزدیک تشریف لاکر مغفور کے کاندھوں پر ہاتھ رکھ دیئے اور بکمال مرحمت فرمایا کہ ہرگز نہ اٹھو۔ مغفور نے عرض کیا کہ لکڑیاں موجود ہیں بغل میں لے کر اس کے سہارے سے کھڑے رہ سکتا ہوں۔ ارشاد ملکۂ معظمہؒ ہوا کہ نہیں ان لکڑیوں کا اعتبار نہیں ان کے پھسل جانے کا اندیشہ ہے لہٰذا میری خوشی اسی میں ہے کہ تم بیٹھے رہو اور فرمایا افسوس ہے کہ میں نے تمھیں اس حالت میں دیکھا حالانکہ ایسی حالت میں دیکھنے کی امید نہ تھی الخ۔

الحاصل بیٹھے ہوئے آداب سلام بجا لائے اور حسب قاعدۂ ہند نذر پیش کی تو اس پر ہاتھ رکھ دے کر نذر معاف فرمائی اور اس روز ملکۂ معظمہؒ کے مہمان رہے۔ اوران کی ہمطعامی کا اعزاز حاصل کیا۔

اللہ جَلَّ شَانُہٗ نے مغفور کو عقل و دانائی کے ساتھ اقبال بھی عجیب عطا فرمایا تھا۔ صدمۂ پائے مغفور بھی اقبالمندی سے خالی نہ تھا مشیّت ایزدی کو منظور ہوا کہ باایں عذر مختار الملک مغفور کی کرسی کو جو مانند گاڑی کے تھی ولیعہد ملکۂ معظمہؒ مع بیگم محترمہ اپنے دست خاص سے چلائیں۔ نیز مختار الملک کرسی کو

بیٹھے رہیں اور قیصر ہند ملکۂ معظّمہ روبرو استادہ ہو جلّ شانہٗ
کیا سرفرازی ہے۔

منجملہ واقعات فضل وکرم حافظ حقیقی یہ کہ تخمیناً سنہ ۱۲۸۰ھ میں ایک روز شب کو نواب رشید الدین خان وقار الامرا بہادر کے دولت خانے میں رزیڈنٹ بہادر مع چند افسران یورپین اور نواب مختار الملک بہادر وغیرہ کی دعوت کا جلسہ تھا بعد فراغ غذا آتشبازی چھوٹنے لگی۔ ایک اوٹ کے گولے میں بھی آتش بازی کی بارود بھری گئی تھی اس کو بتی دیتے ہی دفعتاً مجمع عام میں وہ گولا پھوٹا اور ہر ہر ٹکڑا اس کا گولی کا کام کر گیا۔ اس وقت کے انتشار و برہمی جلسہ کی حالت عجیب تھی۔ بکمال اطمینان آتشبازی کا تماشہ دیکھ رہے تھے کہ دفعتاً قیامت برپا ہو گئی۔ ایک کی خبر ایک کو نہ تھی۔ ہر ایک اپنے عزیز کو ڈھونڈ رہا تھا کہ خدا جانے کس حالت میں ہے۔ لمنٹ وغیرہ کے شیشے ٹھوکروں میں ہو گئے تھے۔ چونکہ رزیڈنٹ بہادر بھی شریک جلسہ تھے لہذا نواب صاحب مغفور کے ہوش اڑ گئے مگر جب رزیڈنٹ بہادر کو بخیر و عافیت پایا تو اس وقت فی الجملہ مطمئن ہوئے۔ عمدۃ الملک بہادر نے وقت رخصت مغفور سے فرمایا کہ آپ کی توجہ سے امید ہے کہ اس آفت ناگہانی کو طول نہ ہونے دیں گے۔ مغفور نے تشفی دی۔ دوسرے روز یہ تجویز قرار پائی کہ نواب وقار الامرا بہادر بذات خود چل کر رزیڈنٹ بہادر سے معذرت کریں چنانچہ دوسرے روز نواب وقار الامرا بہادر کی سواری

بادشاہی عاشورخانہ کی کمان کے پاس آکر تھم گئی اور نواب صاحب مغفور کو اطلاع دی۔ مغفور نے کہلا بھیجا کہ آپ چلیں میں بھی آتا ہوں مگر بہادر ممدوح نے فرمایا جب تک آپ نہ آئیں میں نہ جاوں گا۔ تاآنکہ مغفور بھی بوچہ میں سوار ہو کر مع جلوس نکلے اور قریب بہادر موصوف پہنچ کر بوچہ سے اُتر گئے۔ بہادر موصوف بھی پنس سے اتر گئے۔ باہم صاحب سلامت کے بعد باصرار بہادر موصوف نواب صاحب مغفور سوار ہو کر آگے بڑھے۔ ہر دو صاحبوں کی سواریاں کوٹھی کے زینوں تک پہنچیں۔ حسب معمول رزیڈنٹ بہادر نے رسوم استقبال ادا کئے اور کوٹھی میں لیجا کر بٹھلایا۔ مختصر یہ کہ مغفور نے پہلے رزیڈنٹ بہادر کی فہمایش کی بعدازاں بہادر موصوف نے رزیڈنٹ بہادر سے بکمال معذرت معافی چاہی۔ تاآنکہ صفائی ہوگئی۔ چائے خوری کے بعد رخصت ہوئے۔ ازبسکہ مغفور کا لحاظ سرکار عظمت مدار کو تھا بپاس خاطر ان کے درگذر کیا ورنہ اس مقدمہ کو خدا جانے کس قدر طول دیتے۔

الحاصل جب نواب صاحب مغفور نے انتظام ملکی ومالی کے جملہ مرحلوں کو ستر۱ہ سال جفاکشی وبیدار مغزی سے طے فرمایا اور تمام امور مملکت باضابطہ وحسب قانون جاری ہوگئے تو اس وقت ازراہ عاقبت بینی یہ مناسب جانا کہ امرائے سلطنت میں سے چار امیروں کو ترتیب کی جائے تاکہ وہ آیندہ کار سرکاری میں مدد دینے کے لائق اور کارگزار وہوشیار ہو جائیں۔ چنانچہ نواب مکرم الدولہ بہادر کا

صدر المہام مال اور نواب بشیر الدولہ بہادر صدر المہام عدالت ہا اور نواب شمشیر جنگ بہادر صدر المہام کوتوالی بلدہ اضلاع اور نواب شہاب جنگ بہادر متفرقات کے یعنی تعمیرات وصفائی و تعلیمات وطبابت کے صدر المہام قرار پائے قطعہ تاریخ تقرر صدر المہامان گذرانیدۂ سید منور متخلص یہ ہے ؎

بارک اللہ چمن بند ریاض آصف ساختہ گلدستہ کہ آن مجلس دانایان است
گفت تاریخ منور سحرم بلبل طبع مجلس سنبل و گل لالہ و نافرمان است

چاروں صدر المہاموں کے اجلاس اپنے خانہ باغ میں کئے اگرچہ ہر ایک صدر المہام کے لیے ایک ایک معتمد تجربہ کار مع عملہ مقرر ہوا تھا مگر بکمال شفقت و دلداری بذات خود بھی روزانہ ہر ایک صدر المہام کے اجلاس میں جاکر کام کرنے کا طریقہ ایک عرصہ تک بتلاتے اور ہدایت و تربیت فرماتے رہے۔ موازنہ مذکور سے ظاہر ہے کہ صدر المہام کوتوالی و صدر المہام متفرقات ہر ایک کے لئے سالانہ بائیس ہزار آٹھ سو اٹھائیس روپے عہ ۱۲ بھتہ مقرر کیا گیا تھا۔

۱۲۸۷ہجری میں دورۂ ضلع بیدر کے لئے نواب صاحب مغفور جو تشریف لے گئے تھے اس کا مختصر بیان ہدیۂ ناظرین ہے۔ اسمائے معززین و متوسلین جو ہمراہ نواب صاحب مغفور تھے۔ نواب بشیر الدولہ بہادر۔ نواب نظام یار جنگ بہادر نواب سعید الدولہ بہادر۔ برق جنگ بہادر۔ غالب جنگ بہادر۔ مسلم جنگ بہادر میر تہور علی صاحب۔ میر ریاضت علی صاحب۔ حکیم سید علی صاحب۔ جنید خانصاحب

میر کاظم حسین صاحب ۔ مولوی میر فیاض حسین صاحب ۔ عطاء الرحمن صاحب ۔ منشی صدرالدین صاحب ۔ مولوی عنایت الرحمن صاحب ۔ بوئن صاحب جانسٹن صاحب ۔ جانی صاحب ۔ ہنری صاحب ۔ ہیر صاحب ۔ کنداسامی مدلیار ۔ فتح علی خانساماں ۔ مرزا حیدر بیگ ۔ سیدی عنبر خانساماں ۔ ڈاکٹر ڈنی وڈگی سیو یاریٹر ۔ مردہ محمد منور ۔ مردہ عبدالکریم پسر فقیر محمد ۔ مردہ عبدالکریم پسر محمد رجب ۔ جملہ ۲۹ اسم تھے ابتداءً مقام سنیاسی پر جو حکم تحریری موسومہ بوئن صاحب آیا تھا جس سے اندازہ جملہ ہمراہیان حشم و خدم و کیفیت انتظام سفر پایا جاتا ہے گویا ایک دستورالعمل ہے اوس کی نقل صحیح یہ ہے ۔

"مدارالمہام سرکار عالی با صدالمہام عدالت ہائے سرکار عالی بتاریخ پانزدہم ماہ حال برائے دورۂ ملک سرکار عالی از بلدۂ فرخندہ بنیاد حیدرآباد برآمدہ در سداسیو پیٹھ یکدو مقام نمودہ از آں جا در سنگم یک مقام و بعدازاں در بیدر چہار پنج مقام کردہ روانہ خواہند شد و در ہمراہی چونکہ قریب دو ہزار پانصد کس و پنجاہ زنجیر فیل و سہ صد نر گاؤ و دو صد اسپان و یکصد مہار شتران تخمیناً خواہند ماند و بنا بر سربراہی غلہ و غیرہ کل اجناس مرزا حیدر بیگ کوتوال بیرون بلدہ کہ اہتمام کوتوالی لشکر ہمراہی مدارالمہام بسبب واقفیت و تجربہ مرزائے مذکور متعلق بہ مرزائے مذکور شدہ است مقرر شدہ اند ۔ لیکن مرزائے مذکور سربراہی غلہ و کرانہ و روغن و غیرہ اجناس از گوپال سوامی کہ کار نداد ادن درخواست منظور شدہ است

خواہند کنانید و سربراہی کاہ و گوشت وہیمہ وغیرہ بطور واجبی آں چہ کہ مقرر خواہد
گردید بہمان نرخ بوساطت مرزائے مذکور در سرکار گرفتہ خواہد شد و مردم ہمراہی
ہم خرید خواہند نمود لہذا بعہدہ داران تعلقات و مواضع لازم است کہ اشیاء و
اجناسے کہ مثل کاہ و ہیمہ و بیضہ و شیر و بقولات و گوشت و ماکیان وغیرہ کہ ہمراہ
داشتن آں بگوپال سامی متعذر باشد بلحاظ مردم وغیرۂ ہمراہی بر ہر مقام آمادہ و تیار
دارند و محول باہتمام مرزا حیدر بیگ کنند و غلہ وغیرہ ہر قدر کہ مطلوب باشد
مخصوص بگوپال سامی بفروشند و بدون نامبردہ بکسی از اہل لشکر فروخت ننمایند
زیرا کہ دریں صورت باختلاف فروش شکایت ہا خواہند شد و بسبب ایں کہ
بعض از اشیائے کہ ہمراہ گوپال سامی خواہد بود و بسبب اخراجات بار برداری
وغیرہ بمقام لشکر ہر آئینہ آں شے بہ نسبت آں کہ بیوپاریان در آں جا بفروشند
فی الجملہ گران خواہد بود و بعض اشیاء ارزان لہذا چناں قرار یافتہ کہ اشیائیکہ
نرخ آں از نرخ بلدہ گران باشد صرف بشرکت نمودن خرچ کرایہ بار برداری و عملہ
حفاظت آں نرخ مقرر کردہ خواہد شد و آں چہ از نرخ بلدہ ارزاں و یا بحسب
نرخ بلدہ خواہد بود بر آن باضافہ رقم کرایہ از عملہ فروش اجناس نرخ مقرر خواہد
گردید و نرخ کاہ و ہیمہ و گوشت و شیر و بیضہ وغیرہ بحسب نرخ مروجہ ضلع کہ
بذریعہ تعلقدار اطلاع آں خواہد شد مقرر خواہد شد مقرر خواہد گردید۔ و ممانعت است کہ کسی
سوائے بازار لشکر نزد دیگر بازار سوائے آں چہ در بازار لشکر موجود باشد خریدی غلہ وغیرہ بکند و اہل دیہات

ہم بکسی بفروشند اگر خواہند فروخت وازان تکرارات برپا خواہند گردید در آں صورت سماعت شکایت ہائے آنہا نخواہد گشت ۔ اگر اہل جمعیت و ملازمان ہمراہی لشکر بدرخواستِ کمی نرخ مقررہ براہل لشکر زیادتی خواہند نمود و یا بجبر از اہل موضع خواہند خواست اہل کاران کوتوالی و چوبداران متعینہ ممانعت خواہند نمود و در صورت زیادتی مکافاتِ آں ضرور خواہد شد ۔ البتہ اگر بیپاریان مواضع وغیرہ بگوپال سامی بفروشند ہیچ ممانعت نیست وقبل از ورود لشکر مرزا حیدر بیگ بدریافت نرخ بطور متذکرہ صدر و تقرر نمودن آن نرخنامہا نویسانیدہ بجائے فرودگاہ چسپانند تا بموجب آں مردم خرید کنند و بمجرد ورود مدارالمہام از حساب تقرر نرخ بمدارالمہام اطلاع کنند و تجویز خریدی باآں طور شود کہ در کارخانہ ہائے مطبخ و دواب وابستہ ہمراہی مدارالمہام و صدرالمہام و یا جمعداران ہمراہی ہر قدر کہ جنس منظور باشد بموجب نرخ قیمت آں مع فرد مطلوبہ بنزد مرزا حیدر بیگ ارسال یافتہ طلب جنس شود و ہمیں طور خریداران متفرقہ بفرستادن زر نقد از فروشندگان بازار خرید کنند کسی را خواہ بذریعہ مرزا حیدر بیگ یا فروشندگان متفرقہ بازارِ لشکر بدون زر نقد جنس دادہ نشود ۔ اگر کسی خواہد داد و باز استغاثہ عدم وصول قیمت خواہد کرد مسموع نخواہد گردید تعلقداران سیاسی و بیدر علی ہذالقیاس ہر جا کہ فرود مدارالمہام میشود ضرورات کہ قبل از رسیدن لشکر جای فرودگاہ کہ از آبادی زیادہ تر فاصلہ از نیم کردہ

بلکہ یک کردہ و بلند باشد و درختان سایہ دار و آب مقصفا قریب باشد برائے بازار لشکر جائے علیحدہ کہ نیم میل و کم و بیش یک میل از لشکر دور تر باشد منتخب نمودہ بمسٹر جانی ادگلوی کہ اہتمام منزل متعلق باوشان است اطلاع دہند کہ درآن جا نصب خیام و تقرر بازار کردہ خواہد شد۔ و مسلخ از بازار علیحدہ بر کدامی جائے نشیب مقرر شود و دکانات مسکرات در لشکر بالکل ممنوع است و از اہالی لشکر ہر کسیکہ در حالت سکر در لشکر یافتہ خواہد شد و از حرکات و سکنات او ظاہر خواہد شد از طرف اہل کوتوالی وغیرہ نظر بند خواہد گردید و بظہور ہمچو حرکت بکرت دوم و سوم حکم اخراج ہمچو کس از لشکر خواہد شد۔ اہل کاران کوتوالی ہمراہی ضلع بخوبی بندوبست دارند کہ ہیچ واردات در لشکر یا در موضع وقوع یافتن نتواند و در صورت وقوع اتفاقاً مرتکبین بسزا رسند فقط مرقوم یازدہم شہر ذیقعدہ ۱۲۸۷ھ ؁

واضح ہو کہ نواب صاحب مغفور۔ ۱۶۔ ماہ ذیقعدہ کو علی الصباح بلدہ سے روانہ ہوکر۔ ۱۹۔ تاریخ کو داخل بیدر ہوئے اور ۲۰۔ تاریخ کو علی الصباح بقصد شکار شکار گاہ پر مع صدر المہام وغیرہ تشریف لے گئے۔ وہاں سے واپس ہوکر مدرسہ بیدر کا معائنہ اور طالب العلموں کا امتحان ہوا۔ ۲۱ تاریخ کو خانہ پور کے ملاحظہ کے لئے جو وہاں سے چھ کوس پر واقع ہے تشریف لے گئے ۲۲۔ کو اطراف و جوانب بیدر کی سیر کی۔

جملہ ۔ ٦ ۔ مقام بیدر میں ہوئے اور ۲۵ ۔ تاریخ وقت رخصت بیدر کے جملہ زمینداروں اور یومیہ خواروں کو طلب فرماکر جو کلمات فیض آیات بزبان اُردو فرمائے ہیں وہ قلمبند ہوئے ہیں اس کی نقل ہدیہ ناظرین ہے ۔ ملاحظہ ہو کہ مغفور نے کس عمدگی سے رعایا اور عہدہ داروں کو تشفی دی ہے اور ہدایات فرمائی ہے وہو ھذا ۔

"آج کے روز میں نے تم سب لوگوں کو باشتیاق تمام ملاقات کے واسطے طلب کیا اور مجھ کو سرور حاصل ہے کہ یہاں دو فرقے موجود ہیں ۔ ایک فرقہ وہ ہے کہ شرفاء بلدہ سے ہوکر سرکار عالی میں مدد معاش رکھتے ہیں اور دوسرے وطن دار و اہل خدمات کہ جن کو ترقی ملک میں مداخلت خاص حاصل ہے یعنی زمینداران وغیرہ ۔ اور میری غرض اس طلب سے یہ ہے کہ میں جو کارپرداز بندگان عالی متعالی کی سرکار کا ہوں ۔ ان دونوں فرقوں کو اپنی زبان سے کچھ تشفی اور ترغیب کے کلمات بیان کروں ۔ ان دونوں میں ظاہر ہے کہ حکم تحقیقات ہر قسم کی معاش کا جاری ہوا ہے اور کچھ شک نہیں کہ جن کی معاش کے اسناد درست اور بھگوٹا قدیم ودرست نہ ہو تو وہ ضبط بھی کئے جائیں گے ۔ لیکن جن کے اسناد درست ہوں اور بھگوٹہ قدیم اور پکا ہو تو وہ سب بحال رہیگا ضبطی اونہیں کے معاش کی ہوگی کہ جنھوں نے تغلب سے پیدا کیا ہے ۔ اور یہ تغلب میں سمجھتا ہوں کہ اکثر بشرکت تعلقداران و نائبان تعلقات

دو طرح سے ہوا ہے۔ ایک تو صرف ان کی بددیانتی سے اور ارادے سے حصول منافع کے اور دوسرے بسبب اس عمل بدسررشتہ و اصلات کے جو پیشتر جاری تھا۔ اور وہ ایک بڑا قابو تھا وطن داروں کو واصلات روک کر اپنے معاشوں کو بڑھانے کا بفضلہ تعالی اگرچہ اب وہ سب باتیں موقوف ہوئیں اور جو کچھ خلل باقی ہے وہ بھی روز بروز کم ہوتا جائے گا۔ البتہ جن کے معاش بسبب تغلب کے موقوف ہوئے ہوں گے ان کو رنج بھی ہوگا لیکن اگر بغور دریافت کیا جائے یہ بات رنج کی نہیں ہے بلکہ باعث اصلاح طبایع ہے۔ کس واسطے کہ تغلب و چوری ایک زشت و گناہ کا عمل ہے۔ جب اس سے باز رہ کر اس طرح کے فواید حاصل کرنے نہ پاویں گے تو سعی کریں گے دوسرے ذریعوں سے جو موجب ان کی ترقی کا ہووے۔ اور وہ ذریعے یہ ہیں کہ اول خزانہ جمع کریں گے یعنی کسب علم و ہنر کا شوق ہوگا اور اس خزانے کے صرف سے ہر ایک ہنر حاصل ہو سکتی ہے اور دوسرے جو کم معاش رکھتے ہیں وہ بمشقت اراضی کی کاشتکاری کریں گے اور تجارت میں ترقی دیں گے تا آنکہ ان ذریعوں سے ان کے معاش میں ترقی و نیک نامی ہوگی اور سرکار کو بھی فائدہ ہوگا۔ اور اس موقع پر میں کہتا ہوں کہ تمام عہدہ داران سرکار بھی بدل متوجہ ہوں گے اور ہر ایک کو ان باتوں کی ترغیب دیں گے اور ہر طرح سے ان لوگوں کی کمک و مدد کریں گے تاکہ حاصل کرنے میں ان فوائد کے وہ لوگ ساعی ہوں۔

میں جانتا ہوں کہ اکثر عہدہ داران سرکار بھی سوائے کچھ حسابات دریافت کرنے اور کواغذ پر دستخط کرنے کے چنداں سعی نہیں کرتے۔ اس واسطے ضرور ہے کہ ہر ایک عہدہ دار بالادست تمامی حالاتِ ضلع مفوضہ سے واقف ہو اور ہر ایک طرح کی بہتری میں اور جہاں تک ہوسکے رعایا کی تسکینی میں سعی کرے اور دونشانہ ان کی فہمائش کرے اور راہ راست پر لاوے کسی طرح کا بھی استغاثہ ہو جواب اس کا مستغیث کو بہ نرمی دے اور فہمائش کی جائے اور سرکاری کام ایسا نہ کریں جیسا کہ صرف ایک طرف سے بار اٹھا کر دوسری طرف ڈال دیتے ہیں۔ اور ملازمان ماتحت عہدہ داران بالادست کی تعظیم و ادب کو ضرور ملحوظ رکھیں لیکن باوجود اس کے آپس میں اتحادانہ رویہ رکھیں اور جس وقت کا کام اس وقت اجرا کردیں۔ اب چونکہ صدر تعلقدار رستم جی ویکاجی بہت ہوشیار اور خیرخواہ سرکار اس ضلع پر مامور ہیں اور دُوم تعلقدار بھی جو منصرم اول تعلقدار ہیں مدت سے سرکاری کام اجرا کرتے ہیں اور سوم تعلقدار جو منصرم کار دوم تعلقدار ہیں نوجوان و محنت کے قابل ہیں نیز دوسرے عہدہ دار سب بمحنت و مشقت درستی انتظام میں بدل دہی مشغول رہیں گے۔ تا آنکہ پھر مجھ کو دورے کا موقع ملے تو اپنی زبان سے شکریہ ادا کرسکوں اور آبادی و درستی ملک اور شوق انتظام کو عہدہ داروں کے اس سے زیادہ پاوں اور ان عہدہ داروں کے جائزہ و صلہ کے باب میں مجھ کو موقع حاصل ہو نہ صرف میں بلکہ امید رکھتا ہوں کہ ہمارے خداوند نعمت بندگانعالی متعالی مدظلہ العالی

بھی تھوڑی مدت میں اس سمت رونق افزا ہوکر درستی حالات کو یہاں کے اور سب
تابعداروں کی خیرخواہی کو ملاحظہ فرماویں۔ مجھ کو ایسی ہی امید ہے۔ میں اب سب کو
رخصت کرتا ہوں اور کل صبح کو روانہ ہوتا ہوں فقط"

۲۶ تاریخ کو بیدر سے نکل کر تعلقات ملاحظہ فرماتے ہوئے چھٹی شب
ماہ ذیحجہ کی تھی کہ اپنی جاگیر یعنی ڈنڈگل میں داخل ہوئے۔ وہاں نواب بشیرالدولہ
بہادر مع ہمراہیان بہادر ممدوح کی نواب صاحب مغفور نے ضیافت کی وہاں سے
۷ تاریخ کو روانہ ہوکر بلدہ میں مع الخیر داخل ہو گئے۔

# مجملاً کیفیت جمع و خرچ عمل مدار المہامی مختار الملک مغفور اول

## منجملہ موازنہ ۱۲۸۸ف

اس موازنہ ۱۲۸۸ف کی ترتیب میں جو کسی قدر دیری ہوئی سبب اس کا سوائے اس کے نہیں کہ اس سرکار میں اب تک ترتیب موازنہ کا دستور نہ تھا اور جو حسابات حسب دستور قدیم مرتب ہوتے تھے وہ باقاعدہ موازنہ تیار کرنے کے لئے کافی نہ تھے۔ اور عہدہ داران خصوصاً سررشتہ داران جمعیت و منصب وغیرہ ایسی کیفیتیں فراہم کرنے اور ایسی رقمیں ترتیب دینے کے عادی نہ تھے کہ اس سے ایسے تختے حساب کے جواب مرتب ہوئے ہیں ہو سکیں لہذا حساباب کی ترتیب دینے میں اور کیفیتیں جمع کرنے میں غیر معمولی توقف ضرور پڑا مگر باوجود تمام دشواریوں کے مکرم الدولہ بہادر کی سعی سے دو برس کی نگرانی حسابات وغیرہ میں بکمال کوشش اس موازنہ باقاعدہ کی ترتیب عمل میں آئی ہے۔ ورابواب متفرق و جمع وخرچ کو ٹھیک مدات میں ترتیب دئے ہیں۔ انہی وجوہ سے اس موازنۂ جدید کی ترتیب میں دیری واقع ہوئی ہے۔ آئندہ اس کے لئے کوئی دقت نہ لگے گی بلکہ اور درستی ہوتی جائے گی۔

فقرہ ۲۔ تیاری موازنہ کے لئے صرف رقوم و حساب سال حال نہیں لکھے گئے بلکہ

بعض سنین ماضیہ کی کیفیت بھی اس زمانے کے حالات معلوم ہونے کے واسطے لکھی گئی ہے۔ چونکہ تمام تفصیل رقوم جمع خرچ ۱۲۸۰ ف کی اور اندازہ ۱۲۸۸ ف کا خود اس موازنہ میں لکھ دیا گیا ہے لہذا اس مقام میں اعادہ جملہ ابواب کا نہ کرکے صرف اسی کے ذکر پر اکتفا کیا جاتا ہے جو ضروری ہے۔

**۳**۔ ۱۲۶۹ء مطابق ۱۲۶۳ ف کے قبل خزانے کے حالات درست نہ تھے۔ کوئی حساب مرتب نہیں ہوتا تھا۔ اور مالگذاری ملک کی بہت کم تھی اور خرچ حد سے زیادہ اور قرض روزانہ ترقی کر رہا تھا۔ اور اخراجات کے لئے جو مشکلیں درپیش ہوتی تھیں ان کا دفع کرنا سوائے قرض کثیر کے ہو نہیں سکتا تھا۔ ۱۲۶۳ ف سے جو اصلاحیں بتدریج حسن انتظام کے واسطے عمل میں لائی جا رہی تھیں۔ مالگذاری ترقی کرنے لگی۔ نقشہ مندرجہ ذیل سے کھلتا ہے کہ ۱۲۶۳ ف سے ہر دس سال کے بعد مالگذاری میں کس قدر افزائش ظہور میں آئی ہے۔ اور ۱۲۸۸ ف کے اندازے سے کیا نسبت رکھتی ہے۔

موازنہ فقرہ ۱۶ اور ۱۷ میں محاصل ۱۲۸۴ ف کے ساتھ مطابقت نہایت صراحت سے ظاہر کی گئی ہے۔ کہ اگر ۱۲۸۴ ف کے محاصل سے اضافہ جو بوجہ ضبطی جاگیرات و شمول ملک مسترد و دشور اپور و ضبطی انعام و سیریات سے ہوا ہے۔ مجرا و منہا کیا جائے تو بھی ۱۲۶۳ ف کی نسبت صرف ترقی زراعت اور دوسرے محاصل سے ایک کرور سولہ لاکھ ستر ہ ہزار آٹھ سو باون روپے اضافہ ہوتے ہیں۔

# مالگزاری

**۴**۔ محاصل اراضی ۱۲۸۸ف کا تخمینہ [illegible] کا تھا اور ۱۲۸۸ف میں واقعی [illegible] کا اندازہ تھا۔ [illegible] کا یہ اضافہ جو ہے صرف اضلاع تلنگانہ کا بسبب خوبی بارش و افزائش پیداوار شالی کے ہے۔ اضلاع تلنگانہ کی رقم مالگزاری میں ہمیشہ کمی و بیشی ہوتی ہے کیونکہ وہاں دھان زیادہ ہوتی ہے اور اس کی کمی و بیشی بارش کی کمی و بیشی سے تعلق رکھتی ہے ۱۲۸۴ف میں بھی اچھی بارش ہوئی تھی تو محاصل اراضی بہ نسبت ۱۲۸۳ف [illegible] بیس لاکھ سے زیادہ ہو گیا تھا۔

**۵**۔ ۱۲۸۸ف کے اخراجات مالگزاری کا اندازہ بقدر [illegible] تھا اور اس میں چار قسم کے اخراجات شریک ہیں۔ پہلے اخراجات عہدہ داران و عملہ جو تحصیل مالگزاری کے لیے مقرر ہیں۔ دوسرے وطنداران و ملازمان دیہات۔ تیسرے پیمائش و بندوبست چوتھے عملہ تحقیقات انعام۔ اس سال پہلے قسم کا خرچہ [illegible] کے اندازے میں ہوا ہے یعنی جملہ محاصل اراضی ہر سو میں پانچ روپے ہوتے ہیں۔ دراصل اس صیغہ میں عمدگی انتظام مالگزاری کے واسطے اگر کچھ اضافہ ہووے تو نامناسب نہ ہوگا۔ اکثر اضلاع و تعلقات تلنگانہ رقبہ کے لحاظ سے اس قدر وسیع ہیں کہ موجودہ عہدہ دار پورا انتظام کر نہیں سکتے ہیں۔ پس ضرور ہے کہ ایسے اضلاع کے چند حصے کر کے جدید اضلاع قرار دیں۔ اور جو تعلقات بہت وسیع ہیں چھوٹے کئے جائیں۔ اور جب اس طرح کیا جائے تو

لامحالہ عہدہ داروں کی تعداد بڑھائی جائے گی۔ نیز عہدہ داروں کی تنخواہ کا مقدمہ بھی لائق لحاظ ہے کیونکہ اضلاع کے تعلقداروں کی تنخواہ بحساب سما اور لہا ماہانہ ملتی ہے تنخواہ ان کے عہدہ اور ذمّہ داری کے لحاظ سے ویسی کافی نہیں ہے۔ یہی وجہ ہے کہ لائق تجربہ کار عہدہ دار رغبت کے ساتھ طالب اس عہدے کے نہیں ہوتے ہیں خصوصاً تلنگانہ میں کہ آب وہوا اس کی اچھی نہیں ہے اور آسایش کے اسباب بھی کم ہیں لہذا جب تک مرہٹواڑی سے کسی قدر زیادہ تنخواہ نہ دی جائے عہدہ دار اس نواح میں اپنی ماموری پسند نہیں کرتے ہیں۔ سابق زمانے میں یہ قاعدہ تھا کہ تعلقدار جو کچھ محاصل ملک کا وصول کریں اس میں سے ان کو فی روپیہ ڈیڑہ آنہ سے دو آنے تک دیئے جاتے تھے۔ اس میں سے ان کے عملہ کا خرچہ جانے کے بعد بھی اس زمانے کی تنخواہ سے بہت کچھ زیادہ انھیں فائدہ ہوتا تھا۔ جب تعلقداری کی تنخواہ بہ نسبت زمانۂ سابق کے کم تھی تو ان کے فرزندوں اور اہل قرابت کے نام اکثر ماہوار منصب مقرر ہوتی تھی تاکہ اس ذریعہ سے بدلہ ان کی کمی ماہوار کا ہوجائے موجودہ طریقے میں یہ سب آمدنی ان کی موقوف ہوگئی اور ایسی رعایتیں ترک کردی گئیں۔ اس لئے مدارالمہام سرکار عالی اس امر کو ضروری تصوّر فرماتے ہیں کہ عہدہ داران مال کی تنخواہ پر لحاظ مناسب عمل میں آئے لیکن اجرائی اس تجویز کی منحصر ہے تخفیف اخراجات غیر ضروری اور زیادتی خزانہ پر۔

۶۔ دوسرے قسم اخراجات وطنداران وملازمان دیہہ کے ہیں جس کا تخمینہ بابت

سال حال ۱۰۶ لاکھ ہے اور محاصل اراضی ہر فیصدی ۲۶/۱ ہوتا ہے جس کی تفصیل کیفیت اندازہ کے ۴۰ فقرہ میں لکھی گئی ہے۔

**ت**۔ تیسرا خرچ بابت پیمایش و بندوبست ہے جس کا تخمینہ بابت سال حال ۲ لاکھ ہوا ہے۔ اس کام کی ضرورت اس ریاست میں ایک زمانے سے تھی اور اضلاع کے تعلقدار اس کام کے جاری ہونے کے لئے اصرار کے ساتھ سرکار میں درخواستیں کرتے تھے اس امر کے باور کرنے کے لئے بہت وجوہ ہیں کہ اراضی مزروعہ کا رقبہ جو پٹواریوں کے کاغذات میں لکھا ہوا ہے اس سے زیادہ کاشتکاروں کے قبضہ میں ہے حتیٰ یہ کہ بعض مقاموں پر وہ چند سے چند سے زیادہ کاشتکاروں کے قبضہ میں ہے جس سے سرکاری مالگزاری کو بہت نقصان ہوتا ہے۔ پس جب تک پیمایش باقاعدہ و صحیح اور حیثیت زمینات کی بخوبی پائی نہ جاوے اراضی متحد الحیثیت پر کوئی مساوی جمع قرار نہیں دیسکتا ہے خصوصاً جہاں رعیت واری طریقہ جاری ہے صحت کے ساتھ معلوم کرنا ان جملہ امور کا بغیر بندوبست و پیمایش کے بیشک نہایت مشکل ہے۔ عہدہ داران لایق نہ ملنے کی وجہ سے سرکار اس کام کو شروع کر نہیں سکتی تھی تا آنکہ انجام کار ۱۲۸۵ف میں بطور آزمایش کے سرکار نے اس کام کی ابتدا کی تو تعلقہ پٹن کے دیہات کی پیمایش بطور امتحان پہلے کی گئی جب اس میں کامیابی پائی گئی تو ۱۲۸۶ف میں پیمایش کو اور ترقی دی گئی یعنی کل ضلع اورنگ آباد کی پیمایش کا حکم جاری ہوا جب ۱۲۸۶ف میں چند دیہات کی

پیمایش پوری ہوگئی اور ایک تعلقہ میں جمعبندی کا کام بھی ختم ہوا تو اس خیال سے کہ یہ نازک اور پہلا کام ہے اس لئے مناسب سمجھا گیا کہ سرکار انگریزی کے عہدہ داروں میں سے کسی کو بطور امتحان دکھلایا جائے چنانچہ رزیڈنٹ بہادر کی وساطت سے مسٹر بنین سپرنڈنٹ رینیو سروی برار سے طلب کئے گئے اور انھوں نے اکثر تعلقات کی پیمایش و پرت بندی کے کام کو نہایت تحقیق کے ساتھ دیکھا اور حالت رعایا کو معاینہ کیا۔ مہتمم بندوبست نے تعلقہ پٹن کی جمعبندی جو کی تھی اس پر بھی غور کیا تو سب کام نہایت صحیح و مناسب پائے گئے لہذا سرکار نے چاہا کہ اضلاع مرہٹواری کی پیمایش اس طرح پوری ہوجائے چنانچہ فی الحال اضلاع مرہٹواڑی کے تین حصوں میں اور تلنگانے کے ایک ضلع میں یہ کام جاری ہے۔ جملہ رقم [illegible] لاکھ میں سے جو تخمینہ خرچ بندوبست بابت سنہ ۱۲۸۹ ف کا تھا [illegible] ہزار ان تعلقات صرف خاص کی پیمایش میں خرچ ہوں گے جو اورنگ آباد و ملدرگ میں واقع ہیں اور یہ رقم علاقہ دیوانی کو پھر واپس ملے گی۔ پس دراصل [illegible] لاکھ [illegible] ہزار علاقہ دیوانی سے اس کام میں خرچ ہونے والے ہیں۔

## سائر سرحدات

۵۔ اس مد میں تعداد تخمینہ آمدنی سنہ ۱۲۸۸ ف [illegible] بمقابلہ [illegible] آمدنی سنہ ۱۲۸۷ ف امید افزایش [illegible] جو ہے چند اصلاحوں کی وجہ سے ہے

جو کہ سال گذشتہ کروڑگری کے محکمہ میں کی گئیں۔ علاوہ سایر اور تعداد چوکیات کی افزایش کی گئی ہے جس طریقے سے زمانہ سابق میں محصول وصول کیا جاتا تھا بیشک وہ ترقی تجارت کے لئے بہت مضر تھا۔ محصول راہ داری صرف سرکار ہی وصول نہیں کرتی تھی بلکہ ہر ایک جاگیردار اپنے علاقہ میں مال گذرنے سے لیتا تھا۔ جب سے کہ وہ قاعدہ منسوخ ہوگیا اور سرحدوں پر سایر کی چوکیات قایم کیئے گئے جن میں صرف سایر کا محصول وصول ہوتا ہے۔ تجارت میں بھی ترقی ظاہر ہوئی اور اسی قدر آمدنی سایر میں بھی ظاہر ہوتی ہے چنانچہ گوشوارہ مندرجہ فقرہ ۹۲ موازنہ سے ظاہر ہوتی ہے۔

**۹** ۔ سال گزشتہ محاصل کروڑگری سے جو کچھ آمدنی ہوئی اس سے معلوم ہوتا ہے کہ فیصدی قیمت مال پر تعداد محصول درآمد [illegible] کے اندازے میں اور برآمد پر [illegible] کے اندازے میں تھا۔ تخمینہ خرچ مندرجہ موازنہ [illegible] بمقابلہ [illegible] سنہ ۱۲۰۸ف کا خرچ تھا۔ اس مد میں تخمیناً [illegible] ہزار کی زیادتی اول ترمیمات و اصلاحات کی وجہ سے ہوئی جو اس محکمہ میں نئی کی گئیں جس کا ذکر اوپر گذرا۔

## کاغذ ممہور

**۱۰** ۔ اس مد کی آمدنی بابتہ سنہ ۱۲۰۸ف کا اندازہ بقدر [illegible] تھا جو کہ مقابلہ آمدنی سنہ ۱۲۰۸ف [illegible] بقدر [illegible] کم ہے۔ تخمینہ آمدنی کاغذ ممہور بابتہ سنہ ۱۲۰۸ف ان تخمینوں سے ترتیب پایا ہے جو ضلع کے عہدہ داروں سے پہنچے ہیں

لیکن امید ہے کہ مقدار تخمینہ سے اصل آمدنی زیادہ ہوگی ۔ بہر حال اس میں کچھ شک نہیں ہے کہ اگر وسعت ریاست و تعداد مردم شماری پر خیال کیا جائے البتہ آمدنی کاغذ مہور کی بہت کم ہے اور وجوہ اس کے دو ہیں ایک یہ کہ موجب دستور العمل کاغذ مہور متعلق دستاویزات کا محصول ایک ہی مقدار محدود پر لیا جاتا ہے اور سرکار اس امر پر غور کرتی ہے کہ آیا قواعد و قوانین کاغذ مہور ۔ دستاویزات کی رسیدات و ہنڈویات وغیرہ سے جو فی الحال محاصل کاغذ مہور سے مستثنیٰ ہیں تعلق رکھ سکتے ہیں یا نہیں ۔ دوسری وجہ عدالت سے متعلق ہے اس کا بیان ذکر عدالت میں ہوگا ۔

کاغذ مہور واپسی ملک مستردہ کے وقت جاری ہوا اگرچہ اگست ۱۲۱۱ف سے ۱۳۱۲ف تک فقط اضلاع مستردہ میں یعنی رائچور ۔ نلدرگ ۔ لنگسگور میں رائج تھا ۔ نیز اندور اور انبڑ میں بھی قبل ضلعبندی سے رائج تھا ۔ ضلعبندی کے بعد اضلاع میں رواج پایا بعد ازاں بلدہ میں بھی مروج ہوا ۔

## عدالت

و ۱۱ ۔ تخمینہ اس مد کی آمدنی کا قریب لعہ سماعہ مقابل میں عہ سماعہ آمدنی عہ ۱۲۸۵ف کے ہے کمی آمدنی کی وجہ یہ ہے کہ آمدنی جرمانہ کی سنہ ۱۲۸۶ف غیر معمولی طور پر زیادہ تھی ۔ عدالت کی آمدنی میں وہ رقم شامل نہیں ہے جو عدالت میں عرضیوں پر اور دعوں پر اور دوسرے دستاویزات قانونی پر لیجاتی ہے ۔ اور وہ جو آمدنی کہ عدالت میں کاغذ مہور کی قیمت سے

ہوتی ہے وہ کاغذ مہور میں شامل ہے۔ اگر کاغذ مہور کی آمدنی کو بھی شریک آمدنی عدالت کی جائے تو بھی رقبہ اور مردم شماری کے مقابل میں بہت کم ہے۔

وا۔ ۱۱۴ - ۱۱۷ فقروں میں موازنہ تاریخ تقرر عدالت ہائے حال کے مفصلاً بیان ہوا ہے اس سے پایا جاتا ہے کہ زمانہ سابق میں عدالتوں کا وجود ہی نہ تھا۔ اور جو عدالت کہ سنہ ۱۲۶۲ف تک قایم ہوئی تھی اس کے اختیار و حکومت برائے نام تھی۔ سنہ ۱۲۶۲ف سے سنہ ۱۲۷۴ف تک عدالتوں کی کارروائی میں چند اصلاحیں اور ترقیاں کی گئیں مگر یہ اصلاح بھی مخلوق کے دلوں میں عدالتوں کا اعتبار و وقعت پیدا کرنے کے لئے کافی نہ تھی تا آنکہ سنہ ۱۲۷۵ف سے بھی بہت کچھ اصلاحیں کی گئیں اُس سے کہیں عدالتوں کی ترقی و درستی ہوی مختلف درجوں کی عدالتیں اضلاع اور بلدہ میں بھی قایم کی گئیں۔ لیکن شک نہیں کہ عدالت کا سررشتہ ابھی بہت کچھ اصلاحوں کا محتاج ہے اور اس کے لئے عہدہ داران لایق و تجربہ کار درکار ہیں۔ عہدہ دار جو کہ فقہ و شرع شریف سے بھی واقف ہوں اور اصول قوانین میں بھی مہارت کامل رکھتے ہوں ایسوں کا پیدا کرنا آسان نہیں ہے اور وہ عہدہ داران عدالت کی کمی تنخواہ کا سبب ہے۔ جب تک کہ علاقۂ عدالت میں تنخواہ کی ترقی نہ کی جائے میسر ہونا عہدہ داران تجربہ کار و لایق کا ناممکن ہے۔ اور سررشتہ عدالت سے ترقی عہدہ داران اضلاع کا تختہ جو آیا ہے سالانہ اخراجات میں قریب اسی ہزار روپے کی ترقی ہوتی ہے۔ لیکن منظوری و اجرائی اس کی آیندہ پر ملتوی رکھی گئی ہے کہ خزانہ اور دوسرے امور ضروری

کی حالت پر غور کرنے کے بعد کوئی تجویز مناسب قرار دی جائے۔

۱۳۔ تخمینہ خرچ عدالت جو موازنہ میں لکھا گیا ہے اس کی تعداد [illegible] تھی جو قریب قریب خرچ سنہ ۱۲۸۰ف ہے مگر اس کے لئے یہ رقم کافی نظر نہیں آتی پس امید ہے کہ تنخواہ حکام عدالت پر آیندہ لحاظ کیا جائے۔

## کوتوالی

۱۴۔ تخمینہ خرچ سنہ ۱۲۸۰ف کا ۲۳ لاکھ سے کچھ زیادہ ہے اس رقم کے منجملہ بابتہ اخراجات کوتوالی بلدہ و اضلاع ۱۹ لاکھ انیس لاکھ روپے ہے۔ باقی رقم ۴ لاکھ چار لاکھ بابت اخراجات کوتوالی دیہات ہے چنانچہ مکرم الدولہ بہادر نے موازنہ کے فقرہ ۱۲۷ تا ۱۲۹ بیان کیا ہے کہ سنہ ۱۲۷۴ف سے پیشتر کوتوالی باقاعدہ کا کوئی وجود نہ تھا جمعیت جو تعلقات میں متعین تھی وہی کوتوالی کا کام کرتی تھی مگر ناکے وغیرہ مقرر نہ تھے۔ کوتوالی کے معقول قاعدے نہ ہونے سے جرم کی تحقیق واقعی اور واجبی طور پر نہیں ہوتی تھی۔ یہاں تک کہ بعض اوقات ارتکاب جرائم کی خبر نہیں ہوتی تھی۔ جب سنہ ۱۲۷۵ف میں اصلاحیں کی گئیں جمعیت کوتوالی باقاعدہ کی ہر ضلع و تعلقہ میں مقرر کی گئی اصلاحات مذکورہ کی وجہ سے اخراجات کوتوالی سنہ ۱۲۷۵ف میں بہ نسبت سنین ماضیہ کچھ زیادہ ہیں۔ بعد ازاں جیسی کہ آمدنی میں افزایش ظاہر ہوئی درستی کوتوالی کے لئے دوسری کارروائیاں عمل میں لائی گئیں اور عہدہ داران کوتوالی کی

تنخواہ بھی اضافہ کی گئی۔ اصلاحات مذکورہ کی وجہ سے اب خرچ کوتوالی کا نسبت سنہ ۱۲۷۵ف
کے قریب دوچند ہے۔ مدارالمہام سرکارعالی اخراجات کوتوالی کی افزایش کو تکمیل
محافظت شہر وقصبات کے لئے کہ امن ملک وترقی تجارت وکاشتکاری منحصر اس پر ہے بڑے
ضروری جانتے ہیں اور مدارالمہام کی رائے یہ ہے کہ وسعت ملک ومردم شماری کے
نظر کرتے موجودہ کوتوالی ضرورت سے زیادہ نہیں ہے۔ پس کوتوالی کے اخراجات میں
کمی کی توقع ہو نہیں سکتی ہے۔ چونکہ بحسب اقتضائے طبیعت وعادت ایام قحط سالی
میں جرایم کثرت سے واقع ہوتے ہیں اضلاع قحط زدہ میں انتظام کوتوالی موجودہ بحال
رکھنا کافی تھا۔ اخراجات کوتوالی کی بحث کے وقت اس امر کا اظہار بھی مناسب نظر آتا
ہے کہ اس ملک میں چوکیداری کا محصول نہیں لیا جاتا ہے۔ پس امن وانتظام دیہات و
بلدہ قایم رکھنے کا جملہ خرچ سرکاری خزانے پر پڑتا ہے اگرچہ خرچ کوتوالی میں تخفیف ممکن نہیں
لیکن مدارالمہام سرکارعالی فوج بے قاعدہ کم کرنے کے لئے یہ مناسب جانتے ہیں کہ حسب وقت
کوتوالی میں جائے خالی ہوئے فوج بے قاعدہ کے ملازم وہاں تبدیل کردیے جائیں
اور اسی طرح فوج بے قاعدہ میں جو جایداد خالی ہو اس پر کوئی دوسرا ممور نہ ہوے۔ پس
تخفیف اخراجات فوج کے لئے یہ ایک تدبیر اچھی ہے لیکن نتیجہ اس کا جلد حاصل ہونے
والا نہیں ہے۔ بتدریج حاصل ہوگا۔

## دفاتر متفرقات

۱۶۔ اس مد کے خرچ کا اندازہ السال حال کے سنہ بمقابل سال گذشتہ کے سنہ خرچ سنہ ۱۲۸۷ف ہے

گویا یہ زیادتی بسبب انبارخانہ وکاریگران ہے جو کہ اوّل سررشتہ تعمیرات کے ماتحت تھے اور اب علیحدہ ہوگئے چنانچہ فقرات اندازہ ۱۵۷ و ۱۵۸ میں بیان کئے گئے۔ پس ان اخراجات کو جدید و زیادہ تصور نہیں کرسکتے۔

## منصب

۱۹ف۔ اس مد میں بعض وظیفے بطور پنشن اور دوسرے وظائف شامل ہیں جو سرکار نے ان لوگوں کو مرحمت فرمائے ہیں جن کے اہل قرابت نے سرکاری خدمتیں کی ہیں یا سرکار سے قدیمی توسل رکھتے ہیں اور سرکار سے معاش پاتے ہیں۔ نیز جو رقم کہ جاگیرات کے معاوضہ میں ضبط ہوکر قرار پائی ہے یا محض براہ عنایات منصب مقرر ہوا ہے اس میں شریک ہے اور اس قسم میں اکثر بیوگان و یتیمان وغیرہ بھی شامل ہیں کہ ان کی بسر اوقات کے لئے سوائے اس کے کوئی ذریعہ نہیں ہے۔ سرکار کی دانست میں فی الحال اس مد میں تخفیف ممکن نہیں کیونکہ یہ منصب عرصہ دراز سے جاری ہے۔ اس کی موقوفی سے یہاں کے لوگ رنجیدہ وشکستہ خاطر ہوئیں گے مگر سرکار بہرحال اس مد میں فضول و بیجا خرچ کا انسداد نہایت ہوشیاری سے کرتی ہے اور تقرر منصب بلاوجہ میں کمال احتیاط کرتی ہے۔ اور اس خرچ کو کم کرنے کی غرض سے دوسری تدبیر نکالی ہے یعنی بعض منصب دار جو کم عمر و جوان اور لکھے پڑھے ہیں ان کو مختلف سررشتوں میں معمور کیا ہے اور تنخواہ اصل عہدہ کی رقم منصب میں مجرا ہوتی ہے چنانچہ اس تدبیر سے بقدر لہ ؏ ایک لاکھ یکاون ہزار

سات سو چھیالیس روپے سالانہ منصب کی رقم وضع ہوتی ہے۔ نیز سرکار کئی سال سے منصب داران نو عمر کی اور ان کی اولاد کی تعلیم کر رہی ہے اور ان کے لئے علحدہ مدرسہ مقرر کیا ہے کہ اس میں تعلیم پا کر ہوشیار ہوتے ہی انھیں نوکری دی جائے اور اس زر کے معاوضہ میں جو انھیں مفت پہنچتا ہے کوئی خدمت ان سے لینے میں آئے۔ اور منجملہ تنخواہ ان کی رقم منصب وضع کر دی جائے۔

## جمعیت

**۲۰** ۔ جمعیت باقاعدہ کا تخمینہ قریب لہ لعہ لک اور جمعیت بے قاعدہ کا صرف للعہ لک ہے اور جمعیت باقاعدہ میں مع دو پلٹن بلدہ ۲۰۳۴ پیادہ ۱۶۳۵ سوار ۴۱ و جوان توپخانہ میں ہیں اور جمعیت بے قاعدہ میں ۲۰۲۷۷ پیادہ اور ۲۸۹۶ سوار ہیں اور ۱۲۰۷ف میں جمعیت باقاعدہ میں ۲۷۳۴ پیادہ اور ۱۶۳۵ سوار اور ۵۲۱ جوان توپخانے کے تھے اور جمعیت بے قاعدہ میں ۲۰۶۰۹ پیادہ اور ۳۰۰۶ سوار۔ مدارالمہام سرکار خیال کرتے ہیں کہ اگر جمعیت بے قاعدہ میں کمی کی جائے تو اس مد میں بہت کچھ تخفیف ظاہر ہوگی مگر یہ تخفیف جلد ہونی مناسب نہیں۔ سب سے بہتر کارروائی جو مدنظر مدارالمہام سرکار ہے بیان کی گئی ہے یعنی جمعیت بے قاعدہ کے لوگ بتدریج کوتوالی میں داخل کئے جائیں اور ان کی جائے پر جدید تقرر عمل میں نہ آئے۔

# تعمیرات

۲۱ - اس مد میں خرچ بابتہ ۱۲۹۰ف کا تخمینہ بقدر [illegible] لک ہے جو ۱۲۸۹ف کے خرچ سے [illegible] لک زیادہ ہے اور وجہ زیادتی کی یہ ہے کہ خرچ معمولی کے علاوہ دو لاکھ روپے تالابوں کی مرمت کے لئے اور دوسرے آبپاشی کے کاموں کے واسطے جو تلنگانے میں عہدہ داران مال کی معرفت تعمیر ہوں گی منظور ہوئے ہیں۔ عملہ سررشتہ تعمیرات بابت ۱۲۸۹ف کا خرچ بقدر [illegible] لک تھا اور اب تخفیف ہو کر بقدر [illegible] لک باقی رہ گیا ہے۔ اس رقم میں کوئلوں کے معدن کا خرچہ عملہ اور عملہ چاندہ ریلوے بھی شامل ہے اگرچہ عہدہ داروں کی تعداد میں کسی قدر تخفیف ہوسکتی ہے لیکن سرکار یہ تخفیف اس خیال سے نہیں کرسکتی ہے کہ تعمیرات کے مفید کاموں میں ترقی دینی منظور ہے۔ نیز اس خیال سے کہ واقعات ناگہانی میں مانند قحط وغیرہ امدادی کاموں میں عہدہ داران لائق کی ضرورت پڑتی ہے۔

# ریل سرکاری

۲۲ - خرچہ تیاری ریل کی اصلی تعداد بقدر [illegible] کرور تھی آخر ۱۲۸۹ف تک [illegible] لک مرمت و متفرقات وغیرہ میں خرچ ہوا ہے اور اجرائے ریل کا خرچہ معمولی مد [illegible] لک کے اندازے میں ہے اور تیاری ریل کے لئے جو رقم قرض لی گئی ہے اس کا سود تاغایت ۱۲۹۰ف [illegible] لک دیا گیا ہے۔ ریل میں ۱۲۸۹ف تک جملہ خرچہ [illegible] کرور

پڑا ہے اور جملہ آمدنی [illegible] ہوئی۔ آمدنی ریلوی بابت سنہ ۱۲۸۰ف کا تخمینہ قریب [illegible] کے مقابل [illegible] آمدنی سنہ ۱۲۸۰ف آمدنی سنہ ۱۲۸۰ف کے تھا۔ اور تخمینہ خرچ [illegible] بمقابلہ [illegible] خرچہ سنہ ۱۲۸۰ف تھا۔

## بقایا زر نقد

۲۳۔ آیا پٹی اور ویس پٹی اور کاغذ زر مبادلہ و دست گردان کے سوائے تخمینہ سال حال جملہ آمدنی کا [illegible] ہوا ہے۔ پس اس اندازے کے موافق تیرہ لاکھ روپے نقد باقی رہیں گے۔ اگر اس رقم میں رقومات بقایائے زر نقد جو بتاریخ ۳۱ شہریور سنہ ۱۲۸۰ف جملہ خزانوں میں موجود تھیں اور ان میں رقم ویس پٹی اور آیا پٹی اور دست گردان بھی شامل تھی جمع کی جائے تو تعداد بچت کی قریب [illegible] کے ہوگی لیکن یہ رقم چند روزہ قرضہ لینے کی ضرورت کو رفع کرنے کے لئے کافی نہیں ہے۔ پس جب تک کہ مختلف خزانوں میں [illegible] نقد جمع نہ ہوں ضروریات روزمرہ رفع نہیں ہو سکتے ہیں۔

## تفصیل قرضہ

۲۴۔ جو بذمہ سرکار تاریخ ۳۱ شہریور تک علاوہ قرضہ ریل حسب ذیل ہے۔

| | |
|---|---|
| چند روزہ قرضے ساہوکاروں کے۔ | [illegible] |
| بنک بنگال کا قرضہ برہن پرامیسری نوٹ۔ | [illegible] |

قرضہ جو صرف خاص کی آمدنی سے لیا گیا اور بے سود ہے۔ ۱ لاکھ

اور یہ قرضہ اس قدر نہ بڑھتا لیکن فقط اس سبب سے کہ سنہ ۱۲۸۶ف و سنہ ۱۲۸۷ف میں خشک سالی کا ظہور ہوا جس کے باعث سرکاری آمدنی میں کمی ہوئی۔ اور قحط زدوں اور محتاجوں کے امدادی کاموں میں بہت کچھ خرچ ہوا لہذا قرضہ کی مقدار زیادہ ہوگئی۔ اور یہ بھی ظاہر کرنے کی ضرورت ہے کہ اس چوبیس (۲۴) سال میں رقم کثیر ادائی میں اس قرضہ کی خرچ ہوئی ہے جو سنہ ۱۲۶۳ف سے پیشتر لیا گیا تھا اور نیز وہ رقم جو ازروے حساب تعلقداروں کے فاضلات نکلی تھی۔ انھیں دینی پڑی۔ اور جواہرات جو رہن تھے روپیہ دے کر وہ لے لئے گئے کہ تعداد ان رقوم کی حسب تفصیل متذکرہ فقرہ ۱۸۴ موازنہ ایک کرور ہوتی ہے اور قریب دو کرور کے اخراجات ریل ہیں کہ اگر اس کے سود کا حساب کریں تخمیناً قریب پچہتر لاکھ کے ہوتا ہے اور ہر سال چھ سات لاکھ روپے کا خسارہ اٹھانا پڑتا ہے۔ اس کے علاوہ اب تک قریب اسی لاکھ روپے کے خلاف رواج سابق تعمیرات میں صرف ہوئے کہ جن میں کے اکثر کام مفید اور ملک کے لئے ضروری تھے اور جاگیرات جو سرکاری ضبطی میں آئیں ان پر قرضہ جو کچھ تھا وہ بھی دیا گیا۔ اس کے سوائے رقم ۱ لاکھ خریدی پرامیسری نوٹ کے جو خزانہ میں موجود ہیں خرچ ہوئے۔

الغرض انہی مصارف کی تعداد پانچ کرور بیس لاکھ روپے سے زیادہ ہوتی ہے سوائے اس کے ہر صیغہ کے انتظام و درستی و اصلاح کے لئے مصارف کثیر جو ضروری و لازمی تھے پڑے۔ صرف ایک سررشتہ کوتوالی باقاعدہ قایم کرنے میں سالانہ بیس (۲۰) لاکھ روپے خرچ

کرنے پڑے۔ مالگزاری وعدالت ودفاتر صدر افسر وعملہ میں ترقی کی گئی۔ سوائے ان سب کے سالہائے سال گزشتہ میں بسبب قحط سالی کے جمعیت واہل قلم میں قریب نو دیرا ٓمدلا کھ روپے تخمیناً مد خرچ دیا گیا ہے اور تخفیف اس کی نہیں ہوئی ہے اب تک بھی اہل جمعیت وغیرہ کو ایک مقدار اس میں سے جاری ہے سولہ لاکھ روپے گزشتہ سالوں میں تھے۔ انتظام قحط کے لئے تیرہ لاکھ روپے خرچ ہوئے ہیں۔ اور چھ لاکھ روپے سالانہ بابت شور اپور وغیرہ کہ آمدنی اس کی شامل جمع ہے۔ سابق سے زیادہ داخل صرفخاص ہوتے ہیں چنانچہ اب تک جملہ قریب نو لاکھ روپے کے ہوئے ہیں۔ پس ان تمام امور پر غور کرنے سے معلوم ہوگا کہ حالت موجودہ اس تھوڑے قرضہ کی کون سے اسباب اور وجوہ پر مبنی تھی اور باوجود ان اخراجات کے فی الحقیقت صرف رقم لعہ ۱۳ / ۳ / ۱۲ بابتہ قرضہ ساہوکان ہے۔ اور بھی قرضہ حقیقی سرکار کے ذمہ ہے۔ جس قدر کہ بنک بنگال کا قرضہ ہے اس کے لئے جائداد پرامیسری نوٹ کی اس سے زیادہ تر ہی موجود ہے۔ اور صرفخاص کے قرضہ پر کچھ سود نہیں دیا جاتا ہے اور اس میں سے بھی رقم تعمیرات صرفخاص تیاری حساب کے بعد وضع کی جاوے تو اس کی مقدار بہت کم رہ جائے گی۔ یہ سب کچھ ہوتے ہوئے جملہ قرضہ ۱۲۸۳ف کی آمدنی سے ۳/۴ تھا یعنی ایک تہائی سے کچھ کم۔ اور اگر بنک بنگال کا قرضہ کہ اس کے لئے پرامیسری نوٹ موجود ہیں۔ اور صرفخاص کا قرضہ کے اس کا سود نہیں لیا جاتا ہے۔ تنہا کیا جائے تو اس کی نسبت سالانہ آمدنی سے ۱/۹ ہے یعنی قریب نویں حصہ کے ہے اور امید ہے کہ اگر آیندہ دو سال موسم موافق ومعتدل ہوں تو موجودہ

قرضہ میں بہت کمی ہو جائے گی بلکہ امید ہے کہ اگر مد غیر معمولی میں اخراجات لاحق نہ ہوں تو کوئی قرضہ باقی نہ رہے گا۔

اس عمل جدید کی ابتدا سے جو کچھ روز افزوں ترقی اراضی خالصہ دیوانی کی توسیع حدود میں اور زراعتی و تجارتی ترقی اور افزایش اراضی و غیر اراضی کے محاصل کی ہوئی ہے رقوم مندرجہ جدول ذیل سے نیز دوسری کیفیتیں ملکی و حالاتِ معیشتِ رعایا معلوم ہو سکتے ہیں۔

# تختہ مقابلہ محاصل دیوانی بابتہ سنہ ۱۲۸۴ف و سنہ ۱۲۶۳ف

| | تفصیل | رقم | میزان |
|---|---|---|---|
| بابتہ ۱۲۶۴ف | محاصل تعلقات دیوانی | | |
| | آمدنی سوائے صدر | [illegible] | |
| | منہائی بٹاون سکہ چلنی | [illegible] | [illegible] |
| | تتمہ آمدنی سکہ حالی | | [illegible] |
| | منہا بابت خروج | | |
| | خروج دیہات در جاگیر وغیرہ | [illegible] | |
| | خروج ابواب | [illegible] | [illegible] |
| | تتمہ | | [illegible] |
| بابتہ ۱۲۸۳ف | محاصل مالگزاری وچوبینہ کرورگری | [illegible] کرور | |
| | آمدنی سوائے صدر یعنی ٹپہخانہ و دارالضرب وکاغذ مہور و متفرقات | [illegible] | [illegible] کرور |

# تختہ اضافہ

| | تفصیل | رقم | میزان |
|---|---|---|---|
| | اضافہ | | [illegible] ۷/۶ |
| وجوہ اضافہ | شمول از گذاشت جاگیرات | [illegible] | |
| | شمول از گذاشت تنخواہی محالات | [illegible] ۱۱/۵ | |
| | شمول از ملک مستردہ و شوراپور | [illegible] | |
| | ضبطی اراضی انعام و سیریات | [illegible] ۱۲/۱۰ | |
| | از ترقی زراعت و دیگر محاصل | [illegible] ۱۰/۴ | |

ہر ایک ان وجوہ پنجگانہ سے محاصل کا اضافہ فی نفسہ تشفی بخش اور حسن انتظام دال ہے خصوصاً وجہ اخیر دوسرے چاروں وجوہ سے زیادہ ہے۔ نیز تختہ مذکورۂ بالا سے ظاہر ہے کہ اس اکیس سال کے عرصہ میں علاقہ دیوانی کی ترقی اراضی و محاصل دوچند ظہور میں آئی ہے۔ ایک تو توسیع حدود خالصہ سے بشمول جاگیرات۔ دوم واپسی ملک مستردہ کی وجہ سے اور اگر رقم تعلقات شمول بھی شریک کی جائے تو تقریباً سہ چند افزایش ہے۔ اور اس اندازہ سے اخراجات کا اضافہ بھی لازم ہوا کیونکہ جس قدر خالصہ کے تعلقے شریک ہوے ہیں ان کے انتظام میں معمولی اخراجات سہ بندی و صادر وارد رسوم و یومیہ وغیرہ کے موافق زیادہ ہوے ہیں۔ اور اس کے سوائے اخراجات نگرانی و صدر دفاتر بھی لگائے جائیں گے۔ اور جو ند بیریں عام محاصل کی ترقی کے لئے بابت تعلقات سابق و شمول حال عمل میں آئیں ہیں وہ بھی باعث اضافہ اخراجات ہوئے ہیں خصوصاً اخراجات مفصلۂ ذیل۔

(۱) محکمہ جات عدالت و مال تعلقات و اضلاع میں۔

(۲) دفاتر صدر المہامان۔

(۳) دفاتر معتمدان مدار المہام۔

(۴) دفاتر حساب و خزانہ و تنقیح۔

(۵) اخراجات تعمیرات عامہ۔

(۶) اخراجات تیاری ریل۔

(۷) انتظام کوتوالی اضلاع و دیہات۔

(۸) اہتمام ٹپہ۔

(۹) اخراجات صفائی۔

(۱۰) معاوضہ موقوفی سایر۔

(۱۱) اخراجات تعلیمات۔

(۱۲) اخراجات طبابت

(۱۳) زیادتی در رقم داخل حضور پرنور بابت ماہوار شوراپور و کاریونگی۔

(۱۴) معاوضہ جاگیرات برار جو اس قسم کے مصارف معمولی کا زمانہ سابق میں نام نہ تھا۔

۲۱۔ واضح ہو کہ سنہ ۱۲۶۳ف میں محاصل تعلقات خالصہ دیوانی کی رقم دو قسم کی تھی۔ (۱) بابتہ تعلقات عمل دخل دیوانی بطور تشخیص و تحصیل خام ابواب محاصل کی صراحت کے ساتھ اور (۲) جو عاملان سابق کے تفویض تھی جس کا حساب بغیر صراحت ابواب کے ہے سنہ ۱۲۶۳ف میں رقم مالگزاری حسب ذیل تھی۔

| رقم زراعت | دیگر ابواب | جملہ | مفوضہ عاملان سابق | جملہ |
|---|---|---|---|---|
| لہ للعہ لک<br>اسہا ہمہ<br>ہمہ<br>۸ ر | اسہا لعہ<br>عہ<br>۶ ر ۰۶ مہ | لہ للعہ لک<br>سہا لعہ<br>للعہ عہ<br>۱۴ ر ۶ مہ | عہ لک<br>مالہ<br>۸ ر ۱۳ مہ | للعہ لک<br>لعہ لعہ<br>ط<br>۶ ر ۹ مہ |

۲۲۔ سنہ ۱۲۶۴ف میں موقوفی سے اکثر عاملان کے ان کے تفویض کئے ہوئے تعلقات

خالصہ امانی میں جو شریک ہوئے تو رقم مالگزاری حسب ذیل قرار پائی

| محالات مقبوضہ عمالان سابق | امانی | | جملہ |
|---|---|---|---|
| | سربستہ وغیرہ | کمایش امانی | |
| لک [illegible] | لک [illegible] | لک [illegible] | لک [illegible] |
| ۳/ ۹/ | ۱/ ۳/ | ۱۴/ ۹/ | ۳/ ۹/ |

۲۳ اس کے بعد ترقی زراعت اراضی خالصہ کی وجہ سے واگذاشت تنخواہی محالات کی وجہ سے ۱۲۶۲ف لغایت ۱۲۶۶ف میں خصوصاً واپسی لک مستردہ کی وجہ سے ۱۲۷۰ف میں محاصل اراضی دیوانی بہت ترقی پائی چنانچہ رقم ۱۲۷۴ف حسب ذیل تھی۔

| زراعت | امرائی | بنجرائی | پیشکش | متفرقات مال | سربستہ وغیرہ | جملہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لک [illegible] | [illegible] | لک [illegible] | لک [illegible] | لک [illegible] | لک [illegible] | لک کرور [illegible] |
| ۷/ | ۶/ ۱/ | ۱۵/ ۴/ | ۱۵/ ۱۰/ | ۱۱/ | ۸/ ۳/ | ۹/ ۶/ |

اور یہ رقم سکہ حالی ہے۔ سابق کے محاصل سکہ چلنی کے حساب سے لکھے جاتے تھے۔ پس فیصدی دس روپے کے حساب سے جو بڑھ جاتے ہیں گویا یہ بھی ایک دوسرا اضافہ ہے۔

یہ رقم اندازہ بہ نسبت سال گزشتہ [illegible] لک زیادہ ہیں۔ خوش ہنگامی اور ترقی لاونی کے لحاظ سے امید کی جاتی ہے کہ یہ نتیجہ خلاف امید نہیں ہے اور جو طریقہ اکثر وقوع میں آنے کا ہے وہی تشفی بخش بھی ہے۔

رقم وصول سال گزشتہ یعنی سنہ ۱۲۸۷ف حسب ذیل ہے

| زراعت وغیرہ | امرائی | بنچرائی | پیش کش | متفرقات مال | جملہ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| لک کرور [illegible] ۶/۳/ | لک [illegible] ۵/ | لک [illegible] | لک [illegible] | لک [illegible] ۱۰/۸/ | لک کرور [illegible] ۷/۹/ |

۲۷۔ سنہ ۱۲۸۶ف میں اضلاع سمت جنوبی و شرقی اور بعض سمت شمالی غربی کے بھی قحط سالی کی مصیبت میں مبتلا تھے اس سال کی جمع بندی میں بہت کچھ رقم کم ہوگئی۔ نیز اوایل سنہ ۱۲۸۷ف میں اسی خشک سالی کے اثر سے جمع بندی میں کسی قدر کمی پائی گئی۔ اور سنہ ۱۲۸۶ف میں تعلقات مذکور کی مالگزاری سے لاکھوں روپے معاف کر دیے گئے۔ جمع بندی سنہ ۱۲۸۶ف بابت مال اور سوائے دویں پنج بہ نسبت سنہ ۱۲۸۵ف [illegible] لک کے اندازہ میں جس کا اوسط فیصدی [illegible] ۱۲/۱/ ہوتے ہیں کم تھے اور جمع بندی مذکور میں کہ [illegible] لک اسی سال عدم وصول تھے یعنی ایک سو کی جمع بندی میں [illegible] ۲/ وصول ہوئے اور اب رقم عدم وصول

میں سے [illegible] کے اندازے میں معاف کردئیے گئے اور بقیہ کا مطالبہ ملتوی ہے اس میں سے بھی قریب نصف کے عدم جائداد میں محسوب ہوگا۔ اور ۱۲۸۷ف کے اوایل میں بھی بقیہ قحط کا اثر پایا جانے سے رقم جمع بندی سے [illegible] معاف کردئیے گئے۔

## ٹپہ

۱۳۵۔ سابق عمل میں ٹپہ کا اہتمام مرہٹواڑی کے ملک میں کچھ ایک تھا مگر انتظام کے ساتھ نہیں اور سرکار کو اس سے کچھ حاصل نہ تھا۔ اس عہد کے جدید انتظام میں ٹپہ کا اہتمام باقاعدہ تمام اضلاع و تعلقات میں قایم ہوگیا ہے۔ محاصل ٹپہ کا ۱۲۷۹ف میں جو اسی سال ٹپہ کا علاقہ جدید انتظام پایا تھا [illegible] تھا اور بعد جاری ہونے دستور نشان ٹپہ سرکاری کے ترقی پاکر ۱۲۸۳ف میں محاصل ٹپہ کا [illegible] ہوا۔ اس قدر زیادہ محاصل کا سبب یہ تھا کہ سرکاری مراسلات زیادہ وزنی محصول خطوط کی شرح سے روانہ کئے جاتے تھے۔ دوسرے دو سال میں تدارک کیا گیا۔ محاصل ۱۲۸۴ف [illegible] تھا مگر ۱۲۸۵ف سے ٹپہ سرکاری کا دستور نشان موقوف ہوکر ٹپہ کے محاصل میں بھی آمدنی نشان ٹپہ سرکاری کے موافق کمی پائی گئی۔ محاصل حال کا [illegible] ہزار اندازہ ہوا ہے۔ گذشتہ سال میں [illegible] تھا اور سال حال کا محاصل مع محصول خطوط سرکاری جس کا اوسط چہار سالہ [illegible] سالانہ ہوتا ہے [illegible] رقم کا ہوگا۔

۱۳۹۔ انتظام تعلیمات کے لیے تعلقات میں کوئی پٹی کاشتکاروں سے یا خوش باشوں سے کوئی چندہ مقرر نہیں ہے آمدنی علاقہ مذکور کی فقط تعلیم پانے والوں کی فیس سے ہے جو کہ نہایت قلیل ہے۔ آمدنی سال حال کا اندازہ علاقہ تعلیمات [illegible] ہے مگر زیادہ وصول ہوگا۔ اور سال گزشتہ [illegible] تھا۔

۱۴۰۔ انتظام جدید کے قبل علاقہ تعلیمات کے اخراجات بہت کم تھے یعنی چند سو روپے سے بڑھ کر نہ تھے۔ اور جس وقت سے کہ تعلیمات کا انتظام تعلقات میں شروع ہوا ہے ایک لاکھ روپے سے بھی زیادہ اخراجات شریک ہوئے ہیں اور یہ سب سرکاری خزانہ سے دیے جاتے ہیں۔ خرچ مذکور سنہ ۱۲۷۴ف میں [illegible] کے اندازے میں تھا بعدازاں ہر ضلع ہر تعلقہ میں مدرسے قایم کیے گئے تو اخراجات بھی بڑھ گئے چنانچہ سنہ ۱۲۸۴ف میں خرچ علاقہ تعلیمات [illegible] تھا اور تعمیرات کے فن کا مدرسہ اس میں شریک نہیں ہے۔

۱۴۳۔ دارالطبع سرکار عالی سنہ ۱۲۷۵ف سے قایم ہوا ہے۔ اس کی آمدنی جریدۂ اعلامیہ سرکار عالی کی قیمت ہے جو غیر ملازمان سرکاری سے وصول ہوتی ہے۔ اس کی رقم سال حال میں [illegible] اندازہ ہوا تھا۔ سال گزشتہ میں [illegible] تھا۔ اخراجات اس علاقہ کے سال حال میں مطبع ہائے بلدہ و اضلاع کی بابت [illegible] ہزار اندازہ ہوا تھا۔ سال گزشتہ [illegible] تھا اور مصارف کا سرشکن جملہ محاصل دیوانی پر بابت سال حال ا ر ۶ م ہے اور بابتہ سال گزشتہ ا ر ۴ م تھا۔

خرچ مذکور جزو رقم ہے اور اس سے بڑا فائدہ یہ ہے کہ اگر مطبع نہ ہو تو احکام سرکاری لکھنے اور جا بجا پہنچنے میں دیری ہو جائے گی۔ اور ضرورت کے سبب سے لکھنے والے زیادہ رکھے جائیں تو خرچ بھی زیادہ ہو جائے گا۔

۱۸۰۔ **طبابت** کے علاقہ میں کسی طرح کی آمدنی از قسم مٹی یا چندہ نہیں ہے۔ جملہ اخراجات خزانۂ دیوانی سے ہیں سراج الملک مرحوم کے عمل دیوانی سے طبی مدرسہ چادرگھاٹ چھاونی میں قایم ہوا تھا۔ اس مدرسہ کے تعلیم یافتہ انتظام جدید میں ضلعوں پر اور شفاخانوں میں معمور کیے گئے۔ اور چیچک براری کا کام بھی انہیں طبیوں سے متعلق کر دیا گیا۔ ۱۲۷۲ف میں طبابت بلدہ و اضلاع کے اخراجات لعہ ۱۸۱۱۸ تھے۔ ایام ضلع بندی کے بعد ہر ضلع و ہر سمت میں طبیبوں کا تقرر ہونے کی وجہ سے طبابت کے اخراجات میں افزونی ہوئی ۱۲۸۴ف کا خرچ لکھ ہزار تھا۔

## واپسی و ادائی فاضلات سابقہ

۱۸۱۔ زیر باری سرکار علاقہ دیوانی کی کیفیت فقرات ۲ میں ۶ و ۸ و ۹ تک بیان ہوئے ہیں اور جو کچھ عمل حال میں فاضلات سابقہ کی ادائی عمل میں آئی ہے اس کی کیفیت حسب ذیل ہے۔ کہ رقم باید داد نگی سرکار چار قسم پر ہے۔

ایک (۱) برآیندہ تنخواہ اہل جمعیت و منصب و اقربایان خاص۔

دوم (۲) رقم کثیر و خطیر جو حضور پرنور نے راجہ چندو لعل و راجہ رام بخش کے

عمل میں بطور قرض حسنہ عنایت فرمائی ہے۔

سوم (۳) قرضہ ساہوکاروں کا اور جمعداروں کا۔

چہارم (۴) تعلقداروں کے داخل کیے ہوئے پیشگیات۔

۱۸۲۔ عمل ہائے سابق میں ادائی قرضہ کا انتظام تا ادائی قرضہ دیہات و تعلقات تفویض کرنے سے ہوتا تھا۔ سنہ ۱۲۶۲ف میں دیہات و تعلقات رقمی لاکھ روپیہ ساہوؤں کی بابدادمیں تفویض تھے۔ اور تعلقات برار پایان گھاٹ ورایچور دوآب ونلدرگ وغیرہ سرکار عظمت مدار کی رقم قرضہ میں جو لاکھ پچاس لاکھ کے اندازے میں باقی تھی بحساب سالانہ لے چھ روپے فیصد سود۔ نیز اخراجات جمعیت کنٹنجنٹ وغیرہ میں بطور امانی تفویض تھے۔ حال عمل میں دیہات و تعلقات حوالے کر دینے کا دستور بالکل موقوف ہوگیا ہے۔ چونکہ تعلقات سابق سے ساہوؤں کی بابدادمیں تفویض تھے۔ اور جو پرگنے نگر وغیرہ کی سمت عمر بن عوض و برق جنگ بہادر کی بابدادمیں تفویض تھے وہ سب واگذاشت کر لئے گئے۔ سرکار عظمت مدار نے بھی پچاس لاکھ روپے قرضہ اور اس کا سود آئندہ منسوخ فرما کر اضلاع رایچور دوآب و دھاراسیون وغیرہ واپس کر دیے ہیں۔

۱۸۳۔ ابتدائے عمل دیوانی مختار الملک بہادر میں قرضہ اقسام مذکور کی رقم حسب فرد حساب مرتبہ اہل دفتر مال نعم ما معہ ایک کروڑ دو کروڑ ستر لاکھ نو دو ہزار ایک سو ستہتر روپے تھی۔

اس وقت سے دستور قرض لینے کا جمعداروں سے جس کے ضمن میں افزائش جمعیت ہوتی تھی اور دینا تعلقات کا عوض میں پایدواد کے موقوف ہو گیا اور قرضہ مذکور کا زر کثیر ادا کر دیا گیا۔

۱۸۴۔ راجہ چندو لعل متوفی گزاشت دیوانی داخل کر دینے کے بعد حضرت غفران منزل نے بایں لحاظ کہ ساہو کاروں کے دعوں کی تحقیقات بسبب دفتر حساب موجود نہ ہونے کے شاید ممکن نہ ہوگی تجویز فرمائی تھی کہ ساہوؤں کے قرضے میں سے فی روپیہ پانچ آنے کے حساب سے کم کر کے باقی ادا ہو جائے۔ ساہو کار بھی اس تجویز پر رضامند ہو گئے تھے۔ مگر جو رقم قرارداد مذکور کے بعد معیّن ہوئی وہ پوری ادا نہ ہوئی کیونکہ دس گیارہ آنے کا دینا بھی بے حساب اور زیادہ تھا۔

حال میں دریافت قرضۂ سابق کی اور تحقیقات حساب گزشتہ زمانے کی بہت مشکل تھی۔ اول تو یہ کہ حساب پورا ملنا نہیں تھا۔ دوم یہ کہ اگر تحقیقات کے بعد رقم قرضہ مقرر بھی ہو جاتی تو خزانے میں نقد روپیہ بقدر کفاف کہاں تھا جس سے قرضے کی ادائی کی جاتی۔ مگر مختار الملک بہادر نے ابتداءً یہ تجویز قرار فرمائی کہ ساہوان مذکور سے جس وقت جدید مبادلہ معمولی کاموں کے لیے لینے کی ضرورت پڑتی تو اس رقم میں سے دس روپے ابتدا کے اور بعد اس کے فیصدی پانچ روپے بابتہ قرضۂ سابق وضع کر کے مجرا دیتے تھے کیونکہ حال عمل کی کارروائی میں دوسرے اقسام کی جملہ ناجائز منفعتیں جو ساہوؤں کو پہنچتی تھیں موقوف ہو گئی تھیں لہذا تجویز مذکور کو حال معاملہ میں ساہوؤں کی ترغیب کے لئے

مناسب تھی اور اس تدبیر سے سرکار کا کوئی نقصان نہ ہوا۔ کیونکہ رقم منہائی مذکورہ قرضہ سابقہ میں مجرا کی گئی۔

جمعداران عرب نے بھی رقم کثیرا اپنے قرضوں کے عوض پائی اور جمعیت کی تنخواہ بقایا اور بابتہ برطرفی جمعیت بھی ادا کی گئی۔ اور جواہر جو رہن تھا وہ بھی چھڑالیا گیا۔ اور تا آخر سنہ ۱۲۸۷ف سابق کے جملہ قسم کے قرضے اور بقایا اور فاضلات وغیرہ دو کرور گیارہ لاکھ اٹھارہ ہزار پانسو ستر روپے ادا کئے گئے ہیں بایں تفصیل

| | |
|---|---|
| داخل حضور پرنور | [illegible] |
| درادائی مبادلہ ساہوان | [illegible] |
| بابت فک رہن جواہر مع سود | [illegible] |
| بابت ادائی فاضلات پیشگی تعلقداران و بقایا و برطرفی تنخواہ جمعیت | [illegible] کرور |
| میزان | [illegible] کرور |

۱۸۵۔ ساہوکاروں کے دعووں کا تصفیہ بھی نہایت کفایت سرکار کے ساتھ مدنظر تھا۔ ان کے حسابات میں بہت کمی کر کے تھوڑی رقم پر تصفیہ ہوا چنانچہ ساہوؤں کے حساب مندرجہ ذیل میں بہ نسبت دعویٰ اور رقم فیصلہ کے [illegible] اسی لاکھ اسی ہزار چھ سو چوپن روپے آٹھ آنے کفایت سرکار ہوئی ہے۔

| نام ساہوکاران | رقم دعویٰ | رقم تصفیہ شدہ | کفایت سرکار |
|---|---|---|---|
| ہریداس بھگوان داس | صعہ لک صہ ایما لعہ | لعہ لک | ہے لک صہ ایما لعہ |
| کرپارام کولی لال | ۱/ للعہ لک ہے صمالہ | ہے لک | ۱/ للعہ لک ہے صمالہ |
| سوداگیر بلدیوگیر | ۳/ للعہ لک لعہ لعہ | ہزار | ۳/ عہ لک لعہ لعہ |
| برکت گیر برہمات گیر | ۴/ للعہ لک صہ سما لعہ | عہ ہزار | ۴/ للعہ لک للعہ سما لعہ |
| | | | لک سما للعہ |

۱۸۶ ۔ سال حال کے اندازے میں رقم واپسی وادائی فاضلات ہے صمالک ہے منجملہ آں لعہ مالعہ بابتہ واپسی علاقہ مال و عدالت وغیرہ سے بابت سال حال کے ہے اور لعہ سما لعہ لک بابت قرض عملہائے سابقہ ہے سال گزشتہ میں خرچ واپسی مذکور للعہ مالعہ تھا۔

۱۹۴ ۔ سابق عملوں میں ماہوارات اقربایان خاص وغیرہ ماہانہ لیک لک ہزار ایک لاکھ اسی ہزار روپے یعنی سالانہ لعہ لک اکیس لاکھ سات ہزار روپے مقرر تھا۔ مگر قلت محاصل اور ناداری خزانہ کی وجہ سے لعہ ہزار یا شاید لاکھ روپے ماہوار یعنی بارہ لاکھ روپے سالیانہ سے زیادہ ایصال نہیں ہوتے تھے وہ بھی بہزار دقت اور باقی برآیندہ پر رکھے جاتے۔ عمل جدید کے پانچ چھ مہینے بعد سے کامل اجرائی عمل میں آئی

اور سوائے چار ماہ کے کچھ بھی برآیندہ نہ رہا۔ اور جس وقت سے کہ تعلقات رائچور دوآب وغیرہ واپس ہوئے چھ لاکھ روپے بابت شوراپور۔ ملک مستردہ کی آمدنی سے حسب الحکم داخل حضور پرنور ہوتے ہیں ان ووجوہ مذکور کی وجہ سے اس مد میں خرچ بہ نسبت سابق کے اضافہ ہے۔

داخل حضور پرنور جو رقم ہوتی ہے اس میں اخراجات متعلق حضور پرنور اور ماہوارات اقربایان وکارخانہ جات وجمعیت صرفخاص وشاگرد پیشہ کے اور عوض سمستان شوراپور وغیرہ شریک ہے۔ الخ

واضح ہو کہ تجارت وحرفت میں جو کاستگی ہوگئی تھی۔ کروڑگری کا انتظام راستوں کا امن اجرائی ریل کی وجہ سے وہ مبدل بہ ترقی ہوگئی۔ سابق زمانے میں بلدہ کے بازار کا یہ حال تھا کہ عمدہ چھلواری اور کنچی اور دیسی نیلیا رومال وغیرہ نیز ولایتی اشیا حسب خواہش یہاں دستیاب نہ ہونے کی وجہ سے بلدہ کے لوگ جاکر سکندرآباد کے بازار سے خرید لاتے تھے۔ مگر بعہد وزارت مغفور اوّل بلدہ کے بازار نے بفضلہ وہ رونق پائی کہ اہل بلدہ کو سکندرآباد جانے کی ضرورت نہ رہی بلکہ اہل سکندرآباد بعض اشیا کی خریدی کے لئے بلدہ میں آنے لگے۔ سید عبدالرزاق جس کی شاپ فی زمانہ بلدے میں مشہور ہے سابق میں مولف نے دیکھا ہے اور اکثر لوگ مولف کے ہمسن دیکھے ہوئے موجود ہیں کہ عبدالرزاق کی ایک معمولی دوکان صرف نیاری کی چوک میں حضوری دروازہ کلاں شمال رویہ کے قریب تھی علیٰ ہذالقیاس

اکثر تاجروں نے ترقی کی ہے۔

چلنی روپے کم عیار اور مختلف سکے ہونے سے جس کا بیان باب اول میں مفصلاً ہوا ہے رعایا سخت نالاں تھی اس لئے ۱۲۷۳ھ میں چلنی روپیہ موقوف کرکے سکہ حالی جدید جس کی ایک جانب نظام الملک آصفجاہ دوسری جانب ضرب حیدرآباد فرخندہ بنیاد اور اس کا نرخ سب جگہ یکساں ہے بنوا کر تمام ممالک محروسہ سرکار عالی میں رائج کیا۔ بلکہ یوں کہنا چاہئے کہ شاہان آصفیہ کے نام کا سکہ ملک دکن میں جاری کیا جواب تک نہ ہوا تھا۔ جب کہیں رعایا کو پریشانی و نقصان گوناگوں سے سکہ ہائے مختلف کے نجات ملی۔ جب سکہ حالی جدید تیار ہوا تو آٹھ آنی چوآنی دونی ایک آنی بھی ابتداءً بنوائی گئی۔ اور مانند حالی روپیہ کے طلائی سکہ بھی ہوا یعنی اشرفی بھی بنی۔ سابق میں دار الضرب سلطان شاہی میں متصل تالاب میر جملہ تھا اور اس کے مہتمم مہدی یار جنگ مرحوم فرزند رشید الملک مرحوم تھے۔ بعد از اں دار الضرب محلہ دار الشفا میں آیا اور اس کام پر راگھی بھجر بور پین۔ دولت یار جنگ بہادر یکے بعد دیگرے معمور رہے۔ سکو کہ قبل ۱۲۷۳ھ جس پر بہادر شاہ بادشاہ غازی تھا وہ حالی کہنہ کہلاتا تھا۔

انتظام تعلیمات کے متعلق موازنہ مذکور میں مندرج ہے کہ ۱۲۷۴ف میں خرچ علاقہ تعلیمات سالانہ لعہ للعہ انچاس ہزار ایکسو نو روپے تھا۔ بعد ازاں بتدریج خرچ مذکور میں اور ترقی ہوئی چنانچہ از روے جمع و خرچ موازنہ بابتہ ۱۲۹۱ف

مصارف تعلیمات سالانہ ۲۰۱ الکھ تھے۔ مدارس بلدہ و بیرون بلدہ کی اور تعلیمات و اضلاع کے مدرسوں کی نگرانی کے لیے ناظم تعلیمات و مہتممان و مددگار اور عملے قرار پائے ہیں۔ سالانہ امتحان ہوتے ہیں جن کے باعث اہل بلدہ کے علاوہ دیہاتی مسلمان و ہنود ہزاروں صاحب سواد و ہوشیار ہو گئے ہیں مگر جہاں تک دیکھا جاتا ہے زیادہ تر کم درجے والوں کے اطفال کو شوق تحصیل علم کا ہے۔ اور لیاقت حاصل کر رہے ہیں۔ اور خصوصاً شرفاے مسلمانان اہل ملک کے اطفال اکثر کم شوق اور بے پروا۔ اس کو سرکار کیا کرے گی۔ مقدر کی بات ہے۔ شاید کہ انقلاب منظور الٰہی ہے۔ عین شرافت علم و لیاقت ہے ورنہ سب انسان اولاد حضرت آدم علی نبینا و علیہم السلام ہیں۔ یوں تو شیرانی و دستار کی بدولت شرفا و غیر شرفا میں کوئی تمیز باقی نہیں رہا ہے طرّہ اس پر علم و کمال حاصل ہو تو لا محالہ غیر شریف بھی صاحب خدمت و معزز ہو جاتا ہے اس کو امیر و وزیر کے ہاں کرسی ملتی ہے تو پھر اس کو کون شریف نہ کہے گا۔ گو دراصل کسی فرقے کا ہو۔ اور شریف زادہ بے علم و بے ہنر نکلے اور رذیلیوں کی چال اختیار کرے تو اس کی رذالت میں کس کو کلام ہو گا۔ ازبسکہ شرفا کو اپنی شرافت پر غرور و ناز ہو گیا تھا اور غیر شریفوں کو حقارت کی نظر سے دیکھتے تھے لہٰذا کیا عجب ہے کہ خالق عالم کو یہ غرور شریفوں کا ناپسند آیا ہو۔ اور یہ صفت ناپسند خالق تو بیشک ہے ؎

مراورا رسد کبریا و منی　　　　که ملکش قدیم است و ذاتش غنی

بعہد وزارت مغفور اگرچہ ہر عہدہ دار کو حسب درجہ اقتدار معین تھے لیکن کسی کی مجال نہ تھی کہ ادنیٰ دفعدار پولیس کی بھی معموری و برطرفی بغیر اطلاع و منظوری مدارالمہام مغفور کر سکتا۔ اگر کوئی عہدہ دار کسی کو ناحق یا حقیقت جرم پر برطرف یا معطل کرتا اور مدارالمہام مغفور کے ہاں مستغیث ہوتا تو اس کی مثل طلب کر کے بعد ملاحظہ بحالی کا حکم جاری فرماتے اور اس عہدہ دار کو اس بے انصافی کے بارے میں ہدایت کی جاتی۔

یہ کیفیت اس زمانے میں مشہور تھی اور تہور خاں کے فرزند نے بھی اپنی تالیف موسوم بہ نوبہار دکن میں اس کا ذکر کیا ہے کہ میر مومن علی صاحب صدر تعلقدار کے دفتر میں ایک بلی بغرض اندفاع موشان پالی گئی تھی۔ اس کے خرچ کے (۸/) آٹھ آنے ماہانہ قرار پائے تھے۔ لیکن صدر تعلقدار صاحب ایک عرصہ تک اس شش و پنج میں تھے کہ ماہانہ آٹھ آنے گو خفیف خرچ ہے مگر جدید ہے۔ بغیر منظوری سرکار اس جدید خرچ کو کس طرح جاری کروں۔ اور منظوری کے لیے سرکار میں التدعا کرنے کو لحاظ مانع ہے کہ نہایت خفیف و جزئی بات ہے۔

خلاصہ یہ کہ ادنیٰ و اعلیٰ جملہ امور انتظام کی زمام اختیار کو بکمال بیدار مغزی اپنے دست خاص میں مغفور نے رکھا تھا۔ علاوہ برآں بسبب صغر سنی اعلیحضرت غفران مکان علاقہ صرفخاص کے جملہ ابواب کا انتظام بھی اپنی ذات خاص پر منحصر رکھا تھا۔ اور مانند علاقہ دیوانی کے اس کو بھی منضبط کیا۔ نیز اپنے کارخانے کا

انتظام اور بعض امرا کے یتیم مانند نواب میر اسد علی خاں بہادر و نواب میر سرفراز حسین خاں بہادر جو بعد ازاں اپنے آبائی خطابات سے مخاطب بہ نظام یار جنگ نظام یار الدولہ حسام الملک خانخاناں بہادر اور صفدر جنگ شیر الدولہ فخر الملک بہادر ہوئے۔ بعد ازاں نواب خانخاناں بہادر معین المہام منفرقات ہوئے بعد چند سال اس سے سبکدوش ہوکر دوبارہ ۱۳۲۵ھ میں معین المہام و وزیر افواج سرکار عالی ہوئے تھے چنانچہ مصرع تاریخ منظومہ مولّف یہ ہے۔

نواب ما دوبارہ معین المہام گشت

نواب فخر الملک بہادر ہنوز معین المہام و وزیر عدالت و امور عامہ ممالک محروسہ سرکار عالی ہیں۔ یہ نوابان ممدوح نوعزیز یعنی برادر نسبتی نواب صاحب مغفور کے ہیں۔ انہیں ان کے سوائے مانند کمال خاں کمال یاور جنگ بہادر جمعدار وغیرہ کے بھی کارخانوں کی بھی نگرانی بکمال توجہ و بہی خواہی تا سن شعور یتیماں فرماتے رہے۔ جس کے باعث مقام غور ہے کہ روزانہ کس قدر کاغذات مغفور کو دیکھنے پڑتے ہوں گے۔ چنانچہ عہد مغفور میں سنا جاتا تھا کہ روزانہ سترہ صندوق ملاحظہ مدار المہام میں آتے ہیں۔ جس وقت نواب رشید الدین خاں بہادر وقار الامرا کو ریجنٹ قرار پائے تو سترہ صندوق اور چار تھیلے کاغذات و اشتلہ جات کے بہادر موصوف کی خدمت میں مغفور نے روانہ کئے تھے۔ بہادر موصوف نے پہلے ایک تھیلا کھلوا کر ملاحظہ فرمایا تو اس میں بڑی بڑی ضخیم مثلیں تھیں۔ فرمایا اللہ اکبر روزانہ اس قدر کاغذات

دیکھنا ہے۔ یہ کس سے ہو سکتا ہے۔ اسی وقت جملہ صندوق اور کیسے اشلہ جات وغیرہ کے واپس کر کے فرمایا مختار الملک بہادر سے کہو یہ زحمت شاقہ آپ ہی کو مبارک۔ مجھ سے اس قدر کاغذات کہاں دیکھے جاتے ہیں۔ ہاں کوئی ویسا ہی خاص مقدمہ ہو تو اس میں میری رائے کو شریک رکھیں باقی در دسریوں سے مجھے معاف رکھیں۔

الحاصل باوجود اس قدر کثرتِ کار و افراطِ اشغال کے حمّام، نماز، ورزش وسواری اسپ روزانہ۔ مگر اواخر میں بسبب صدمۂ پا وغیرہ گھوڑے کی سواری کم ہو گئی تھی۔ چائے خوری کے وقت علی الصباح میر تہوّر علی صاحب۔ جنید خاں جمعدار سید عبدالوہاب صاحب داروغۂ باورچی خانہ۔ سیدی عنبر خانساماں کا سلام و عرض و معروض۔ بعد ازاں آٹھ نو بجے دیوانخانہ موسوم بہ نورمحل میں دربار عام۔ اس کے بعد دس بجے کوتوال صاحب کی باریابی۔ دوپہر کو بعد فراغ خاصہ بروقت دستخط رقعہ ہائے دفتر ملکی متفرق لوگوں کا سلام و عرض و معروض اور نذریں بھی عیدین و شادی وغیرہ کی لیتے تھے اور دوشالے وغیرہ خلعت شادی کے عطا ہوتے تھے۔ دو بجے معززین صرفخاص وغیرہ کا دربار۔ یہ سب امور روزانہ بروقتِ معینہ جاری تھے اس کے سوائے شام تک جب کبھی کسی کو ضرورت پڑتی تو باریابی میسر ہوتی تھی۔ معتمدین بعض امرا اور معتبر ساہوکاروں کے لیے ہفتہ میں ایک ایک روز ملاقات کا معیّن تھا۔ ہر ایک معزز روز معینہ اور وقت مقررہ پر حاضر ہو کر باریاب ہوتا تھا۔ اس کے سوائے متفرق صاحبان یورپین اور علما و مشائخین و تجار وغیرہ دکن و دیگر بلاد غیر معیّن کی ملاقاتیں۔ العرض صبح سے

شام تک باریابیاں اور کام رہتا تھا۔ حتی محل میں خاصے پر بھی مغفور کو مہلت نہ دیتے تھے یعنی اکثر مستورات مشتغیثہ و حاجت مند عرضیاں دیتیں اور معروضہ کرتی تھیں۔ اگر کوئی بی بی متعلقہ محل منع کرتیں تو مغفور فرماتے تھے کیوں روکتی ہو کہنے دو مجھ سے نہ کہیں گے تو یہ لوگ پھر کس سے کہیں گے۔

عہدہ داران و اہل علم و کمال وغیرہ میں سے جو کوئی باریاب ہوتا تھا تو اس سے وہی باتیں کرتے تھے جو اس سے مناسبت رکھتی ہوں۔ اگر کوئی اجنبی شخص بھی باریاب ہوتا تھا تو اس سے کچھ نہ کچھ ارشاد و استفسار فرماتے تھے جس کے باعث وہ خوش ہو جاتا تھا۔ مغفور کی تہذیب و اخلاق کے ناپسند یہ امر تھا کہ کوئی بندۂ خدا مجھ تک آئے اور میں صرف نذر یا سلام لے کر بغیر کوئی بات کئے کے یوں ہی روانہ کر دوں۔

قریب وقت مغرب بغرض مشی بلیرڈ بھی کھیلتے تھے۔ بعد نماز مغرب و فراغ غذا نو دس بجے بعد صدر محاسب افراد حساب اور جھڑتی خزانے کی پیش کرتا تھا۔ گیارہ بجے تک کام کر کے آرامگاہ میں تشریف لے جاتے تھے اور نماز صبح کے وقت برآمد ہوتے تھے۔ کسی یوم تعطیل میں بطور تفریح باغ واقع سرورنگر وغیرہ کبھی جاتے تو کاغذات کے صندوق ہمراہ رکھتے تھے۔ عنبر علی خانساماں کا بیان تھا کہ کوئی سفر ہوتا تھا تو ریل اور جہاز میں بھی کام کرتے رہتے تھے۔ اگر کبھی بلدے سے کاغذات کا صندوق آنے میں تاخیر ہوتی تو بے چین ہو جاتے تھے کہ اب تک صندوق نہیں آیا۔ کام کرنے کا مغفور کو ایک عشق تھا اور اس قدر ملکہ ہو گیا تھا کہ کیسی ہی ضخیم

پیچیدہ مقدمہ کی شکل ہوتی فی الفور اصلیت مقدمہ کو سمجھ جاتے تھے۔

عہدہ داران مال یا کوتوالی و عدالت وغیرہ میں سے جو عہدہ دار ضلع سے برا و نذر وغیرہ حاضر خدمت ہوتا تو اس سے حالات انتظام متعلقہ استفسار فرماتے تھے اور ہدایتانہ کلمات میں بعض الفاظ ایسے کہ ایسے فرما جاتے کہ اس عہدہ دار کے ہوش اُڑ جاتے تھے اس کو اندیشہ ہوتا تھا کہ یقیناً کوئی مخبر سرکاری میرے ہمراہیوں میں ہے لہٰذا اضلاع کے عہدہ داران دور دراز بھی اپنی جگہ سنبھلے ہوئے رہتے تھے۔ بعد انتقال مغفور یہ حال کھلا کہ ہر ہفتے میں ایک روز موتی لعل وغیرہ بڑے بڑے ساہوکاروں کی باریابی کا جو روز معین تھا تو اس روز ساہوکار باریاب ہو کر تنہائی میں عہدہ داران اضلاع وغیرہ کے حالات مفصلاً عرض کر دیتے تھے۔ ان کو ان کے گماشتوں کے خطوط کے ذریعے سے جو اکثر تعلقات میں بیوپار کرتے ہیں حالات معلوم ہو جاتے تھے۔ اور یہ امر مسلّم ہے کہ ہر عہدہ دار تعلقات کو خریدی اجناس غلّہ وغیرہ کے لیے کوٹھی یا بنئے سے ضرور کام پڑتا ہے لہٰذا جلسے وغیرہ ناجائز امور جو کچھ عہدہ دار کرتے تھے اس سے بنئے واقف ہو کر بذریعہ خطوط اپنے اپنے سیٹھ کو حسب الحکم مفصلاً اطلاع دیتے تھے۔

واہ ری تدبیر و حکمت عملی مغفور کی کہ بغیر خرچ کے خفیہ پولیس کا کام ایسوں سے لیا کہ جن کی طرف کسی کا خیال ہی جا نہیں سکتا تھا۔

باوجودیکہ جمعداران عرب کا زور حد سے زیادہ تھا توڑ دیا گیا تھا اور جمعیت

بہت سی برطرف کی گئی تھی اور لاکھوں روپے آمدنی کے تعلقات ان کے قبضہ سے نکال لیے
مگر ساتھ ہی اس کے جمعیت سابق کا داخلہ و محاسبہ معاف کر دے کر اور بقایائے
تنخواہ ادا کر کے اور معاش واجبی و اصلی ان کا بحال و جاری رکھہ کر بکمال اخلاق ایسا کچھ
پیش آئے کہ سب کے سب نہایت خوش بلکہ جاں نثار مغفور کے بنے ہوئے تھے۔
چنانچہ ملک فرانس میں جو مغفور کے پاؤں کو صدمہ پہنچا تھا اور ڈاکٹروں کو اپریشن کا
خیال ہوا تھا تو خصوصاً مقدم جنگ بہادر جمعدار جو ہمراہ رکاب تھا بگڑ گیا کہ یہ ہرگز نہ ہوگا
اور شب و روز کمر بستہ و مسلح پاسبانی کی۔
چونکہ شاپ سے بغیر کچھ لیے کے خالی جانا معززوں کے لیے معیوب ہے اس لیے
نواب صاحب مغفور بلاد یورپ کی شاپوں میں ہرگاہ تشریف لے گئے تو حسب رواج
بلد کوئی ایک چیز خرید فرما لیتے تھے۔ لیکن مقدم جنگ بہادر جمعدار برائے ناموری نواب
صاحب مغفور ہزار ہا روپے کے اشیا خرید لیتا تھا اور کہتا تھا کہ ہمارا نواب شاپ میں
جائے اور معقول خریدی نہ ہو کیا معنی۔
واضح ہو کہ مقام باغ عام۔ اسٹیشن۔ توپ کا سانچہ۔ تا آبادی رزیڈنسی وغیرہ
تمام صحرا و زمین افتادہ جیسی کہ مولف نے حالاتِ زمانۂ سابق میں بیان کیا ہے۔ تھی۔
یہ تمام سرسبزی و آبادی فیضان عہد وزارت مغفور کی ہے جو فی الحال بفضلہ جا بجا نظر
آتی ہے۔ بمقام باغ عام پر سابق میں کچھ آم کے اور ببول وغیرہ کے صحرائی درخت تھے
اور افتادہ زمین پست و بلند تھی۔ اس مقام پر مغفور نے بصرف زر خطیر بکمال اہتمام و تدبیر

۱۲۹۱ھ میں محبوب باغ جو بسبب سیرگاہ تفریح بخش خاص و عام ہونے کے مشہور بہ باغ عام سے تیار کیا۔ حصار باغ کے ساتھ دروازہ بھی ایک سال قبل تیار ہو گیا تھا چنانچہ اس کی تعمیر کا مادۂ تاریخ طبعزاد گردھاری پرشاد باقی تخلص یہ ہے۔

باب باغ عام آصف
۱۲۹۰ھ

شرط گاہ ملک پیٹھ کا سابق میں بنگلہ نہ تھا بلکہ فقط ایک بلند چبوترہ زینہ دار رَوِن کے اندر واقع تھا جس کے متصل گھوڑے دوڑنے کی سڑک تھی۔ شرطوں کے ایام میں اس پر شاہ میانہ تانا جاتا تھا۔ بعد ازاں بحکم نواب صاحب مغفور وہ چبوترہ منہدم ہوا اور رَوِن کے باہر نہایت عالیشان بنگلہ تیار ہوا جو کہ اب موجود ہے۔ شمال رویہ ہونے سے تین پہر کو اس بنگلے میں دھوپ نہیں آتی ہے اور جملہ رَوِن روبرو واقع ہے اس لئے سالم رَوِن کا تماشا بیٹھی جائے نظر آتا ہے۔ مانند زمانۂ سابق کے پلٹ کر دیکھنے کی ضرورت اور بسبب جنوب رویہ ہونے کے دھوپ کی زحمت نہیں ہے۔ چنانچہ اسی دھوپ کے لحاظ سے اس زمانے میں قبل طلوع آفتاب صبح کو شرطیں ہوتی تھیں۔

صدر محبس ملک پیٹھ کے ادھر ٹیلے پر جو واقع ہے وہ بھی مغفور ہی کے عہد وزارت میں تعمیر ہوا ہے ورنہ زمانہ سابق میں قید خانے بیگم بازار۔ سلطان شاہی طالب الدولہ کا مکان وغیرہ متفرق مقامات پر بد انتظامی کے ساتھ تھے۔ جن میں سے قیدیوں کو نکل جانے کا موقع ملتا تھا۔ صدر محبس کی آغاز تعمیر ۱۲۹۱ھ میں ہوئی۔ میر عالم مرحوم کے تالاب میں آگبوٹ مغفور ہی کے وقت میں چھوڑا گیا ہے۔

**گنبد ہائے سلاطین قطبیہ** جو ایک زمانے سے ویران وخستہ حال پڑے تھے۔ چونکہ علاقہ صرفخاص ہے ۱۳۰۶ف میں بذریعہ مہتمم صفائی علاقہ صرفخاص ان کی ترمیم و آراستگی کا حکم دے کر چمنستان وسیر گاہ خلایق کر دیا ہے۔ جو مقام کمین گاہ رہزناں و بدمعاشاں بنا ہوا تھا۔ اب وہاں اذان وصلوٰۃ پنج وقتہ جاری ہے۔ حفاظ مقرر ہیں۔ مختار الملک مغفور کے حسن انتظام نے حتیٰ ارواح سلاطین قطبیہ کو بھی خوشنود وشکر گزار کر دیا ہے۔

**مرشد زادوں** کے دروازوں پر سابق زمانے میں سرکاری پہرے رہتے تھے۔ انہیں بلا اجازت گھر سے باہر جانے کا حکم نہ تھا۔ مغفور نے اس قید کو اٹھا دیا اور مرشد زادوں کے فرزندوں کو سرکاری مدرسوں میں داخل کر کے ترغیب کے لیے ہر ایک مرشد زادہ طالب علم کے نام ماہوار جاری فرمائی لہذا مرشد زادوں کی حالت کسی قدر درست ہوئی ہے۔ چنانچہ بعض مرشد زادہ اچھے لائق بھی ہو گئے ہیں از انجملہ میر تلاوت علی صاحب بی۔ اے ہیں۔ بسبب لیاقت سرکار عالی نے انھیں مددگار ناظم تعلیمات فرمایا ہے۔

**محکمۂ صفائی** ۱۲۸۰ف سے بلدہ میں اور اضلاع میں ۱۲۸۱ف سے قایم ہوا۔ بلدہ کے مہتمم صفائی حکیم سید علی خاں جو بعد ازاں مخاطب بہ حیدر نواز جنگ بہادر ہوئے تھے معمور ہوئے۔ چونکہ قدیم سے اسی طریقے پر گزری تھی اور ایسے انتظامات سے اہل شہر ناآشنا تھے اس لیے شاہراہ کی توسیع بتدریج ہونے لگی۔ یعنی پہلے دوکانوں کی ٹٹیاں اور پردے نکلوا دیئے جو بطور سائبان کے لگاتے تھے۔ بعد

چند ے دو کانوں کے سامنے کے چبوترے توڑ ڈالے گئے۔ تھوڑا زمانہ گزرے بعد ملکیات و مکانات سرراہ پر حسب ضرورت دوطرفہ ڈوری ڈالی گئی اور اعلان چسپاں ہوئے کہ توسیع شاہ راہ کے لیے جس قدر مکان وغیرہ منہدم کیا جائے گا حسب مالیت ہر ایک کو سرکار سے روپیہ ملے گا۔ اور کبھی خود مغفور گھوڑے پر سوار ہو کر مخفی طور پر لاحظہ کے لئے نکلتے تھے۔ کسی مقام کی نسبت کچھ رائے دینی ہوتی تو مہتمم صفائی سے صبح کو فرماتے تھے۔ تمام بلدے کی شاہ راہوں کے واقعات و حالات سے زیادہ تر سمت اول اندرون و بیرون بلدہ خصوصاً محلہ دارالشفا وغیرہ کے حالات سے کہ مسکن و مسقط الراس مؤلف کا ہے مؤلف کو واقفیت حاصل ہے۔

ہر دو جانب سے شاہ راہ کی توسیع تو عموماً کی گئی مگر بعض مقام پر مکان گویا عین شاہ راہ میں واقع تھے کہ جن کو کلیتہً منہدم و مفقود کر دینے کی ضرورت ہوئی۔ ایک وہ مکان جو محلہ دارالشفا میں شتر خانہ کے روبرو واقع تھا۔ یہ شتر خانہ سابق میں مختار بیگ کا طویلہ کہلاتا تھا۔ مختار بیگ خاص ایرانی اور مصاحب **مغفرت مکان** تھے۔ ان کی نگرانی میں سرکاری طویلہ مذکور تھا۔ دوسرا مکان بیرون دروازہ چادر گھاٹ سلیمان جاہ بہادر کی چوڑی کا تھا جو سالم منہدم کیا گیا۔ مقام غور ہے کہ جس راستے میں ایک مکان سالم ہو گا تو اس وقت وہاں کا راستہ کس قدر ہو گا۔ خلاصہ یہ کہ بتدریج شکست و ریخت ہو کر اندرون و بیرون بلدہ شاہ راہوں کی توسیع ہوئی ہے۔ پتھر گھٹی نکال کر سڑکیں بنوائی گئیں۔ اور سرکاری پختہ مہری تیار ہوئی جس میں بارش کا

اور جملہ مکانات کی موریوں کا پانی بہکر جانے لگا اور بتدریج کوچوں کی توسیع بھی مدنظر ہوئی توسیع شاہ راہ میں جس قدر جس کا مکان یا ملگی وغیرہ منہدم کی گئی اس کو حسب برآورد پامالی کی رقم سرکار سے دی گئی۔ جس مکان یا ملگی کا مالک نادار تھا اور اس کی گذربسر اسی جائداد پر تھی تو بعد تحقیقات ویسوں کے نام حسب استحقاق ماہواریں جاری ہوگئیں چنانچہ محکمہ صفائی سے اب تک انھیں مل رہی ہیں

**چارمنارہ** جو ایک عالیشان و مشہور قطب شاہی عمارت حیدرآباد دکن کی ہے۔ تقریباً تین سو برس گزرنے سے خستہ حال اور عربوں کی تفنگ اندازیوں سے مجروح ہوگیا تھا۔ اس لئے اس کی کہنہ گچ چھیل کر از سرنو بہ کمال اہتمام و صرف یک لک روپیہ موٹا اور باریک چونا کیا گیا۔ گویا اس کا پارینہ اور میلا لباس اتار کے نیا اور سفید لباس پہنا دیا گیا۔ نیز چار کمانوں کی ترمیم بخوبی ہوئی۔

**گلزار حوض** کی حالت قدیم بھی گذشتہ حالات میں بیان کی گئی ہے۔ اب جو اس کی کیفیت ہے حسن انتظام مغفور ہی کی بدولت ہے۔ علیٰ ہذا القیاس

**بادشاہی عاشورخانہ** بھی جو قطب شاہی مشہور عمارت ہے خستہ حال ہونے کی وجہ سے ۱۲۹۰ھ میں اس کی بھی ترمیم معقول ہوئی نیز بعہد دیوانی نواب صاحب مغفور چوک سے ندی تک بہت بڑی موری پختہ جس کو شاہی موری کہتے ہیں جب تیار ہوئی تو وہ تکلیف زمانہ سابق رعایا کی دور ہوگئی۔ جلال کوچہ وغیرہ اور حضوری حویلیوں کا پانی تمام اس جدید موری کی راہ سے نکل جانے لگا اور مقام چوک جو موسم

بن جاتا تھا وہ تکلیف باقی رہی۔ وہاں کے بیپاریوں کو اور عام مخلوق کو آرام ہو گیا۔
کھادی، سوسی، رومال وغیرہ بیچنے والے جو کھلے میدان میں بیٹھتے تھے ان کے لئے
۱۲۹۳ھ میں وہیں ایک مارکٹ موسوم بہ **محبوب چوک** علحدہ بنوادی گئی۔ اور
ادھر پنج محلہ اور چار منارہ۔ چار کمان۔ ندی تک ویسی ہی بادشاہی موری بنوادی
گئی ہے تاکہ بارش وغیرہ کا پانی صاف نکل جایا کرے۔ دروازہ شہر پناہ شرق رویہ
موسوم بہ دروازۂ دبیر پورہ کہنہ اور چھوٹا سا تھا۔ اس کو توڑ کر بڑا اور جدید دروازہ
مع دو برجوں کے جو فی الحال موجود ہے ۱۲۹۴ھ میں تعمیر ہوا۔ اس کے باہر تالاب
میر جملہ کا اور مکانات کی بدررو کا پانی بہتا تھا جس کا نام۔ مرکی نالا خصوصاً
موسم بارش میں اس کا پانی دور دور تک پھیل کر کیچڑ ہونے کی وجہ سے راستہ
وغیرہ تمام مقامات غلیظ اور متعفن رہتے تھے۔ وہ تالاب مذکور سے موسی ندی تک
سنگبست کشادہ پختہ تعمیر ہوا۔ جہاں جہاں عبور و مرور مخلوق اس نالے پر سے ہے
وہاں پختہ پل بنوادیے گئے۔ علی ہذا القیاس ہر ایک دروازہ شہر کے باہر اطراف بلدہ
جہاں جہاں ضرورت اس قسم کی تعمیر کی تھی کی گئی۔ تاآنکہ تمام سڑکیں اور گلیاں
وغیرہ اندرون و بیرون بلدہ کی وسیع و صاف ہو گئیں۔ کسی مقام پر مانند زمانۂ سابق
کے گھوڑا اور غلاظت نظر نہیں آتی۔ ہر سمت اور ہر گزرمین صفائی کی نگرانی ہے۔
جملہ شاہ راہ اندرون و بیرون بلدہ میں ہر پچیس گز کے فاصلے پر لالٹین قایم ہو گئے
جن کی روشنی سے رہگذروں کو نہایت آرام ہو گیا ورنہ شاہراہیں خصوصاً اندھیری

راتوں کو تیرہ و تار رہتی تھیں۔

ہر چند معاملہ برار سے اس تالیف کو تعلق نہیں ہے لیکن زیر باری زمانۂ سابق اس ریاست کی اور پریشان حالی و بدنظمی اور وجہ بنائے کینٹجنٹ معلوم ہوتی ہے اس لیے رسالہ موسوم بہ۔ برار سٹ جس کو مسٹر گریبل نے بادا خلہ عہدنامجات کامل صحت کے ساتھ تالیف و طبع کر کے شایع کیا ہے اس کے ترجمہ مطبوعہ موسوم بہ امانی علاقہ برار میں سے تھوڑا سا بیان ابتدائی و آخری اس میں درج کیا جاتا تو نامناسب نہ تھا لیکن اختیاطاً اس کو ترک کیا۔ بیان مذکور سے مولّف کا مقصود اصلی یہ تھا کہ اس کے معاینہ سے ناظرین اہل فہم و انصاف بے ساختہ فرما دیتے کہ اگر اس زمانے میں مختار الملک مغفور سا کوئی وزیر با تدبیر ہوتا تو یہ ریاست ویسی زیر بار رہتی نہ ادائی تنخواہ کینٹجنٹ میں عاجز رہنے سے صوبہ برار علاقہ انگریزی میں پھنس جاتا۔ اگرچہ اپنے عہد وزارت میں مغفور نے کوئی دقیقہ کوشش کا اٹھا نہ رکھا واگذاشت برار کی تمنّا جو مغفور کو تھی اس کا حال رسالہ موسوم بہ خصوصیات اعلحضرت حضور نظام دکن خلد اللہ ملکہ و سلطنتہ مطبوعہ آگرہ سے معلوم ہوتا ہے جس کو سید افضل حسین صاحب کنتوری نے ازروے تواریخ و عہدنامجات وغیرہ بہ کمال وثوق تالیف کیا ہے اور اس میں بتلایا ہے کہ انگریزی کمپنی کی تجارت ابتداءً مدراس میں باجازت و امانت آصفجاہ اوّل قایم ہوئی ہے۔ بعد ازاں جب کمپنی مذکور نے ترقی کی ہے تو سرکار نظام سے پشتہا پشت ازروے فوج وغیرہ

جس قدر امداد ہوتی رہی ہے اور باہم دیگر جو روابط دوستی و اتحاد محکم ہوتے چلے آئے ہیں ان سب کو بخوبی ظاہر کیا ہے۔ رسالۂ مذکور لایق ملاحظہ ہے لیکن چونکہ اس تالیف کو صرف حالات متعلق سر سالار جنگ مغفور اوّل کی ضرورت ہے لہذا منجملہ بیان رسالۂ مذکور یہ بیان لے لیا گیا ہے کہ سر سالار جنگ اعظم کو جس قدر واپسی برار کا خیال تھا شاید کسی اور کے دل میں اس قدر نہ ہو کیونکہ انھوں نے سر رچرمیڈ سے یہ الفاظ کہے تھے کہ۔ یا تو برار واپس لوں یا مرجاؤں تو مجھے چین آئے۔ یہ الفاظ ان کے دلی خیالات کے اظہار کے لیے کافی تصور کیے جاسکتے ہیں اور ان سے اندازہ کیا جاسکتا ہے کہ ان کو اس صوبے کے واپس لینے کا کس قدر خیال تھا۔ الخ

نیز منتہائے کوشش و عزم مغفور اول اس عبارت مندرجۂ رسالہ مطبوعہ امانی علاقہ برار سے ظاہر ہے کہ جب سالار جنگ مغفور نے بحیثیت ریجنٹ گزارش پیش کی کہ اگر علاقہ برار واگذاشت ہو تو ہم اسّی لاکھ پونڈ خزانہ میں خرچ کنٹیجنٹ کے لیے جمع کرنے کو مستعد ہیں۔ اس پر یہ فیصلہ لارڈ سالسبری نے کردیا کہ چونکہ حضرت اقدس و اعلیٰ ابھی نابالغ ہیں ان کی تخت نشینی تک ٹھہر جانا چاہیے یہ وہ فیصلہ ہے جس پر نواب صاحب موصوف اور ان کے کو ریجنٹ صاحب یعنی شمس الامرا امیر کبیر بہادر نے اس وقت سکوت فرمالیا تھا۔ شومی قسمت سے تخت نشینی کے قبل ہی سر سالار جنگ رہگزائے عالم جاودانی ہوئے الخ۔

نواب صاحب مغفور بعقل و اقبال خداداد ہر ایک امر میں کامیاب ہوئے لیکن واپسی برار کی تمنا جس میں اپنی کمال نیک نامی سمجھے ہوئے تھے نکلنے نہ پائی۔ اجل مہلت نہ دینے کی وجہ سے جملہ کوششیں جن کے باعث بڑی بڑی کاہشیں اٹھانی پڑی ہیں۔ بیکار گئیں۔ اگرچہ معاینۂ روداد سے قیاس یہ کہتا ہے کہ اگر اجل مہلت دیتی تو بھی تمنائے مذکور برآنے کی امید بہت کم تھی۔ مقام غور ہے کہ ایام غدر دہلی کی اس مصیبت عظمیٰ میں بکمال ہمدردی و جانفشانی شریک حال ہونے اور اعانت کرنے اور باعث ازدیاد اتحاد سرکارین ہونے کی وجہ سے سرکار نظام اور سرسالارجنگ مغفور کو سرکار عظمت مدار نے اپنا محسن مانا ہے اور نہایت شکریہ ادا فرمایا ہے چنانچہ بعد رفع عذر مذکور و فتح سرکار عظمت مدار لارڈ کیننگ نے لکھا ہے کہ "ایسے نازک وقت میں جو وفاداری اور ثابت قدمی آپ سے عمل میں آئی ہے گورنمنٹ اف انڈیا اس کی نہایت شکرگذار ہے"۔ نیز رسالۂ خصوصیات مذکور میں لکھا ہے کہ بغاوت کے عام ہوتے ہی ہزاکسلنسی گورنر مدراس نے صاحب رزیڈنٹ بہادر کو یہ تار دیا تھا کہ" اگر حضور نظام اُٹھ کھڑے ہوئے تو سب کام ہمارا ضایع ہو جائے گا"۔ اور اسی امر کو ملحوظ خاطر رکھ کر کے سرسالارجنگ اعظم کو سیویرآف انڈیا (ہندوستان کا بچانے والا) لقب عام پبلک نے دیا تھا۔ نارٹن اپنی کتاب ٹاپکس فار انڈین اسٹیٹ من (مضامین برائے مدبرین ہند) میں تحریر کرتے ہیں کہ ہماری خوبی قسمت ہے قدیم نظام بغاوت

کے شروع ہونے سے چند ہی روز قبل رحلت کر گئے اور ان کے جانشین کو بعجلت تسلیم کر لینے سے ہم کو بہت فائدہ پہنچا۔ اگر یہ سانحۂ رحلت چند ماہ کے بعد واقع ہوتا تو کوئی دنیاوی قوت حیدرآباد کے لوگوں کو جو احاطۂ مدراس میں نہایت قوی خوفناک اور سرکش جماعت ہیں باز نہ رکھہ سکتی۔ بحالات موجودہ حیدرآباد میں برابر بے چینی کے آثار نمایاں ہوا کئے اور اس میں زیادہ قیل وقال کی گنجایش نہیں ہے کہ شہر کے لوگوں کو صرف سالار جنگ کی ہمدردئ انگریزی نے روک رکھا۔ یہ بخوبی معلوم ہے کہ شہر کے لوگوں میں اور چھاونی کے افواج میں باغیانہ رسل ورسائل جاری تھے۔ سالار جنگ نے صرف اپنے آپ کو حیدرآباد کے لوگوں کی نگاہوں میں نشان ملامت ہی نہیں بنا لیا بلکہ اس بلوے کے روکنے کے باعث سے اپنے واسطے ذاتی خطرہ پیدا کر لیا تھا۔ اگر حیدرآباد اٹھ کھڑا ہوتا تو یہ کہنا ناممکن ہے کہ کیا نتائج پیدا ہوتے یعنی ذات سالار جنگ کے لئے۔ غدر کے فرو ہو جانے کے اسباب میں حسب بیان مصنف مذکور بالا سب سے بڑا سبب تو اقبال حکومت انگریزی تھا۔ اور اس کے ساتھ ہی دوسرا سبب یہ تھا کہ باغی بے سرو سردار تھے۔ ان کا کوئی حاکم اور کوئی مالک نہ تھا۔ اور اس لیے فی الواقع اگر عام رائے کے موافق حیدرآباد اٹھ کھڑا ہوتا تو معلوم نہیں کہ کیا حشر نمودار ہوتا۔ کیونکہ علاوہ اس کے جیسا کہ مصنف مذکور بالا نے ظاہر کیا ہے کہ مدراس بمبئی و دیگر مقامات کے لوگ حیدرآباد کا ساتھ دیتے۔ اس پر اضافہ یہ ہو جاتا کہ

باغیوں کو ایک بادشاہ ذی اثر اور سالار جنگ اعظم سا مدبر مل جاتا۔ لہذا ان سب امور کو ملحوظ رکھ کر وثوق کے ساتھ یہ کہا جا سکتا ہے کہ اس موقع پر سر سالار جنگ اور ان کے آقائے ولی نعمت کی دوستی نے حکومت انگریزی کو ایسی امداد دی جو تاریخ محبت و وداد کی سب سے آخری عالی امداد ہے لیکن سب سے زیادہ عظیم الشان اور امداد ہائے سابقہ سے زیادہ موقر و قیع تصور کیے جانے کے مستوجب ہے الخ

نیز شہر لندن میں مغفور کی کیسی خاطریں ہوئیں اور کیا احترام کیا گیا۔ ازاں جملہ فقط ایک بیان کوٹ آف کامن کے جلسے کا ہدیۂ ناظرین ہے کہ چھبیسویں جولائی کو کوٹ آف کامن کونسل کے خاص جلسے میں جس کے لارڈ میئر پریسیڈنٹ تھے ایک طلائی صندوقچے میں جو نہایت ہی صنعت سے بنایا گیا تھا شہر لندن کا آزادنامہ نواب صاحب مغفور کو نذر دیا گیا۔

یہ رسم کونسل کے مکان میں ادا کی گئی۔ اس دن بہت مجمع تھا شرف اور لارڈ میئر ہر دو درباری جبے پہنے ہوئے تھے اور کامن کونسل کے ممبر بھی درباری لباس پہنے تھے۔ لارڈ میئر کی بی بی اور مس کاٹن اور بہت سی انگریزنیں جمع تھیں۔ ایک بجنے کے بعد نواب سالار جنگ بہادر اپنے ہمراہیوں سمیت کونسل کے کمرے میں پہونچے۔ وہ ممبر جن کے سپرد یہ امر تھا کہ آزادنامہ شہر لندن کا اڈرس پیش کریں اور وہ ممبر جو اتفاق رائے کرنے کے لئے مقرر تھے

دونوں نواب صاحب کے ہمراہ تھے۔ جب نواب صاحب مغفور دیاں پہنچے تو تمام ممبروں نے کھڑے ہوکر استقبال کیا اور ایک بلند جگہ پر جو خاص بطور اعزاز اُن کے لئے مقرر کی گئی تھی لیجا کر بٹھایا۔

مسٹر مانگٹن منشی نون نے لارڈ میئر کے بموجب ارشاد اس زرلیوشن کو پڑھا جس کے ذریعہ سے آزادی نذر کی گئی تھی۔ چیمبرلین لندن نے جن کا نام بنجمن اسکاٹ تھا اپنا آفشل لباس پہنے ہوئے تھے نواب صاحب کی طرف متوجہ ہوکر یہ تقریر کی۔

"اس سے پیشتر کبھی ایسا نہیں ہوا کہ اس قدیم شہر لندن کی آزادی کسی ہندوستانی ریاست کے وزیر کو عطا کی جائے۔ آپ کو جو یہ دی جاتی ہے اس سے علاوہ آپ کی ذات سے اظہار خلوص کے یہ جلسہ اس امر کا بھی اظہار چاہتا ہے کہ اس ملک اور ہندوستان کے ایک ایسے رئیس سے جو جناب ملکۂ معظمہ کا وفادار دوست ہے رابطہ محبت زیادہ پیدا ہو تمام ہندوستانی والیان ملک میں حضور نظام حیدرآباد اور ان کے والد مرحوم سے زیادہ کوئی وفادار دوست گورنمنٹ انگریزی کا نہیں ہے۔ اس وفاداری کا استحکام خصوص اس وقت زیادہ ظاہر ہوا کہ جب ہندوستانی فوج باغی ہوگئی اور عبرت ناک واقعہ غدر کا پیش آیا اس وقت صدہا بیوفاؤں میں سے حضور نظام مرحوم اور ان کے دانشمند وزیر باتدبیر یعنی آپ سچی وفاداری کے

امتحان میں پورے نکلے اور صرف یہی نہیں کہ اس عہدنامے کے مواعید پر قایم رہے ہوں جو آنریبل کمپنی سوداگران شہر ہذا سے کہ اس وقت ہمارے ہندوستانی مقبوضہ پر حکومت کرتی تھی بلکہ اپنی ہر روش سے وفاداری اور سچی دوستی کا ایسا یقین رزیڈنٹ کو دلایا کہ ان کو اعانت فوج انگریزی کے لیے جو اس وقت نہایت سختی میں تھی کنٹنجنٹ کی فوج روانہ کرنے کی جرات ہوئی۔ حقیقت میں ایسے آ غدر کی روک میں بہت کچھ مدد کی کہ اگر کامیابی کے ساتھ اس امر کا وقوع نہ ہوتا تو مشرق کی عمدہ گورنمنٹ اور تہذیب کی ترقی کا بالکل پتہ نہ ملتا۔ ان قیمتی خدمات کی جلدو میں جن کو لفٹنٹ گورنر بنگال نے انمول اور غیر ممکن المعاوضہ لکھا ہے گورنمنٹ ہند نے آپ کو گرانڈ کراس آف دی اسٹار آف انڈیا کا تمغہ عطا فرمایا۔ اس موقع پر ہم کو حضور ولیعہد پرنس آف ویلز کا سفر ہندوستان اور وہ سرگرمی کے ساتھ لایق اطمینان استقبال یاد آتا ہے جو ہر جگہ وہاں کے روسا سے ظہور میں آیا۔ بمبئی میں اور کلکتے میں بحیثیت قایم مقام حضور نظام آپ نے حتی الامکان یہ خواہش ظاہر کی کہ وارث تخت و تاج انگلستان کی عزت و تعظیم میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہ ہو۔ آپ نے اپنی محنت و دانشمندی کو صرف اس ملک کے فواید میں مصروف نہیں رکھا بلکہ اپنے ولی نعمت حضور نظام کی وسیع سلطنت کو جس کی وسعت فرانس کے برابر ہے اور ایک طرف بمبئی پریسیڈنسی اور دوسری طرف مدراس پریسیڈنسی تک پھیلی ہوئی ہے اپنے دانشمندانہ

انتظام سے بے انتہا ترقی دی۔ سڑکیں بن گئیں۔ ریل جاری ہوئی۔ آب پاشی کا کام شروع ہو گیا۔ خاص خاص شہروں میں آب نوشی کے ذریعے کثرت سے ملنے کے ایسے مہیا کئے گئے جن سے یورپ میں تعجب ہے اور جو خاص اس شہر عظیم الشان کے لئے ایک مثال ہے۔ اسکول قایم ہوئے۔ تعلیم کی اشاعت ہوئی۔ رعایا کے لیے انصاف برائے نام نہیں بلکہ واقع میں۔ اور سب سے عظیم یہ اصلاح ہوئی کہ عمدہ انتظام مال کے سبب سے لوگوں کی ظالمانہ زیادہ ستانی جو متاجری طریقہ میں عام تھی مطلق نہ رہی۔ چونکہ آپ ایک بڑے وفادار دوست گورنمنٹ انگریزی کے اور ایک نہایت مدبر منتظم وزیر اس سلطنت وسیع کے ہیں جو ہمارے پادشاہ کے ساتھ دوستانہ تعلق رکھتے ہیں اور نیز اس خیال سے کہ ایک قوم کا دوسری قوم کے ساتھ دوستانہ سلوک اور عمدہ کاموں کی باہم قدر کرنا ہمارے ملک کے لوگوں اور اہل ہندوستان کے باہم تعلقات دوستی کو اور بھی مضبوط کر دے گا، یہ جماعت جو اس سلطنت میں اول درجہ کی جماعت ہے آپ کے اعلیٰ سے اعلیٰ طریقے کی شکر گزاری جو وہ ادا کر سکتی ہے ادا کرتی ہے اور میں آپ سے درخواست کرتا ہوں کہ آپ اس کے بموجب **رائٹ ہنڈ آف دی فیلوشپ** کو قبول فرمائیے اور میں آپ کی خدمت میں رزلیوشن کی نقل جو اس کورٹ نے جاری کیا پیش کرتا ہوں۔ ایک بکس جو اس کے رکھنے کے لائق ہو اس آنریبل کورٹ کے حکم سے بن رہا ہے چونکہ آپ کے قیام کا زمانہ نہایت قلیل ہے اس عرصہ میں بکس کا ایسا بننا

کہ آپ کے قبول کے لایق ہو ممکن نہیں لہذا وہ بکس آپ کے مراجعت کے بعد ہندوستان میں آپ کی خدمت میں بھیجا جائے گا۔ ہز لارڈ شپ جو اس جلسہ کے میر مجلس ہیں اور تمام اراکین مجلس مجھ سے اس آرزو میں متفق ہیں کہ آپ کو بہت جلد صحتِ کلی ہو جائے اور مع الخیر اپنے ملک میں پہونچیں اور خدا آپ کو بہت دنوں تک زندہ رکھے تا کہ آپ اپنے عمدہ انتظام سے اپنے ملک والوں کو فائدہ پہونچاویں۔"

اس کے جواب میں مختار الملک مغفور نے جو کچھ ارشاد فرمایا ہے اور نیز جو اسپیچیں مغفور کی شان میں پڑھی گئی ہیں اور اعزاز و اظہار شکریہ جا بجا ہوا ہے وہ سب مرقعہ عبرت میں ملاحظہ کے لایق ہیں مگر باوصف اس کے جب وزیر اعظم انگلنڈ سے مغفور نے ابتدائے خواہش ملاقات کی تو جواب ملا کہ اگر برار کے متعلق گفتگو نہ ہو تو میں بخوشی ملاقات کر سکتا ہوں۔

اس جواب سے جو صدمہ نواب صاحب مغفور کے دل پر ہوا ہو گا وہ مغفور ہی کا دل جانتا تھا مگر کیا کرتے مجبوراً حسب مرضی وزیر اعظم موصوف وعدہ کرنا پڑا۔ پس ایسی حالت میں مغفور کی تمنا بر آنی معلوم۔

# اوصاف و اخلاق نواب صاحب مغفور

نواب صاحب مغفور سچے اور سیدھے آدمی کو نہایت پسند فرماتے تھے اور اس کی قدر کرتے تھے۔ ویسے آدمی کی سیدھی سادی باتوں سے مطلق ناخوش نہیں ہوتے تھے۔

روزانہ متعدد دربار اور باریابیوں کی وجہ سے اور عیدین کی نذروں میں جو ہر ایک شخص اپنے فرزندان و اقارب کو لاکر نذر دلاتا تھا اس لیے مغفور کو جاگیرداران و منصبداران و جمعداران کے جملہ خاندان سے بخوبی واقفیت ہوگئی تھی لہذا کسی منصبدار وغیرہ کے انتقال کے بعد اس کی اولاد کو ثبوت وراثت کی زحمتیں جیسی کہ اس زمانے میں ہیں مطلق نہ تھیں اور نہ منصب دار یا جاگیردار متوفی کے وارثوں میں کوئی غیر شریک ہونے کی جرات کر سکتا تھا۔ نہ کسی قسم کی جعلسازی ہوسکتی تھی کیونکہ خود مدارالمہام مغفور سب سے واقف تھے۔

مغفور نے آغاز شباب میں یعنی قبل مدارالمہامی جیساکہ سیاق و سباق اور مال و نظم جمعیت وغیرہ کے کاموں میں تجربہ حاصل فرمایا تھا اسی زمانے میں خطاطی سے بھی واقفیت حاصل کی تھی چنانچہ سیدی عنبر خانساماں سے معلوم ہوا ہے کہ منشی میر مہدی حسین مرحوم سابق ناظم دفتر ملکی سے خط نستعلیق کی اصلاح لیتے تھے :

وصلیاں اور ابری اپنے ہاتھ سے بناتے تھے۔

محمد مظفر الدین خاں المخاطب امیر یاور جنگ بہادر حیدرآبادی جو خط نستعلیق کے خوشنویس کامل تھے ایک روز نواب خانخاناں بہادر کے روبرو کہ مولف بھی حاضر تھا بیان کرتے تھے کہ ۱۳۰۵ھ میں مرقع میر عماد کی میں نے تین نقلیں کی تھیں۔ ایک اعلیحضرت مغفرت مکان کو نذر گذراننے کے واسطے اور ایک مختار الملک مغفور کی خدمت میں گزراننے کے لیے اور ایک محی الدولہ صدر الصدور مرحوم کی پیشکش کی غرض سے۔ ان میں اول درجہ کا جو مرقعہ لکھا گیا تھا اس پر محی الدولہ مرحوم کا نام میں نے لکھا تھا کیونکہ وہ اس کے مبتصر تھے۔ دوم وسوم درجہ کے مرقعہ پر مختار الملک مغفور اور اعلیحضرت کے نام نامی لکھ دئے تھے لیکن ہرسہ مرقعوں کو پہلے مختار الملک مغفور میں لے گیا مغفور نے ہرسہ مرقعوں کو لاحظہ فرمانے کے بعد محی الدولہ والے مرقعہ کی نسبت فرمایا یہ اول درجہ کا ہے تب میں نے ہرچند عرض کیا کہ یہی نذر سرکار ہے لیکن مغفور نے قبول نہ فرمایا اور وہی مرقعہ لے لیا جس پر ان کا نام درج تھا۔ اس وقت مجھ کو ندامت وپشیمانی ہوئی کہ میں انہیں ایسا مبتصر کامل نہیں سمجھا تھا۔

باوجود اس کے اوائل زمانۂ دیوانی میں ہرگاہ اہل ملک میں سے کوئی شخص قطعہ لکھ کر گذرانتا تھا تو فرماتے تھے کہ یہ بھی ایک قسم کی نقاشی ہے کیا حاصل اس سے کاش اس کے عوض قانون میں محنت کرتے۔ اس ارشاد سے بظاہر خوش خطی کی ناقدری پائی جاتی مگر دراصل ایسا نہ تھا۔ چونکہ مغفور کو رواج قانون مدنظر تھا اور قانون والوں کی

ضرورت درپیش تھی اس لیے ترغیباً اس طرح فرماتے تھے تاکہ اہل ملک قانون میں لیاقت حاصل کرکے سرکار کو مدد دیں اور بحصول خدمات خود بھی اچھے رہیں۔ مغفور کی قدر دانی خوشخطی کا اندازہ اس واقعہ سے ہو سکتا ہے کہ ایک روز نواب صاحب مغفور کی والدۂ ماجدہ نے صحیفۂ کاملہ اپنے پڑھنے کے واسطے مانگا تو فرد مطلوبہ پر مغفور نے صحیفۂ کاملہ خوشخط نذ ہند۔ لکھ کر مہتمم کتاب خانہ کے پاس روانہ فرمایا۔ اس وقت مولف کے برادر کلاں میر اسد علی صاحب مرحوم مہتمم کتاب خانہ تھے مغفور کے مطلب کو سمجھ گئے اور ایک معمولی خط کا صحیفہ کاملہ محل میں گزران دیا۔ مطلب مغفور کا یہ تھا کہ مستورات اعلیٰ درجہ کے خط کو کیا جانیں جو اس کو بحفاظت رکھیں گے۔ اس سے صاف ظاہر ہے کہ مغفور خوشخطی کے نہایت قدر دان تھے ورنہ یہ حکم دیتے کہ اعلیٰ درجہ کا خوشخط صحیفۂ کاملہ دیا جائے کیونکہ مغفور کی والدۂ ماجدہ نے اپنے واسطے مانگا تھا۔

مغفور نے بعض وقت شرح میں انشا پردازی و مذاق سخن بھی ظاہر فرمایا ہے چنانچہ اوایل عہد دیوانی کی مشہور نقل ہے کہ کسی دفتر کے نو ملازم منشی نے لفظ نوع کے کی عین لکھنے کو بھول گیا تھا تو اس پر مغفور نے شرح فرمائی تھی کہ۔ منشی نو لفظ نوع را بہ ترکیب نو نوشتہ است عین خطا کردہ۔

واضح ہو کہ عہد مغفور میں حسب دستور قدیم فارسی تحریر مروّج تھی۔ بعد مغفور کے بعہد وزارت عماد السلطنہ مرحوم حسب استدعائے اہل ہند اردو لکھنے کی بنا پڑی ہے۔ مولوی احمد عبدالعزیز ولا تخلص جو بوجہ لیاقت و کارگذاری ترقی کرکے

بخطاب عزیز جنگ بہادر معزز ہوئے ہیں۔ بزمانہ آغاز شباب و اوایل ملازمت۔ مولوی چراغ علی معتمد مال کی پیشی میں کارگزار تھے۔ نواب شمس الامرا امیر کبیر بہادر کی رحلت جو ہوئی تو ان کا مادہ تاریخ دخل الجنّۃ ۱۲۹۹ اچھا نکل آیا تھا اس لیے مولوی صاحب موصوف نے اس کا قطعہ ایک پرچہ پر لکھ کر باجازت معتمد صاحب موصوف روزانہ کاغذات کے صندوق میں رکھ دیا جب صندوق مغفور کے ملاحظہ میں گیا اور سب کاغذات کے آخر میں وہ پرچۂ تاریخ بھی ملاحظہ میں آیا تو اس پر تحریر فرمایا کہ۔ ازیں مادۂ تاریخ معلوم نمی شود کہ برائے کیست تاریخ ہماں خوبست کہ درآں نام متوفی باشد۔ صندوق مذکور واپس آنے کے بعد وہ پرچہ مولوی صاحب کو بایں شرح جب ملا تو ان کا دل بڑھا اور دوبارہ قطعہ اس تاریخ کا یعنی میر کبیر رہبر ملک عدم شدہ ۱۲۹۹۔ لکھ کر بدستور سابق دوسرے روز کے صندوق میں رکھ دیا۔ اس پر مغفور نے یہ شرح فرمائی کہ۔ ایں تاریخ خوبست امّا بلاحذف الف اگر می بود خیلی بہتر بود۔ مولا صاحب کو جب پرچۂ دوم بھی باشرح موصوف ملا تو سہ بارہ یہ قطعۂ تاریخ کہ۔ شدہ شمس الامرا سوی ارم ۱۲۹۹۔ لکھ کر اسی طرح ملاحظہ میں روانہ کیا۔ اس روز اتفاقاً مغفور کو آشوب چشم لاحق تھا اس لیے اس پر فقط یہ تحریر فرمادیا کہ۔ چشم درد میکند۔ اس کیفیت سے علاوہ مذاق سخن کے نہایت خلق و مروّت مغفور مترشح ہے ورنہ ممکن تھا کہ ایسا وزیر اعظم کثیر الشغل اور اس کے ملاحظہ میں سرکاری کاغذات کے ساتھ غیر متعلق تحریر مکررات و مرّات جائے اور اعتراض و عتاب نہ ہو حتی کہ درد چشم کی حالت میں بھی مغفور کی زبان قلم سے ایسا کلمہ نہ نکلا کہ جس سے کچھ عتاب ظاہر ہوتا یا زحمت دہندہ کے دل کو صدمہ پہونچتا۔ زحمت دہندہ

کوئی عہدہ دار نہیں بلکہ اس وقت صرف ایک کارپرداز دفتر تھے ۔ واقفیت اگر تھی تو صرف اس قدر تھی کہ مولوی محمد نظام الدین صاحب ناظم عدالت کا لڑکا ہے۔

گلبرگہ میں کسی مستغیث نے اپنے معروضے کے ساتھ ایک عینک بھی ملفوف کی تھی ۔ اس وقت مغفور نے بنام حاکم گلبرگہ یہ حکم تحریر فرمایا کہ اس مستغیث نے ہمراہ استغاثہ کے عینک اس لیئے بھیجی ہے کہ اگر حکام کو حق نظر نہیں آتا ہے تو یہ عینک لگا کر دیکھیں ۔ لہذا مستغیث کے مقدمہ کو عین توجہ کے ساتھ دریافت کرکے جلد اطلاع دیں۔

آغاز شباب میں علم نجوم و رمل ۔ اور علم موسیقی ۔ میں بھی مغفور نے مداخلت حاصل کی تھی نیز گھوڑے کی سواری اور بندوق کے نشانے میں بہت ماہر تھے ۔ فارسی و انگریزی زبان میں اچھے تھے ۔ اور ایک بات اگرچہ چھوٹی سی ہے لیکن اس سے معلومات مغفور کا حال معلوم ہوتا ہے لہذا بیان کرنے میں قباحت نہیں سمجھی جائے گی ۔ یعنی ایک روز مغفور اپنے خانہ باغ میں تفریحاً نکل آئے تھے ۔ گل کاری کے کونڈوں میں سے جو پتّے جھڑے ہوئے تھے ان کو باغ کا مالی بغرض صفائی نکال رہا تھا ۔ یہ دیکھ کر مغفور نے فرمایا جس کونڈے کے پتوں کو اسی کی مٹّی میں دبا دینا چاہیئے کہ اس سے قوت و قوّت اس درخت کی ہوتی ہے ۔ اس سے معلوم ہوا کہ علم فلاحت میں بھی مغفور کو دخل تھا ۔

حزم و وقار و تمکنت مغفور اس کیفیت سے ثابت ہے کہ عہد مغفرت مکان میں جو ہنوز بلدہ کے راستے تنگ و ناہموار تھے اور گاڑیوں کا رواج نہ تھا تو حسبِ دستور

دستور قدیم مغفور کی سواری بھی حشم و خدم کے ساتھ جاتی تھی۔ خواہ بارگاہ شاہی پر حاضر ہوتے یا رزیڈنٹ بہادر کی کوٹھی میں جاتے۔

اس مقام پر مولف کو خیال ہوا کہ صرف حشم و خدم کی سواری کہہ کر گذر جانا قدیم حضرات کے لیے کافی ہے کیونکہ ان کی نظروں میں وہ سواریاں ہیں لیکن اس زمانے کے ناظرین کیا جانیں لہذا سابق زمانہ مغفور کی تصویر کھینچ دی جائے تو مناسب ہے۔

واضح ہو کہ ابتداءً آٹھ دس شتر سوار سُرخ وردیاں پہنے ہوئے۔ بعد ان کے غالب جنگ بہادر کا رسالہ سُرخ وردی کا مع ڈنکا نشان۔ بعد ازاں سفید وردی کا رسالہ۔ ان کے بعد دس بارہ مرفعہ چی مرفعہ بجاتے ہوئے۔ ان کے بعد کئی سو عرب کاندھوں پر بندوقیں رکھے ہوئے۔ ان کے آخر میں خود غالب جنگ بہادر اور ان کے بھانجے گھوڑوں پر سوار اگر دھوپ رہی تو سُرخ رنگ کے چتر اُن کے سروں پر ان کے بعد چند مقربین یعنی میر تہور علی صاحب جو بعد ازاں مخاطب بہ مختار یار جنگ جلال الدولہ بہادر ہوئے جنید خاں جمعدار وغیرہ چند معززین عمدہ عمدہ گھوڑوں پر سوار رہتے تھے۔ ان کے عقب نقرئی برچھے والے اور خاص بردار۔ اگر عماری کی سواری ہوتی تھی تو بھالے والے بھی رہتے تھے۔ بھالے پر سُرخ بنات منڈھی ہوئی اس پر تخمیناً ایک ایک فٹ کے فاصلے پر نقرئی پٹیاں سرتاسر اور سیاہ ریشمی پرچم۔ عماری اور جھول ہاتھی کی پستئی رنگ کی یہ خاص ان کا بانہ عطیہ شاہی ہے۔

برچھے اور خاص بردار کے پیچھے چوبدار و شاگرد پیشہ اور بوچہ کے جوانان بلند بالا

سبز وردیوں کے مسلح ۔ بوچے کو نواب صاحب مغفور کے گھیرے ہوئے دھوپ کا وقت رہا تو بوچے کے دونوں جانب زرد اطلس کے چتر۔ یہ بھی خاص عطیہ شاہی ہے بوچے کے آگے تھوڑے فاصلے پر دو سوار خوش آواز ہوتے تھے جن کو جھانگڑے کہتے ہیں۔ وہ ٹھہر ٹھہر کر یکے بعد دیگرے تان لگاتے تھے خصوصاً کبھی رزیڈنٹ بہادر کی دعوت میں جاکر کوٹھی سے یا اور کہیں سے شب کو واپس ہوتے تھے تو عجب لطف رہتا تھا۔ آگے آگے وہ مرفعوں کا شورا اور عربوں کے ضامن بولنے کی دھوم۔ بوچے کے اطراف وہ چوبدار اور جوانوں کا ہجوم۔ اور مشعلوں کی روشنی اور بلند آواز جھانگڑوں کی خوش الحانی اور وہ الغوزہ نوازوں کی دل کشی یہ معلوم ہوتا تھا کہ کوئی نوشہ جا رہا ہے بوچے کے قریب فتح علی خانساماں چھوٹی سی ٹٹنی پر اور سیدی عنبر خانساماں گھوڑے پر سوار رہتے تھے ۔

القصہ و بعض مصاحبین مغفرت مکان مثل عظمت جنگ بہادر وغیرہ منجملہ ناموافقان مغفور کی سواری اتفاقاً راہ میں مل جاتی تو مغفور باوجود اس قدر حشم و خدم کے اپنی ہمراہی جمعیت کو حکم دیتے تھے کہ ایک جانب ہو کر انھیں راستہ دو تاکہ وہ نکل جائیں اُن کی سواری کی یہ کیفیت کہ سو دو سو عرب و حبشی مرفعہ و الغوزہ بجاتے اور شور مچاتے ہوئے بعض ان میں کے برہنہ تلوار اور جنبیہ ہاتھ میں لیے ہوئے اچھلتے کودتے اور اس قدر زمین پر پاؤں مارتے ہوئے جاتے تھے کہ زمین ادھڑتی تھی۔ اور مغفور کی سواری کو دبائے ہوئے جاتے تھے وہ بھی جلد نہیں گزرتے تھے بلکہ دھیمی رفتار کے ساتھ۔ مدار المہام مغفور کا لحاظ مطلق نہیں کرتے تھے مغفور اگرچہ مدار المہام نوجوان تھے اور حشم و خدم ان کا

بہت کچھ ان سے بڑھا ہوا تھا لہذا ممکن تھا کہ مانند دوسروں کے ان کو بھی جوشِ امارت ووزارت سے غیظ آجاتا لیکن یہ تو ایسے کاموں کے لیے پیدا ہوئے نہ تھے جو اپنی جمعیت کو بھی اچھل کود کا حکم دیتے خواہ اس کا نتیجہ کیسا ہی ہوتا۔ خالق نے انھیں طبع مہذب و معقول اور عقل سلیم دے کر دنیا میں بھیجا تھا۔ ان کی اولوالعزمی و عاقبت اندیشی ہمیشہ اس فکر میں رہی کہ بکمال جانفشانی اس ملک کو آراستہ اور اہل ملک کو ایسا مہذب کردوں کہ صفحۂ روزگار پر میرا نام رہ جائے چنانچہ خداوند عالم نے ان کی مراد پوری کی۔

**ضبط و تحمل و استقلال** مغفور کا ثبوت اس واقعہ شکستگی پا کے بیان سے ملتا ہے جو فرانس میں واقع ہوا تھا جس کے باعث تمام پروگرام اور ان منصوبوں کی برہمی ہونا جو اشتیاق لندن میں تھے۔ اور قریب پہونچ کر دفعتاً درماندہ و عاجز و فریش ہوجانا سخت کاہشوں کا سبب تھا۔ کیونکہ فرانس میں صرف ایک روز رہ کر منزل مقصود یعنی لندن میں کہ وہاں سے قریب رہ گیا تھا داخل ہونے والے تھے اور پروگرام کے موافق لندن کا خاص جہاز اور اسپیشل ریل اپنے اپنے مقام پر حاضر اور نواب صاحب مغفور کے منتظر تھے اور رؤسا و امرائے لندن سامان ضیافت کیے ہوئے چشم براہ۔

قطع نظر ان تمام بے لطفیوں کا رنج ہونے کے یہ امر لائق غور ہے کہ جو انسان دور دراز غیر ملک میں بیمار ہو جاتا ہے تو اس کو نہایت ہراس لاحق ہوتا ہے اور عیال و اطفال و عزیز و اقارب یاد آتے ہیں اور ان کی دوری کا سخت صدمہ ہوتا ہے اس امر کی قدر اسی کو ہوگی جو عالم غریب الوطنی میں کبھی بیمار ہوا ہو۔ لیکن نواب صاحب مغفور

ہی کا ضبط و استقلال تھا کہ ان صدمات و کاہشات دلی کو مطلق ظاہر ہونے نہ دیا پاؤں بندھا ہوا فرشِ بیماری پر بے بس پڑے ہوئے تھے مگر جب کوئی مصاحب و ہمراہی حاضر ہو کر استفسار مزاج کرتا تھا تو حسب معمول اسی خوش خلقی و خوش مزاجی سے جواب دیتے تھے اور خندہ روی کے ساتھ باتیں کرتے تھے۔ جسمی یا روحی صدمہ کسی طرح کا ظاہر نہیں ہونے پاتا تھا۔ اس کے سوائے اگر غور کیجئے تو یہیں۔ ابتدائے وزارت سے ایک مدت تک مغفور کو کن کن آفات و مشکلات کا سامنا رہا ہے۔ خصوصاً دو زمانے کیسے سخت گزرے ہیں۔

ایک زمانہ اوائل دیوانی مغفور اور غدر دہلی کی شورش عام و آمادگی مفسدان عوام بدانجام۔

دوسرا وقت وہ کہ باوجود کارگزاری و جانفشانی کے معاندوں کی فتنہ پردازیوں سے مغفرت مکان کا بار بار وہ عتاب۔ اس پر اکتفا نہ کر کے دشمنان جانی کا وہ قرابین سر کرنا۔ تلوار سے حملہ کرنا۔ بندوق سے مارنا۔ العظمت للہ۔

ایسے اوقات مشکل و کاہشات جانگسل میں ہمت کو نہ ہار کر ثابت قدم رہنے سے مغفور کا ضبط و استقلال کیا کچھ کم ثابت ہوا ہے۔

فیض و کرم ایسا کہ منصب و نظم و متفرقات میں ہزاروں بندگانِ خدا کو پرورش کرنے کے سوائے وابستگان و متوسلان مغفور عموماً بنام شادی و بسم اللہ خوانی وغیرہ اور برائے حج و زیارات بہرہ مند ہوتے تھے۔ شادی کی نذریں ہوتی تھیں

تو متوسلین نوشاہوں کو دوشالے اور متمولین کو سرپیچ حسب حیثیت عطا ہوتے تھے۔
حجّاج وزوار عرب وعجم ومشائخین وعلما وشعرا وارد وصادر کسی کے بھی ذریعہ سے باریاب ہوکر پانسو۔ سات سو۔ ہزار بارہ سو حسب حیثیت ومقدر اپنے پاتے تھے۔
اگرچہ منجانب سرکار عالی خزانہ عامرہ سے بھی عطا فرمایا ہو لیکن عطا تو فرمایا ورنہ وہی خزانہ عامرہ مغفور کے بعد بھی تھا اور بحمد اللہ اب بھی ہے۔
علاوہ لندن کے عمایدین کو تحایف دینے کے لندن سے مراجعت کے وقت جب عدن پر جہاز پہنچا تو وہاں کے سلطان مسمی بہ فضل ابن علی نے نواب صاحب مغفور کے لیے دنبے وغیرہ بطور تحفہ بھیجے تھے۔ نواب صاحب نے ان میں سے کسی قدر قبول فرماکر باقی کو واپس روانہ فرمادیا۔ اور سلطان موصوف کے واسطے اپنے پاس سے حسب تفصیل ذیل ہدیہ روانہ فرمایا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| قالین زرین بافت گلبرگہ ۔ ۳ عدد | سیلہ نادیڑی ۔ ۲ طاقہ | ہمرو اورنگ آبادی ۔ ۹ تھان | گھڑی طلائی مع زنجیر و قطب نما ۔ یک |
| شمع دان بیدری ۔ ۳ عدد | کلی یعنی حقہ بیدری ۔ یک | تھالی کٹورہ وسرپوش بیدری ۔ ۲ عدد | حصہ |

ان تحفوں کی تفصیل سے گراں قیمتی مقصود نہیں بلکہ مطلب مؤلف کا یہ ہے کہ مغفور نے اپنے ملک کی وہ چیزیں دیں جو رئیس عدن کے لیے نایاب تحفہ متصور ہو اور صنعت بھی اپنے ملک کی ان پر ظاہر ہو۔
بندر بمبئی پر جہاز پہونچنے کے ایک روز قبل منجانب نواب صاحب مغفور جہاز کے کپتان وغیرہ جملہ عہدہ داروں کی دعوت ہوئی۔ عمدہ غذائیں کھلائیں۔ حتّٰی خلاصیان وغیرہ

ادنیٰ و اعلیٰ جہاز والے سب خوانِ نعمت سے نواب صاحب مغفور کے مستفیض ہوئے۔
اور سوائے بائیس ہزار روپے کمپنی کرایۂ جہاز دینے کے کپتان کو بطور انعام ایک دوشالہ اعلیٰ ایک انگشتری گراں بہا ایک زنجیر طلائی ساعت۔ ایک قلم طلائی عنایت فرمائے۔
اسی طرح اور چار عہدہ داران جہاز کو جو کپتان کے ماتحت تھے انعام عطا ہوئے۔ باقی خلاصیان وغیرہ متعلق جہاز کو ہزار روپے کمپنی انعام مرحمت فرمایا۔ تاریخ روانگی از بلدہ ۷ ربیع الاولیٰ ۱۲۹۲ھ اور ۸۔ اپریل ۱۸۷۵ء کو بمبئی سے سوار جہاز ہوئے۔
تاریخ واپسی بہ بلدہ اواخر رجب ۱۲۹۲ھ ۲۵ اگسٹ ۱۸۷۵ء۔ ہمراہیان اعلیٰ و ادنیٰ جملہ (۶۲) اشخاص تھے۔

جب کوئی سفر دہلی و کلکتہ وغیرہ درپیش ہوتا تھا تو جملہ ملازمین ہمراہی کو حسب اندازۂ مدت سفر پیشگی تنخواہ دلائی جاتی تھی تاکہ ہر ایک اپنے گھر میں خرچ کے لیے دیدے اور من ابتدائے روانگی ہر ایک کو روزانہ بھتّا ملتا تھا۔ نزدیک کے خدمت گزاروں کو مانند شاگرد پیشہ وغیرہ علاوہ بھتّے کے غذا بھی مرحمت ہوتی تھی اور یہ فرماتے تھے کہ یہ لوگ اگر اپنے کھانے پکانے میں مصروف رہیں گے تو ہماری خدمت کون کرے گا۔ اور وقت واپسی ہر ایک کو حسب حیثیت انعام عطا ہوتا تھا کہ اپنے عیال و اطفال کے واسطے کچھ تحفہ خرید کر لے چلیں۔ جب شہر میں واپس آ گئے تو چڑھی ہوئی ماہوار برابر دلوا دی جاتی تھی اور جو ماہوار بطور پیشگی دی گئی تھی وہ عطیہ میں محسوب ہو جاتی تھی۔ ان امور سے ہنوز بسا واقفین موجود ہیں اور دفتر متعلقہ خانگی گواہ ہے۔

جملہ وابستگان ادنیٰ و اعلیٰ کو ہر سال گوسفندان عید قربان ۔ محرم کی نقیری ۔ ماہ شعبان کی آتشبازی ۔ اور ہر فصل میں تقسیم انبہ وغیرہ جو ہوتی تھی اس کا ذکر مغفور کی فیاضی کے آگے ایک معمولی بات ہے ۔ مغفور کی فیاضی و سخاوت پر یہ دلیل بس ہے کہ باوجود معاش کثیر کے بجائے سرمایہ نقد چھوڑ جانے کے تیس لاکھ روپے کا قرض چھوڑ کر مغفور نے رحلت کی ہے ۔

**نیک طینتی و سیر چشمی** کا یہ حال کہ کئی دولتمندوں نے مانند بڈھن خاں جمعدار و غالب جنگ بہادر جمعدار نے لاکھوں روپے نقد او ۔ دولت فراواں مغفور کے حوالے کر کے انتقال کیا اور اختیار دیا کہ اگر لائق نکلے تو وارث کو جس قدر سرکار مناسب جانیں عنایت فرمائیں ورنہ اسی سرکار میں ہم نے پیدا کیا ہے یہی سرکار مالک ہے ۔ لیکن مغفور نے اس طرف رخ نہ کیا ۔ بلکہ بکمال حفاظت و امانت داری ہر ایک وارث کو اس کا مال دے دیا ۔ اگر وارث صغیر السن مانند کمال خاں جمعدار کے ہو تو اس کے کارخانے کی نگرانی کو متدین لوگ مقرر کر کے حفاظت کی اور اس کے روپے کو منافعہ کے کاموں میں دے کر ترقی کی تجویزیں فرمائیں تا آنکہ جب وہ عاقل و بالغ ہو گیا تو کلھم کارخانہ اس کے حوالے فرما دیا ۔

ابواب مالگزاری وغیرہ کا انتظام کر کے بکمال جانفشانی محاصل ریاست کو ترقی دی مگر کبھی کسی امیر و جاگیردار کے معاش جایز و واجبی کو شریک خالصہ کر کے ترقی محاصل کا خیال نہ فرمایا ۔ بلکہ اکثر یہ لحاظ رہا کہ کسی امیر ریاست و صاحب دولت کا

کارخانہ تباہ نہ ہو اگر کسی نے بوجہ لاولدی اپنے خاندان کے کسی لڑکے کو فرزند بنالیا ہے تو منظوری میں کوئی تامل نہیں فرمایا ہے۔

حسن **خلق** و **مروت** و **حلم** کی یہ حالت کہ کوئی کیسا ہی قصور کرے فی الفور غصہ نہیں آتا تھا۔ خادموں سے کیسے کیسے قصور ہوئے مگر کسی کو سزا نہیں دی۔ سیدی عنبر خانساماں برسر مکافات و سزا ہوتے تو مغفور مانع ہوتے تھے۔ ایک مرتبہ حسب معمول شب کو صدر محاسب ہمنت راؤ کاغذات متعلقہ پیش کرنے کو حاضر ہوئے ان کا ہمراہی چپراسی صندوق یا بستہ کاغذات کا اٹھا لایا تھا اس کو حکم ہوا کہ لیمپ اٹھا لاکر روبرو رکھو۔ وہ چپراسی شاید پیا ہوا تھا۔ لیمپ کو اس بے طوری سے اٹھایا کہ ہاتھ سے چھوٹ کر چور چور ہو گیا۔ صدر محاسب کے ہوش اڑ گئے مگر مغفور بجائے اس کے کہ خفا ہوتے یہ فرمایا کہ دیکھو کہیں شیشے کے ریزوں سے پاؤں کو اذیت تو نہیں ہوئی۔

بعد ازاں صدر محاسب اپنے ہمراہ دوسرے چپراسی کو لانے لگے۔ جب دو تین روز گزرے تو مغفور نے صدر محاسب سے فرمایا کہ وہ چپراسی کیا ہوا۔ محاسب نے عرض کی کہ اس سے اس قدر نالائقی ظہور میں آنے کے بعد فدوی پھر کس طرح اس کو پیشی میں لاتا۔ تو فرمایا نہیں راؤجی بشریت کا مقتضا ہے انسان سے خطا ہو جاتی ہے وہ کوئی ایسا قصور نہ تھا۔ حتیٰ کسی نے دشمنی بھی کی ہے تو باوجود اقتدار کے مغفور نے انتقام نہیں لیا بلکہ اس کے ساتھ نیک سلوک کیا۔

نواب رشید الدین خاں وقار الامرا بہادر کی قدیمی ناچاقیاں باہم تمام ریاست میں مشہور تھیں مگر جب ان کے پاس کے جلسہ میں آہنی گولا پھوٹا ہے اور بسبب رزیڈنٹ بہادر شریک جلسۂ مذکور رہنے کے بہادر موصوف سخت پریشان ہوئے تو مغفور نے ان کی مخالفتوں کا مطلق خیال نہ کیا اور بکمال ہمدردی و کوشش بہادر موصوف کے سر سے اس بلائے عظیم کو ٹالا۔ جس کا ذکر اس کے قبل آچکا ہے۔ سبحان اللہ عجیب نفس قدسی خدا نے مغفور کو عطا فرمایا تھا۔

مصاحبین **مغفرت مکان** نے کیا کیا مخالفتیں علانیہ کی تھیں مگر بعد رحلت **مغفرت مکان** باوجود اقتدار و امکان انتقام ہر ایک کے ساتھ نیک سلوک کیا۔ خدمتیں عطا کیں۔ اگر کسی نے اس بارے میں عرض کیا تو بھی فرمایا کہ نہیں۔ اب یہ لوگ مانند بیواؤں کے ہیں ان کا خاوند فوت ہوا ہے ایسوں سے کیا انتقام لیا جائے ؎

گر دست فتادۂ بگیری مردی      مردی نبود فتادہ را پای زدن

اگر کسی سایل و اہل غرض کی استدعا نامنظوری کے لایق ہوتی تھی تو اس کو ایسے الفاظ ملایم میں ادا فرماتے تھے کہ باوجود ناکامی اہل غرض زیادہ شکستہ خاطر نہ ہوتا۔

ہرگاہ کسی دعوت وغیرہ میں اعزہ و شرفا کے ساتھ مغفور ہم طعام ہوتے تھے تو بعد غذا سے فارغ ہونے کے اٹھ جاتے نہ تھے کہ مبادا میرے برخواست کرنے کی وجہ سے یہ لوگ سیر ناشدہ اٹھ جائیں۔ جب دیکھ لیتے تھے کہ سب لوگ فارغ ہوگئے ہیں تو اس وقت برخواست فرماتے تھے۔

مغفور نے بڑی صاحبزادی صاحبہ کی شادی میں جو ۱۲۹۲ھ میں ہوئی علاوہ
تورے تقسیم کرنے کے بہت سے اپنے اہل خاندان و وابستگان قدیم کی دعوت بھی
کی تھی۔ اس دعوت کے رقعے بطرز قدیم جس کی تصویر اقسام کاغذ زمانہ سابق کے
بیان میں بتلائی گئی ہے سُرخ کاغذ کے تھے اور اس کی عبارت فارسی اُن الفاظ کے
ساتھ تھی جو باہم معززین لکھتے ہیں۔ روزانہ (۳۰) اسم کی دعوت کا دسترخوان پُرتکلف
چنا جاتا تھا۔ اور خود مغفور مہمانوں کے ساتھ بے تکلف ہر روز شریک طعام ہوتے تھے
اور بکمال اخلاص و مدارات ہر ایک پر توجہ فرماتے تھے۔ جب جملہ مہمان غذا سے فارغ
ہو جاتے تھے تو اس وقت خود برخواست فرماتے تھے اور ہاتھ دھونے کے لئے
آسرے میں چلے جاتے تھے۔ مہمانوں کے واسطے حُقّوں کا انتظام کیا گیا تھا۔ ہاتھ دُھلانے
کے بعد شاگرد پیشہ ہر ایک سے پوچھتے تھے کہ مطلوب ہو تو حُقّہ حاضر ہے اگرچہ اکثر
مہمانوں نے مغفور کے لحاظ سے حُقّہ نہیں پیا لیکن مغفور نے خاطرداری میں کمی نہ کی۔
جب جملہ مہمان حقّہ اور پانی سے فارغ ہو جاتے تھے اُس وقت مغفور پھر برآمد ہو کر سب
مہمانوں کے ساتھ بیٹھتے تھے اور وقت رخصت ہر ایک کو پھولوں کے ہار پاندان
عطر حسب شان دیکر رخصت فرماتے تھے۔

مولوی میر کاظم علی صاحب مرحوم اوائل عمر میں جو ہنوز مولوی نہیں کہلاتے
تھے امیدوارانہ صبح کے دربار عام میں سلام کے لیے جاتے تھے۔ ایک روز بوقت
برخواست دربار بسبب انتظام چوبداران و کثرت اہل دربار صاحب موصوف کی

دستار سر سے گر گئی۔ صاحب موصوف نے اپنی دستار اٹھا لے کر سر پر رکھ لی اور چلے جانے کو تھے کہ مغفور نے ملازموں کو ارشاد کیا کہ انھیں ٹھہرالو۔ اور بعد برخواست دربار بالاخانہ پر صاحب موصوف کو اپنے روبرو طلب فرمایا اور دوشالہ اُڑھا کر رخصت کیا۔ جب یہ خبر پھیلی تو چند روز کے بعد اسی وقت صبح کے دربار عام میں ایک صاحب نے عمداً اپنی دستار گرائی۔ مغفور نے یہ دیکھ کر حکم دیا کہ انھیں یہاں سے بڑھا دو۔ مغفور کے اس حکم کا منشا یہ تھا کہ اگر ایسوں کو دوشالے دیے جائیں تو ہر روز دو چار دستاریں دربار میں گرتی رہیں گی۔

طرفہ یہ کہ باوجود اس قدر خلق و حلم و مروت کے مغفور کا رعب و داب ایسا تھا کہ روبرو جانے کے بعد کوئی کیسا ہی طرّار ہوتا تو اس کی طرّاری باقی نہیں رہتی تھی۔ عہدداران نزدیک و دور کو مغفور کا خوف و لحاظ ہمیشہ پیش نظر رہتا تھا۔

مولوی میر حیدر علی خاں۔ مولوی میر چراغ علی خاں۔ مولوی سید حسین صاحب مؤتمن جنگ بہادر وغیرہ عہدہ داران اعلیٰ جن سے نواب صاحب مغفور بالاخانے کی گلیاری میں ملتے تھے وہ سب پہلے سے آکر کتاب خانہ میں آکر مولف کے برادر کلاں میر اسد علی صاحب کے پاس بیٹھتے تھے۔ جس جس کی یاد ہوتی وہ پیشی میں جاکر آتا تھا۔ مولوی محمد نذیر احمد خاں ڈپٹی کلکٹر جن کی تقریر و تحریر ہند میں مشہور رہے یہاں وارد ہوئے اور باریابی کا دن آیا تو مولوی مہدی علی خاں نے ڈپٹی صاحب سے کہا کہ دیکھئے یہ مختار الملک بہادر کی پیشی ہے ذرا سنبھلے رہیئے۔ ڈپٹی صاحب نے جواب دیا

کیا کہتے ہو۔ مجھ کو بڑے بڑے حکام یورپین سے ملاقاتیں رہی ہیں یہ ایسے کیا ہیں جو مجھ پران کا رعب ہوگا۔ الحاصل جب ڈپٹی صاحب کی یاد ہوئی اور پیشی نواب صاحب مغفور میں گئے ہوئے تھے اس لیے مالگزاری واراضی کے متعلق حسب دستور انگریزی نہایت وثوق سے بیان کرنے لگے۔ نواب صاحب مغفور نے فرمایا ہر ملک کی زمین ایک ہی قسم کی نہیں ہوتی۔ جہاں کا جیسا مقتضا ہے ویسا عمل کرنا چاہیئے۔ اور ایسی کچھ ردّو قدح کی کہ ڈپٹی صاحب سے کچھ بن نہ پڑی اور قائل ہو گئے۔ جب مرخص ہو کر باہر آئے تو مولوی مہدی علی خاں سے کہا تم نے آج کس شیر سے مجھ کو ملایا ہے۔ واقعی عجیب مدبر و بیدار مغز حاکم ہے ماشااللہ۔

تہذیب نواب صاحب مغفور کا ذکر مجملاً یہ کہ موسم گرما میں اگر کبھی سر سے ٹوپی اتارے ہوئے رہتے تھے اس وقت کوئی طفل بھی باریاب نہیں ہونے پاتا تھا۔ اگر کسی کو اجازت باریابی دیتے تھے تو پہلے ٹوپی سر پر رکھ لیتے تھے۔ بعد فراغ غذا کلی پیتے تھے مگر سوائے محلسرا باہر کسی نے پیتے ہوئے نہ دیکھا۔ اور علی الصباح بیت الخلا میں چرٹ پیتے تھے تو اس کی راکھ مع باقی ماندہ چرٹ ایک کاغذ کے پرچہ میں پوٹلی باندھ کر رکھ دیتے تھے۔ اس کو خاکروب لیجاتا تھا۔ مغفور کی اس احتیاط و اخفا سے ثابت تھا کہ چرٹ پینے کو خلاف تہذیب جانتے تھے۔ غیظ کے وقت چلا کے بات کرنے کی آواز کسی نے سُنی اور نہ کبھی خوشی کی حالت میں مغفور کے قہقہہ کی صدا کسی کے گوشزد ہوتی تھی۔

سادگی و بے تکلفی جو لازمہ اہل تہذیب کا ہے نواب صاحب مغفور کی
خلقت میں تھی۔ لباس و اسلحہ و یراق اسپ وغیرہ تمام سامان مغفور کا سادہ وثقہ ہوتا
تھا۔ ۱۹۰۳ء میں ملکہ معظمہ کی شہنشاہی کا دربار جو دہلی میں منعقد ہوا تھا اس میں جملہ روسا
وراجگان ہندوستان سراپا غرق جواہر یا لباس زرین تھے۔ مگر نواب صاحب مغفور نے
اپنے رئیس صغیر السن اعلیحضرت غفران مکان کا لباس سادہ بادستار سفید رکھا۔ کمربند
جس کو یہاں بگلوس کہتے ہیں صرف اس کی تقطیع میں کوئی ایک نگینہ اعلیٰ جواہر
کا نصب تھا۔ اور خود بھی اسی طرح با قبائے سیاہ و دستار سفید با کمربند تھے۔ ان تمام
رؤسا کے زرق و برق میں اس رئیس معظم و وزیر اعظم کی سادگی و وضعداری عجیب لطف
دے رہی تھی اور یہ کہہ رہی تھی کہ ہم ایسے تکلفات سے مستغنی ہیں۔ تمام اہل دربار انہیں کو
دیکھ رہے تھے۔ ہر ذی فہم و شعور نواب صاحب مغفور کی عقل و وزیر کی کا مدح خواں تھا۔

وعدہ کے نواب صاحب مغفور ایسے سچے تھے کہ جس امر میں کسی سے وعدہ فرماتے
تھے وہ یقین کر لیتا تھا کہ میری کامیابی ہو گئی۔ حالانکہ مغفور ہزارہا اہل غرض و حاجتمند کا
مرجع تھے لیکن کسی نے نہ کہا کہ ان کا وعدہ وفا نہیں ہوتا۔ امیدواران منصب کو البتہ
سال دو سال یا اس سے زیادہ بسبب عدم جائداد امیدواری کرنی پڑتی تھی۔ کیونکہ
جو منصبدار فوت ہوتا تھا تو اس کے فرزند کے نام کامل جائداد پدری جاری ہوتی تھی۔
فرزند نہ ہوتا تو بھائی۔ بھتیجا۔ بھانجا نبیرہ وغیرہ کے نام جاری ہوتی تھی۔ جس منصبدار
متوفی کی فقط دختر ناکتخدا یا زوجہ رہتی تو اس کے نام جائداد متوفی میں سے حسب مناسب

کچھ اجرا کرتے اور کسی قدر سرکار میں بچت ہوتی تھی۔ اتفاقاً شاذ و نادر جس کا کوئی بھی وارث نہ ہوتا تو اس کی جائداد کامل سرکار میں بچت ہوتی تھی۔ اس قسم سے جائدادیں بتدریج فراہم ہونے کو لامحالہ عرصہ ہوتا تھا۔ ورنہ جدید منصب کہاں تک جاری کیا جاتا۔ مگر جب امیدواری دراز کے بعد کسی کے نام ماہوار منصب اجرا کرنا منظور ہوتا تھا تو ان بچی ہوئی جایدادوں میں سے سال دو سال قبل کی تاریخ سے جاری فرماتے تھے جس کے باعث پہلی تقسیم پر وہ امیدوار ایک رقم معقول اٹھا کر باغ باغ اور برسوں کی ریاضت امیدواری کا ثمرہ دل خواہ پاکر نہال ہوجاتا تھا۔ ایسی اجرائیاں اکثر ماہ محرم اور ماہ رمضان میں فرمایا کرتے تھے۔

**تعمیل حکم** نواب صاحب مغفور کی یہ کیفیت تھی کہ کیسا ہی عہدہ دار اعلیٰ درجہ کا ہوتا ان کا حکم جس بارے میں دیکھ لیتا تھا بغیر چون و چرا فی الفور تعمیل کر دیتا تھا۔ کسی معتمد یا صدرالمہام کی مجال نہ تھی کہ تعمیل میں کوئی عذر پیش کرتے یا خلاف ضابطہ و قانون ہے کہہ کر ترمیم و تنسیخ کے لیے واپس روانہ کرتے۔ چنانچہ مولّف کے ایک عنایت فرما جاگیردار معقول و معتبر بیان فرماتے تھے کہ ایک روز دفتر مالگزاری میں ضرورتاً میں گیا تو وہاں ایک مثل میری نظر میں آئی۔ اس میں دیکھا کہ ایک درخواست پر مغفور اوّل نے طولانی شرح لکھی ہے۔ اس پر معتمد مالگزاری مولوی مہدی علی خاں نے کچھ عذرات لکھ کر ملاحظہ میں واپس بھیجا ہے تو اس پر مغفور نے تحریر فرمایا ہے کہ سرکار نے جو کچھ مناسب جان کر حکم دیا ہے وہ عین قانون و لایق تعمیل ہے۔ اس پر معتمد موصوف نے پھر کچھ لکھ کر پیش کیا

روانہ کیا ہے تو اس پر مغفور نے فقط لفظ اُسکُت تحریر فرمایا ہے۔
سبحان اللہ اس ایک لفظ اُسکُت سے کیا کیا مطالب مترشح ہوتے ہیں عتاب۔ چشم نمائی۔ ہدایت۔ شان حکومت۔ استقلال رائے۔
نیز ایک واقعہ صحیح ہے کہ مرزا غلام سجاد صاحب اشہر منصبدار جو مشاہیر اہل الملک سے اور تحصیلدار بھی تھے ہر سال مجالس عشرہ محرم میں میر روشن علیخان شاہسوار او ستاد نواب صاحب مغفور کے ہاں بپاس خاطر میر صاحب موصوف منبر پر مرثیہ پڑھتے تھے جن کی اعلیٰ پڑھائی کی وجہ سے میر صاحب کی مجلسیں خوب ہوتی تھیں لہذا مرزا صاحب موصوف کی رخصت کے لیے میر صاحب کو ہر سال سفارش کرنے کی ضرورت ہوتی تھی۔ اس لیے نواب صاحب مغفور نے آخر کو درخواست پر یہ شرح فرمائی کہ مرزا غلام سجاد تحصیلدار ہر ماہ محرم کے غرّہ سے بلدہ میں آجایا کریں۔ انھیں ہر سال حصول رخصت کی ضرورت نہیں ہے۔ اس حکم کو دیکھ کر کرم الدولہ بہادر صدر المہام نے غالباً بہ تعلیم معتمد پیشی یہ عذر لکھا اور ملاحظۂ نواب صاحب مغفور میں واپس روانہ کیا کہ ایسی مدامی رخصت انھیں عطا ہوگی تو دوسرے تحصیلداروں وغیرہ کے لیے یہ ایک نظیر تازہ ہو جائے گی اور ایسی رخصت کا خواہاں ہوگا۔
اس پر مغفور نے تحریر فرمایا کہ سرکار نے بطور خاص و بطور مستثنیٰ مرزا غلام سجاد تحصیلدار کو ایسی اجازت دی ہے دوسروں کے لیے یہ ہرگز نظیر نہیں ہو سکتی۔
چنانچہ مرزا صاحب موصوف نے جب تک تحصیلداری پر معمور رہے اسی حکم کی

بناپر ہر محرم کے غرّہ کو بلدے میں آجاتے تھے۔ نواب صاحب مغفور کو یہاں تک اپنے حکم کا لحاظ تھا کہ ایک روز کسی شاگرد پیشہ کی غلط فہمی سے گاڑی لانے کا حکم بگیخانے میں پہنچا اور گاڑی تیار ہو کر خانہ باغ میں آگئی اور عرض ہوئی کہ گاڑی حسب الحکم حاضر ہوئی ہے۔ چونکہ وقت بھی عصر کا تھا مغفور برآمد ہو کر اس گاڑی پر سوار ہو گئے اور خانہ باغ میں چند گردشیں کر کے اُتر گئے۔ مگر یہ نہ فرمایا کہ میں نے کب حکم دیا اور یہ گاڑی کیوں آئی۔ محض اس لیے کہ حکم کے اعتبار میں فرق نہ آئے۔

آداب ولحاظ وخیرخواہی ولی نعمت میں مغفور کا مثل ونظیر نہ تھا۔

جو ملازم موروثی وقدیم اپنے آقا کا جان نثار ومتدیّن وکارگزار کمال درجہ کا ہوتا ہے اس کو لامحالہ ایک نوع کا ناز ہوتا ہے اور قدردان آقا ایسے ملازم کو عزیز کرتے ہیں اس کے ناز اٹھاتے ہیں۔ مگر مختارالملک مغفور نے پشتینی اطاعت گزار اور موروثی وزیر وفادار ہونے کے سوائے بذات خود بھی غفران منزل ومغفرت مکان کی فرماں برداری وخیرخواہی انتظام ملک میں جیسی کی ہے کسی پر مخفی نہیں خصوصاً اعلیحضرت غفران مکان کی خیرخواہی ووفاداری میں جس کا بیان کسی قدر ذکر رحلت مغفرت مکان کے ضمن میں ہو چکا ہے، وہ حصہ لیا ہے کہ جب تک سلطنت ابدمدّت آصفیہ بفضلہ باقی ہے اس سے بقائے خاندان مغفور بھی وابستہ وپیوستہ رہے تو بجا ہے۔ مقصود تو یہ عرض کرنا ہے کہ باوجود اس قدر حقوق وسرمایہ ناز

رکھنے کے مغفور اپنے آقائے صغیر السن کا وہ ادب کرتے تھے کہ اس سے بالاتر کوئی خانہ زاد نہ کرے گا۔ چنانچہ شرطوں کے ایام میں ایک روز مولف نے بچشم خود دیکھا ہے کہ ملک پیٹھ کے قصر شرط گاہ پر اعلیحضرت غفران مکان بزمانۂ صغیر سنی تشریف فرما تھے اور آتالیق و مصاحبین وغیرہ سب حاضر اور مصروف تماشا بینی و چائے خوری تھے لیکن مختار الملک مغفور کا یہ حال تھا کہ روبروئے اعلیحضرت غفران مکان دست ادب بستہ دور استادہ تھے اور بغیر اپنے آقا کے کسی جانب رخ نہیں کر رہے تھے۔

اور ایک واقعہ زبانی اکرام جنگ مرحوم، تہور خاں کے فرزند نے اپنی تالیف موسومہ بہ نو بہار دکن میں بیان کیا ہے کہ ایک روز کوہ شریف پر اعلیحضرت غفران مکان تشریف فرما تھے اور بمقتضائے سن بالائے کوہ شریف دوڑنے لگے۔ یہ دیکھ کر نواب صاحب مغفور سے رہا نہ گیا باوجود طبع مہذب و درد پا ہمراہ حضور پر نور مثل سایہ کے ساتھ ساتھ دوڑنے لگے کہ مبادا نصیب دشمناں کہیں لغزش پا سے ہرج ہو۔ اکرام جنگ بہادر کا بیان تھا کہ نواب صاحب مغفور کی اس تکلیف شاقہ اٹھانے کو دیکھ کر براہ ہمدردی ہم لوگوں کے دلوں پر صدمہ ہو رہا تھا مگر مغفور کے ابرو پر ذرا بل نہ آیا۔

اور ایک واقعہ صحیح متعلق ادب یہ کہ ایک روز ہمراہ رکاب اعلیحضرت غفران مکان شکار میں مغفور بھی تھے۔ جب شکار سے واپسی ہوئی اور گھوڑوں پر سے سب اترے شاگرد پیشہ ہائے شاہی ہر ایک مصاحب و آتالیق کے

موزے اتار رہے تھے اسی طرح نواب صاحب مغفور کے بھی موزے اتارنے کے لئے دو شاگرد پیشہ حاضر ہوئے تو مغفور ہرگز راضی نہ ہوئے اور یہ فرمایا کہ تم لوگ میرے ولی نعمت اعلیحضرت کی خدمت میں رہنے والے ہو تمھارے ہاتھ سے میں اپنے موزے اتروائوں خلاف ادب ہے ۔ یہ مجھ سے ہو نہیں سکتا ۔ تا آنکہ مغفور کے ملازمین خاص نے حاضر ہو کر موزے اُتارے ۔

نیز ایک واقعہ صحیح متعلق خیر خواہی و ادب یہ کہ ایک روز ہم طعامی خداوند نعمت غفران مکان سے نواب صاحب مغفور شرفیاب تھے اور غفران مکان نے لیمو کی چٹنی لے کر اپنی غذا میں ملائی ۔ اُس روز غفران مکان کو زکام لاحق تھا لہذا نواب صاحب مغفور بکمال خیر خواہی و نمک حلالی بےچین ہو گئے ۔ غفران مکان اب چاہتے تھے کہ وہ لیمو آمیز غذا تناول فرمائیں کہ نواب صاحب مغفور نے فی الفور دست بستہ عرض کی کہ فدوی کو ایک عرصہ سے اُلوش مبارک کی تمنا ہے اُمیدوار ہوں کہ یہی اُلوش مبارک مرحمت ہو ۔ غفران مکان نے حسب استدعائے مغفور رکابی اپنے روبرو کی مغفور کو عطا فرمائی ۔ مغفور اُٹھ کر آداب شکریہ بجالائے اور غفران مکان کی نظر بچا کر ملازمین کو جو اشارہ کیا تو دستر خوان پر کہیں چٹنی کا نام نہ رہا ۔ واہ رے ادب و تہذیب مغفور اگر عرض کرتے کہ زکام کی حالت میں لیمو کی چٹنی کا استعمال مناسب نہیں فدوی کا معروضہ قبول ہو تو ممکن تھا مگر مغفور کے ادب و تہذیب نے اس کو بھی خلاف ادب جانا اور کس حسن سے اعلیحضرت غفران مکان کو چٹنی کے استعمال سے

بازرکھا۔ سبحان اللہ۔

یہ دو واقعات مذکورہ خود غفران مکان اپنے مصاحبوں سے بیان فرماکر آبدیدہ ہوئے تھے۔

الغرض اس قسم کے صدہا واقعات نیکو صفات مغفور کے ہوں گے جن کا کمترین مولّف کو علم نہیں۔

عقاید ایسے کہ ہرسلخ ماہ محرم میں عاشور خانۂ محل کے جملہ علم حسبِ عادت بزرگاں خود آپ ہی استادہ کرتے تھے اور آپ ہی اُٹھاتے تھے۔ محرم کی پہلی تاریخ سے بارہ تاریخ تک بجائے کارچوبی کے سبز اطلس یا مخمل کی ٹوپی زرد ریشم کے کام کی پہنتے تھے اور رسوم عزاداری بجالاتے تھے اور پکّے شیعہ تھے مگر تعصّب نام کو طبیعت میں نہ تھا۔ فریقین کے ساتھ ایک ہی طرح کا سلوک رکھا بلکہ اہلِ سنّت کی رعایت بلحاظ رئیس و رعایا زیادہ ملحوظ رہی اور اپنے مذہب والوں کو کسی قدر دواب کر رکھا۔ اس کی تصدیق کے لیے یہ امر کافی ہے کہ روز عاشورہ بی بی کے علم کے سامنے جو قدیم سے شیعیان ماتم کرتے تھے اُس کو اور علی اصغرؑ کے جُھولے وغیرہ کو بغیر شکایت و درخواست اہل سنّت اٹھانا موقوف کرادیا۔ صرف اس ہنگامے کے لحاظ سے جو بسبب قتل مولوی محمد زماں خاں مرحوم فرقہ مہدویہ پر ہونے کا اندیشہ تھا۔ اگر اور کوئی وزیر ہوتا تو اپنے رسوم مذہبی کو جو قدیم سے جاری تھے اس طرح موقوف نہ کرتا۔

نیز نواب صاحب مغفور کی بے تعصبی اس امر سے بھی ہویدا ہے کہ مغفور کے جملہ

خانہ زاد سنت و جماعت تھے۔ اگر کچھ بھی تعصب طبیعت میں ہوتا تو اپنے خانہ زادوں کو اپنے مذہب کے مخالف رہنا ہرگز گوارا نہ فرماتے بلکہ ابتدا ہی سے اُن کی تعلیم و تلقین اپنے مذہب کے موافق فرماتے۔ اگر کوئی مخالف رہتا تو اُس سے ناراض رہتے۔ مگر مغفور نے اپنے لطف عمیم سے اُن سب کو اس طرح پرورش فرمایا کہ کبھی کسی خانہ زاد کو یہ خیال بھی نہ ہوا کہ مخالفتِ مذہب کی وجہ سے مجھ پر عنایت کم ہے۔ بلکہ ایسے مورد عنایات رہے کہ جو باقی ہیں نواب صاحب مغفور کی عنایات کو یاد کر کے اب تک روتے ہیں۔

اسی بے تعصبی کے باعث انتہا یہ کہ مولوی حیدر علی صاحب لکھنوی نے اپنی تالیف موسوم بہ منتہی الکلام کو جو رد میں شیعوں کی ہے نواب صاحب مغفور کی خدمت میں گزرانا۔ مزید براں یہ جسارت کی کہ دوبارہ حاضر ہو کر پوچھا کہ آپ نے اُس کتاب کو ملاحظہ فرمایا۔ ابنِ مغفور نے فرمایا میں سنتا ہوں کہ اس کتاب کا کسی نے جواب لکھا ہے۔ مولوی صاحب نے عرض کی جی ہاں لکھنؤ میں مولوی دلدار علی نے لکھا ہے میں اُس کا جواب بھی لکھ رہا ہوں۔ مغفور نے مسکرا کر فرمایا مولوی صاحب اس سے کیا حاصل اُس کا بھی کوئی جواب لکھ دیگا۔ پھر منتہی الکلام کہاں رہا۔

**تدین** ۔ اگرچہ نواب صاحب مغفور بظاہر از روئے ثروت و وزارت و حکومت ممالک محروسہ سرکار عالی محو دنیا خیال کیے جاسکتے تھے لیکن فی الحقیقت ایسے نہ تھے۔ مغفور دنیا کے لئے عقبیٰ سے ہرگز غافل نہ تھے۔ موت ہمیشہ اُن کے پیش نظر تھی۔ احکامِ خدا و رسول کی انھیں خبر تھی۔ رمضان شریف میں تلاوتِ کلام اللہ فرماتے تھے۔ نماز اور روزے کے پابند تھے۔

چنانچہ ایک مرتبہ کسی سفر سے واپسی کے وقت اورنگ آباد میں جب آئے تو ۲۰ تاریخ ماہ رمضان کی تھی۔ اس روز داروغہ باورچیخانہ کو حکم دیا کہ آج میں سحر کروں گا۔ یہ حکم سن کر ہمراہی تمام متعجب تھے کہ ایام رمضان تمام سفر میں گذر گئے کہیں روزہ نہیں رکھا گیا۔ آج کیوں روزے کا قصد فرمایا ہے۔ نواب بشیرالدولہ بہادر بھی ہمراہ تھے بمطابقت نواب صاحب مغفور بہادر موصوف نے بھی تیاری سحر کا حکم دیا۔ اس کی خبر مغفور کو جب ہوئی تو بہادر موصوف سے فرمایا کہ یہاں میرا مکان موروثی ہے اور یہ میرا وطن ہے۔ میں جب یہاں آگیا ہوں تو میرے لئے اب سفر نہیں رہا اس لئے روزہ اب مجھ کو واجب ہے۔

بوجہ رواج علم وزبان انگریزی وصحبت بعض اہل زمانہ لباس انگریزی کا استعمال یہاں کم کم شروع ہو گیا تھا مگر اہل حیدرآباد انگریزی لباس پہن کر مغفور کے روبرو بخوف سرزنش جانے کی جرات نہیں کرتے تھے۔ بعد مغفور کے انگریزی لباس علانیہ مستعمل ہونے لگا۔ اہل یورپ کے ساتھ مغفور میز پر غذا کھاتے تھے لیکن اپنے دولتسرا میں یا کسی عزیز وغیرہ کی دعوت میں سوائے دسترخوان کے میز پر نہیں کھاتے تھے۔ مغفور کی چائے تیار کرنے والے اور باورچی وغیرہ سب مسلمان تھے چنانچہ ان میں کے بعض ہنوز اسٹیٹ میں موجود ہیں۔ ڈھیڑوں کے ہاتھ کا کھانا پینا کبھی جائز نہیں جانتے تھے۔

مغفور کی دینداری وعاقبت اندیشی اس امر سے ہویدا ہے کہ جو سفر دور و دراز درپیش ہوتا تو ہمراہ سامان دنیوی کے ایک صندوق اخروی بھی رہتا تھا۔ جس میں کفن وکافور وغیرہ اپنے لیے رکھ لیتے تھے۔ اور باوجود کثرت کار وہجوم افکار زیارت وفاتحہ قبور بزرگان کے لئے

میر مومن نوراللہ مضجعہ کے دائرہ میں اکثر بروز پنجشنبہ جایا کرتے تھے۔ یہ عمل مغفور کا عین دینداری و عاقبت اندیشی پر دال ہے۔ وزرا و امرائے دنیا کا تو کیا ذکر ہے ان کے روبرو موت کا ذکر تک نہیں آنے پاتا ہے بلکہ علما و مشائخین میں بھی کوئی شاذونادر ایسے موت کو پیش نظر رکھنے والے ہوں گے۔ اصل یہ ہے کہ نواب صاحب مغفور کی کمال دانائی و عقلمندی کا مقتضا یہی تھا۔ اگر ایسا نہ کرتے تو عجب تھا۔

الحاصل سر سالارجنگ مغفور اول کی توصیف جو کچھ کہ اس مختصر تالیف میں ہو سکی ہیچمداں نے کی ہے اس کی نسبت مشتی از انبار و اندکی از بسیار اگر کہا جائے تو یقین ہے کہ صاحب دانشان انصاف پرور و راستی پسندان باخبر مبالغہ نفرمائیں گے۔

مغفور ممدوح دو امر عظیم میں بفضلہ ایسے کامیاب ہوئے ہیں کہ ہر انسان عاقل نہیں ہو سکتا۔ ایک حسن انتظام ملک دکن۔ دوسرا ازدیاد اتحاد سرکار نظام و گورنمنٹ ہند و لندن۔ اگرچہ ہر دو امر مثل آنکھوں کے دیکھنے کو علیحدہ ہیں لیکن غور سے دیکھیں تو مانند نگاہ کے ہر ایک دوسرے سے متحد و لازم و ملزوم۔ ان ہر دو متذکرہ کی تفصیل و تصریح سی سالہ اگر قلمبند کی جائے تو کئی دفتر ہوں اور ہر دفتر دستورالوزرا قرار پائے۔

چنانچہ ویسرائے گورنر جنرل ہند لارڈ رپن نے بتاریخ ، ماہ ربیع الآخر ۱۳۰۱ھ تقریب دربار جلوس ثانی و بنائے حکمرانی اعلیحضرت غفران مکان میں جو کلمات خیر خواہانہ کہے تھے ان میں کے چند فقروں کا ترجمہ نقل کیا جاتا ہے ملاحظہ ہو کہ مغفور ممدوح کی نسبت کیا فرمایا ہے وھو ہذا۔ آپ کی طفولیت کے زمانے میں آپ کی اور آپ کی رعایا کی خوش نصیبی کا باعث

تھا کہ ایک ایسا شخص انتظام ریاست پر مامور تھا جو ہندوستان کے منتظموں میں اعلیٰ درجہ رکھتا تھا اُس کی دانائی اور اس کی وفاداری آپ کے ساتھ بڑی ہوئی تھی۔ آپ کی طفولیت کے زمانے میں بہت سی سخت مشکلیں اس کے درپیش آئیں لیکن باوجود اس کے اُس نے ان پر غالب ہو کر اس کامیابی کے ساتھ امور ریاست کو انجام دیا ہے کہ جس کی وجہ سے وہ آپ کی اور گورنمنٹ آف انڈیا کی شکرگذاری کا پورا مستحق ہے۔

سالارجنگ نے آپ کے زمانہ طفولیت میں ریاست کے انتظام میں بہت کچھ اصلاحیں کیں۔ آمدنی کو بڑھایا۔ اور جان و مال کی حفاظت کا بندوبست کیا۔ یہاں تک کہ اپنے مرنے کے وقت بھی اصلاحات کی سوچ رہے تھے۔

مجھ کو امید تھی کہ جب آپ مسند نشین ہوں گے تو اپنے کامل تجربہ سے وہ آپ کے معین رہیں گے اور سرگرمی کے ساتھ آپ کی خدمت بجا لائیں گے۔ لیکن خدائے تعالیٰ کو یہ بات منظور نہ تھی اور ایسے وقت پر انھیں دنیا سے اٹھا لیا جب کہ آپ کو ان کی مدد کی ضرورت بلکہ اشد ضرورت تھی۔

اس مسرت انگیز موقع پر اُن کی عدم موجودگی سخت رنج و افسوس کا باعث ہے۔ اگرچہ وہ خود زندہ نہیں ہیں لیکن اُن کی کارگزاریاں باقی ہیں جن میں امید کرتا ہوں کہ آپ کے وزرا وسعت دیں گے اور ان کی توسیع کو اپنا فرض منصبی سمجھیں گے الخ۔

**خلاصۂ کلام** یہ کہ مختار الملک مغفور اوّل کی دیانت و دانائی و بیدار مغزی و معدلت و نیک طینتی کی تعریف مولفِ ہیچمدان کیا کر سکتا ہے مگر بقدر فہم خود اجمالاً عرض

کرتا ہوں کہ ریاست دکن پر بدنظمی کا ابر چھا گیا تھا جس کی تاریکی تمام ملک میں پھیل گئی تھی تاآنکہ بافضال خدائے تعالیٰ و بکرم جناب خیرالوریٰ علیہ التحیتہ والثنا اس تاریکی میں ایک نیّرِ اعظم آسمان نظم ونسق فخر وزرائے ماسبق پیدا و ہویدا ہو گیا جس کے باعث وہ تاریکی دور ہو کر ریاست تمام روشن ہو گئی۔ باصاف تر الفاظ میں کہنا چاہئے خالق عالم کو منظور ہوا تھا کہ گلخن کو گلشن فرما دے اور ریاست دکن جو ضعیف ہو گئی تھی اس کو نوجوان دلہن بنا دے۔ لہذا ایک انسان ایسے دل و دماغ کا پیدا فرما دیا۔ پس جملہ اہل ملک کو لازم ہے پروردگار عالم کے اس عطیۂ عظمیٰ کا شکریہ شب و روز ادا کرتے رہیں اور مختار الملک مغفور اول کے لئے جس کو محسن خاص و عام کہنا زیبا و بجا ہے، دعائے مغفرت و علوے درجت سے دریغ نہ کریں کہ ھَل جزاء الاحسان الا الاحسان۔ خداوند عالم جب بندو کو بہ نسبت عام بندوں کے صفات پسندیدہ و اقبال بلند بطور خاص عطا فرماتا ہے اور دنیا میں معزز و محترم و فرمان روا رکھتا ہے تو سمجھنا چاہئے کہ وہ انسان بہ نسبت عام انسانوں کے زیادہ تر مورد رحمت پروردگار ہے اور ایک نوع کی خصوصیت اس انسان کو منجانب اللہ حاصل ہے۔ اور یہ امر بھی مشہور و مسلم ہے کہ جب کسی رئیس یا امیر عالی رتبہ کا وقت رحلت آتا ہے تو ستارہ دنبالہ دار آسمان پر نکلتا ہے یا یوں کہیں کہ جب ستارہ دنبالہ دار نکلتا ہے تو کوئی ایک رئیس یا امیر عالی رتبہ دنیا سے اٹھ جاتا ہے۔ بہر حال ہر دو قول کا ایک ہی مطلب ہے یعنی اس کی خصوصیت منجانب اللہ ثابت اور لائق تسلیم اہل ملت ہے۔

چنانچہ یہ علامت خصوصیت **مغفور اوّل** کے لئے بھی جو ظاہر ہوئی تھی سب پر

اظہر من الشمس ہے کہ وقت انتقال پُر ملال مغفور ستارۂ دنبالہ دار بہت بڑا جانب شرق طالع ہوا تھا۔ اور سنہ رحلت بھی وہ پایا کہ ہر ایک کے لوح دل پر کندہ ہے یعنی برابر سنہ ۱۳۰۰ہ گویا تیرھویں صدی کو ختم کرکے راہی ملک بقا ہوئے۔ اور شب شب جمعہ تھی۔

خبر علالت سن کر یوں تو صبح سے تمام شہر میں ایک پریشانی تھی۔ وقت مغرب جلوخانہ تمام مخلوق سے مملو تھا۔ ہر جانب مغفور کا ذکر خیر تھا ہر لب پر دعائے صحت تھی تاآنکہ بعد مغرب رحلت ہوگئی اور علاقہ داران مغفور روتے ہوئے باہر نکلے ہیں۔ اس شب کی حالت بھی نظروں میں ہے۔ اِدھر جلوخانہ کا اُدھر منڈی کے جلوخانہ کا مجمع پریشان ہوا۔ جوق جوق بکمال افسردگی و مایوسی اپنے اپنے گھروں کو واپس چلے جارہے تھے۔ بلدے میں ایک اداسی چھائی ہوئی تھی۔ روز جمعہ یعنی روز دفن منڈی سے لے کر میر مومن قدس سرہٗ کے دائرہ تک مخلوق خدا کا ایک ازدحام تھا جملہ امرا و اعزہ و عہدہ داران اعلیٰ و ادنیٰ نعش کے ہمراہ تھے۔ ایلچی بیگ کی کمان کے روبرو جنازہ پہنچ کر ذرا تھم گیا کیونکہ **اعلیحضرت غفران مکان** برآمدۂ بالاخانے میں برآمد تھے اپنے خیرخواہ وزیر کا جنازہ ملاحظہ فرما کر بیتاً گریاں ہوئے بعد ازاں حسب الحکم اقدس جنازہ بڑھ گیا۔

اس واقعہ جانگزا کی تاریخیں صدہا کہی گئی ہیں۔ انھیں دنوں میں چند قطعات تاریخ کمترین مولف نے بھی کہے تھے۔ طغیانی رود موسیٰ میں تلف ہوگئے۔ صرف ایک مادۂ تاریخ یاد ہے۔ گم بشد معدن فطرت زدکن ۔ جنازہ وزیر اعظم خوب مادہ تاریخ ہے۔
۱۳۰۰ ۱۳ہ

اس مادے کے مدعی اُس وقت کئی حضرات تھے۔

الحاصل خداوند عالم بحق رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مختار الملک مغفور اول کو غریق رحمت اور ان کے درجات کو عالی فرمائے۔ اور ان کے چراغ خاندان نواب مستطاب قمر رکاب گردوں قباب عالیجناب **میر یوسف علیخاں سالارجنگ** بہادر ادام **اللہ اقبالہ** مدار المہام سرکار عالی کو باصحت وعافیت و بازدیاد اقبال وعظمت یکصد وسی سال سلامت رکھے اور اس چراغ سے نام نامی مغفور کا تا روز قیامت تسلسل روشن رہے چنانچہ نواب صاحب ممدوح کی سرفرازی خطاب کا مادۂ تاریخ جس کو فال نیک سمجھنا چاہیئے طبع موئلف سے نکل آیا تھا سو معہ اشعار ہدیہ ناظرین یہ ہے

| | |
|---|---|
| پُرجگر بُرد بار شیر افگن | حبذا شہریار ملک دکن |
| شہریار یکہ مہر رایش تافت | از دکن تا جزایر لندن |
| برق عدلش بسوخت خار ستم | دکن اکنون ست روکش گلشن |
| بسکہ روزی عطا کند۔ از رشک | ہمہ تن رخنہ گشتہ پرویزن |
| زین شہ ما شہاں بیاموزند | بصد آرام خلق پروردن |
| مور ولطف اوست ہرکہ و مہ | دالہ او غریب واہل وطن |
| بود سالارجنگ دستورش | خیر خواہ و عقیل واہل فطن |
| از رہِ قدر دانی والطاف | داشتی دوستش بوجہ حسن |

بعد از وزان سبب باخدادش ❊ می نوازد بلطف سرّ و علن
دوست دارد نبیرهٔ او را ❊ یعنی یوسف علی خانِ زمن
از رہ لطف و مهر در دربار ❊ حکم دادش برای آوردن
بنوازش خطاب جدش داد ❊ بر سرِ خانداں نہادمنن
خواند سالارجنگ اورا باز ❊ تازگی برگرفت رسمِ کہن
دانشاهاں بگوی مصرع سال ❊ نام سالارجنگ شد روشن
۱۳۰۶ھ
نام شه مستدام روشن باد ❊ بعنایات قادر ذوالمن
سال و مه روز و شب بود یارب ❊ از دُر دعاش پر دامن
بهر شاهِ مدینه باد مدام ❊ دکن آباد و شاد شاهِ دکن
باد سالارجنگ پیوسته ❊ مورد لطف ایں خدیوزمن
بارالها چو جدّ خویش شود ❊ بجمیع صفات مستحسن
عمر و اقبال روز افزوں باد ❊ صاحب علم باد و ماہر فن
خاطر مصطفیٰؐ و بهر علیؑ ❊ پے زهراؓ پے حسینؓ و حسنؓ

# ضمیمہ

## نواب سر سالارجنگ مختار الملک مغفور اوّل کا ذکر سلسلۂ نسب

شیخ اویس ثالث سے مغفور اول ممدوح تک مقدمۂ تالیف ہذا میں مرقوم ہو چکا ہے۔ اس ضمیمہ میں بقیہ متفرق کوائف خاندان عالیشان و حالات متعلق مغفور ممدوح عرض کیے جاتے ہیں جو انتظام ملکی سے تعلق نہیں رکھتے۔

واضح ہو کہ منیر الملک بہادر ثانی جد حقیقی نواب صاحب مغفور کی طبیعت میں خاندانی سخاوت و فیاضی کمال درجہ کی تھی مگر وسواس اس قدر طبیعت میں تھا کہ اگر کوئی شخص از قسم فرش و خیمہ و سامان پخت و پز یعنی دیگیں وغیرہ کسی تقریب یا شادی میں مستعار لیجاتا اور اتفاقاً اس گھر میں کسی کا انتقال ہو جاتا تھا تو پھر وہ سامان گو کتنی ہی قیمت کا ہوتا واپس نہیں لیتے تھے یعنی اس سامان کو منحوس سمجھتے تھے۔ ڈیوڑھی سے نکلتے ہی کوئی میت راہ میں ملتی تو سواری واپس ہو جاتی تھی لیکن جب جوان فرزند یعنی میر محمد علیخان شجاع الدولہ بہادر نے رحلت کی تو وسواس نام کو نہ رہا۔ فرزند مرحوم موصوف کی یادگار میر تراب علی خان سالارجنگ بہادر تھے ان کا مشہور سنہ میلاد ۱۲۴۴ھ تھا مگر حدیقۂ مختاریہ میں سید روشن علی خاں توفیق،

کے گزرانے ہوئے مادہ ہائے تواریخ میں ۱۲۴۱ھ مرقوم ہے۔

الغرض نواب سالارجنگ بہادر مغفور اول بعمر چہار سالگی تپ شدید میں جب مبتلا ہوئے تو دادا سے رہا نہ گیا اور جوش محبت میں بے تحاشا دعا کی کہ پروردگار اگر میرے اس جگر گوشہ کی حیات آخر ہوگئی ہے تو اس کے عوض مجھ کو دنیا سے اٹھالے اور اس یتیم کو زندہ رکھ۔ اسی پر اکتفا نہیں کیا بلکہ کئی بار نبیرۂ بیمار کے اطراف پھرے جس کو صدقے ہونا کہتے ہیں۔

از بسکہ صدق دل سے دعا کی تھی قبول ہوگئی۔ ادھر نبیرۂ علیل کو آثار صحت شروع ہو گئے اور ادھر دادا صاحب علیل ہوکر راہی ملک بقا ہوئے۔ اللہ اللہ اولاد کی بھی کیا محبت ہوتی ہے۔

منیر الملک بہادر ثانی پچیس لاکھ روپے کا قرضہ چھوڑ کر جب مرحوم ہو گئے نواب سراج الملک بہادر بزرگ خاندان ہوئے جن کی دیوانی وغیرہ کا اجمالاً ذکر مقدمہ تالیف ہذا میں آچکا ہے۔

**میر تراب علی خان سالارجنگ بہادر کو صحت تو ہوئی تھی لیکن آغاز** شباب تک لاغری و نقاہت کے آثار نمایاں تھے۔ رنگ میں زردی اور ہاتھوں کی سبز رگیں نمایاں تھیں۔

مچھلی کا خالص تیل اس قدر استعمال فرمایا تھا کہ بہادر ممدوح مغفور کو کراہت باقی نہیں رہی تھی۔ والد مولف کا بیان تھا کہ نواب صاحب مغفور خالص مچھلی کے

تیل کو مانند شہد کے انگلی سے چاٹتے تھے۔ اور عہد طفلی میں نواب صاحب مغفور کے دو دانت اوپر کے بہت اونچے اور نوعے بدنما تھے اس لئے کسی قدر گھسوا دئے تھے۔

نیر الملک بہادر مرحوم نے اس نبیرہ پر جو اپنی جان فدا کی، علاوہ مقتضائے محبت کے یہ ہونہار نبیرہ جان بخشِ ریاست تھا بھی اسی لائق۔ گویا نیر الملک بہادر مرحوم کو منجانب اللہ یہ توفیق ہوگئی۔

الحاصل ۱۲۶۹ھ میں نواب صاحب مغفور دیوان ہوئے۔ منجملہ قطعہ بند تاریخ دیوانی مصنفہ مرحوم میرزا ہمدم شیرازی جن کے فرزند ڈاکٹر میرزا علی حکیم الممالک مرحوم تھے اور ڈاکٹر میر اوسف علی صاحب و میر اسحٰق علی صاحب ہیں۔ بنظر اختصار اواخر کے چند اشعار برائے ہدیۂ ناظرین لکھدیے جاتے ہیں ؎

فلک رتبہ نواب سالار جنگ ٭ تراب علی نورِ چشمِ جہاں
سرِ باستان میر احمد لوا ٭ سر راستان آصف جم نشاں
وزیر خردمند دانش پذیر ٭ جوان و جوان بخت روشن رواں
بجائے نیاکان بسند نشست ٭ بہ تدبیر پیر و بہ بخت جواں
پے سال تاریخ ہمدم بگفت ٭ وزارت مبارک بہ صدر جہاں
۱۲۶۹ھ
خدایار چشم بدش دور دار ٭ بحقِ محمد شہ انس و جاں

شادی نواب صاحب مغفور کی سنہ ۱۲۷۰ھ میں ہوئی۔ جلو خانہ معروف بہ

منڈی میں سے دولتسرائے والد عروس نواب میر غلام حسین خاں فخر الملک بہادر مرحوم تک دورویہ سراچے نصب کئے گئے تھے۔ اُن سراچوں میں سے شبگشت بھی ہوئی اور بازگشت بھی **قطعۂ** تاریخ شادی منظومہ سید عبدالوہاب صاحب وہابؔ تخلص یہ ہے ؎

میکنم شکر حق از شادی سالار جہاں ٭ گشت اتمام ز افضال رسول الثقلین
پے تاریخ چو میکرد تفکر وہابؔ ٭ قلمش کرد رقم گشتہ قران السعدین

واضح ہو کہ عروس معظمہ کا نام حیات النسا بیگم تھا بعد شادی شوہر کے گھر میں عزیز النسا بیگم نام اور دولہن پادشاہ خطاب قرار پایا دولہن پادشا موصوفہ کے والد ماجد امرائے قدیم سے تھے۔ ان کے جد اعلیٰ امیر کمال الدین عہد اکبر بادشاہ میں خواف سے ہند میں آئے اور ملازمانِ شاہی میں خصوصیت حاصل کی۔ ان کی اولاد ہر ایک بادشاہ کے عہد میں مراتب امارت و مناصب عالی سے سرفراز رہی ہے۔

از انجملہ میر معین الدین مخاطب بہ امانت خان عہد **عالمگیر بادشاہ** میں لاہور۔ ملتان۔ کابل۔ کشمیر کی دیوانی پر معمور ہوئے تھے۔

بعد ازاں اسم بامسمیٰ ہونے کی وجہ سے **عالمگیر بادشاہ** نے دیوانی دکن و بخشیگری و وقایع نگاری سے سرفراز فرمایا۔

ان کے فرزند صمصام الدولہ شاہ نواز خاں بہادر سرکار آصفیہ

میں مرتبہ عالی پر تھے۔ تاریخ ماثر الامرا انھیں کی تالیف ہے۔

المختصر ان کی امارت قدیمی ہے نواب صاحب ممدوح یعنی والد ماجد عروس معظمہ موصوفہ کے سخا و کرم و خلق و مروت و شرفانوازی میں بے مثل و نظیر تھے جن کے یادگار و اثمار نامدار۔ نواب خانخاناں بہادر سابق وزیر افواج سرکار عالی اور نواب فخر الملک بہادر وزیر عدالتہا و امور عامہ سرکار عالی ہیں۔

**خانہ باغ** جس کو نظام باغ کہتے ہیں اس کی اور اس کے بنگلہ کی تیاری بھی ۱۲۸۰ھ میں ہوئی ہے۔ **روشن باغ** مع قصر عالی واقع سرورنگر ۱۲۷۱ھ میں تیار و تعمیر ہوا۔ اس کی تاریخ یہ ہے جو حیدر علی حیدر تخلص نے گذرانی ہے ؎

زہی رفیع گلستاں کہ غیرت خلد است ؎ معطر است ز نفحات او ایاغ دماغ
چو خواستم عدد سال آں ز ملہم غیب ؎ بگفت بالب خنداں عجب بہاریں باغ

۱۲۷۱ھ

رگلزار شگفتہ بہار) بھی کسی نے کہا ہے۔
۱۲۷۱ھ

۱۲۷۵ھ میں ایک صاحبزادی متولد ہوئیں اور دو ڈھائی برس کی عمر میں دانتوں کے صدمے سے رحلت کیں۔ یعنی دانت نکل آنے کے لئے ڈاکٹر مکالین نے مسوڑے چیرے تھے اس کے ہرج سے جو بخار آیا تو پھر اترا نہیں۔

چونکہ جب تک کسی نے یہاں مسوڑے چیرنے کا نام بھی نہیں سنا تھا حیدرآباد میں یہ ایک نئی بات تھی لہذا تمام حیدرآباد میں چرچے تھے کہ نواب سالار جنگ بہادر نے ڈاکٹر کے کہنے پر اپنی دختر کو ہلاک کیا تعجب ہے ان کی

دانائی سے ۔ بھلا دنیا میں کوئی مسوڑے چیر کے بھی دانت نکالتا ہے ۔

صاحبزادی موصوفہ کا قطعہ تاریخ تولد گزرانیدہ غلام محی الدین متین تخلص یہ ہے ؎

میلاد نور چشم عفیفہ نمود شاد ٭ مختار ملک را کہ جہاں راست زو پناہ
تاریخ عرض کردہ متین از برائے نذر ٭ بنت وزیر شاہ دکن بابہار جاہ
۱۲۷۵ھ

علیا جناب نور النسا بیگم صاحبہ جو بڑی صاحبزادی صاحبہ کہلاتی ہیں ۱۹ ربیع الآخر ۱۲۷۵ھ میں متولد ہوئیں اور ۱۲۰۴ھ میں صاحبہ ممدوحہ کی تقریب بسم اللہ خوانی ادا ہوئی ۔ مادۂ تاریخ عرض کردۂ منشی محمد صدیق صاحب یہ ہے ۔

بحمد اللہ مبارک بسملہ خوانی زد لبند ۔

جناب صاحبہ بیگم صاحبہ جدۂ حقیقی نواب صاحب مغفور نے ۱۹ صفر ۱۲۸۶ھ میں رحلت کی ۔ قطعہ تاریخ گزرانیدہ سید روشن علیخاں توفیق یہ ہے ؎

بر در جنت جناب صاحبہ بیگم رسید ٭ حکم تکریمش برضواں گشت از رب مجید
سال رحلت ایں دل افسردۂ توفیق گفت ٭ نور عین میر عالم عالم فردوس دید
۱۲۸۶ھ

ہمراہ جنازۂ مرحومہ ممدوحہ مجمع مخلوق دیکھنے کا تھا کیونکہ خود نواب صاحب مدار المہام مغفور پیادہ پا تھے ۔

بڑی صاحبزادی صاحبہ موصوفہ کی شادی ۱۲۹۲ھ میں نواب مکرم الدولہ بہادر سے ہوئی قطعہ تاریخ جو مولف نے بہادر موصوف کی خدمت میں

گذرانا تھا اس کا مادہ تاریخ یہ ہے۔ داماد وزیر اعظمی
۱۲۹۴ھ

اس مقام پر بہادر موصوف کا تھوڑا سا حال بیان کر دینا مناسب ہے۔
واضح ہو کہ احتشام جنگ مکرم الدولہ بہادر خواہر زادہ نواب صاحب مغفور تھے ان کا اصلی نام میر پرورش علی خاں تھا۔ ان کا سال تولد ۱۷ ذیقعدہ سنہ ۱۲۶۲ھ ہے۔ مکرم الدولہ بہادر کے والد کو قیصر جنگ میر یاور علی خاں قیصر الدولہ بہادر خطاب دلوایا۔ داروغگی اصطبل حضوری دلوائی اور اپنے نزدیک رکھا قیصر الدولہ بہادر مرحوم جاگیردار ابن میر جمشید علی خاں مرحوم نہایت سلیقہ شعار و منتظم طبیعت تھے۔
**نواب صاحب مغفور** نے مکرم الدولہ مرحوم کو تعلیم و تربیت کی اور دربار وغیرہ میں اپنے ہمراہ لیجاتے تھے سنہ ۱۲۸۱ھ میں پیشگاہ **اعلیحضرت** سے خطاب دلوایا اور صدر المہام مال کیا۔ جاگیر دلوائی۔ کوئی سفر درپیش ہوتا تو انھیں اپنا ہمدم قرار دیتے تھے۔

باوجودیکہ دُلہن پادشاہ محل خاص نواب صاحب مغفور راضی نہ تھیں لیکن نواب صاحب مغفور نے جو ابتدا سے انھیں اپنی دختر کلاں دینے کا ارادہ فرمایا تھا یا ہمشیرہ سے وعدہ کیا تھا پورا کیا۔ لیکن افسوس ہے کہ یہ پیوند مبارک نہ ہوا شادی ہونے کے بعد مکرم الدولہ بہادر سے مالیخولیا کے آثار ظاہر ہونے لگے تا آنکہ رفتہ رفتہ جنون ہو گیا۔

نواب صاحب مغفور نے بہت کچھ علاجات کئے اور بعد مغفور کے

بڑی صاجزادی صاحبہ نے بصرفِ زرکثیر برسوں مداوا کیا مگر صحت کامل حاصل نہ ہوئی تاآنکہ ۱۳۲۳ھ میں اکرم الدولہ مرحوم ہو گئے۔ ان کا باغ و قصر واقع لنگم پلی ۱۲۰۸ھ میں تیار ہوا۔

**عُلیا جناب سلطان بخت افروز بیگم صاحبہ یعنی چھوٹی صاحبزادی صاحبہ** ۱۲۰۵ھ میں بروایتی ۱۲۰۸ھ میں متولد ہوئیں۔ اُن کی شادی ۱۳۰۲ھ میں نواب میر داور علیخاں بہادر خلف میر بہادر علیخاں سطوت جنگ بہادر مرحوم سے بعہد دیوانی عماد السلطنہ بہادر ہوئی اور پیشگاہ اقدس سے بہرام جنگ بہادر خطاب آبائی ملا۔ خدمت معتمدی متفرقات سرکار عالی سے سرفراز ہوئے۔

عماد السلطنہ بہادر مستعفی ہونے کے بعد خدمت معتمدی علیحدہ ہو گئی مگر تنخواہ خدمت کئی سال تک ملتی رہی کیونکہ بیوجہ خدمت سے علیحدگی ہوئی تھی۔ اور داماد مغفور کے ہیں۔ ۱۳ھ میں بہرام الدولہ بہادر خطاب پایا۔

**لایق علیخاں بہادر** فرزند نواب صاحب مغفور بتاریخ نہم جمادی الاولےٰ ۱۲۷۰ھ متولد ہوے۔ ان کا **قطعۂ تاریخ** میلاد گزرانیدہ سید زین العابدین ضیف تخلص یہ ہے ؎

شد تولد چو نیک بخت ازل ٭ فخر اقبال و زیب و زین وزیر

ضیف تاریخ او رقم بنمود ٭ راحتِ جان و نور عین وزیر

تیئیس ۲۳ برس کی عمر تھی کہ ماہ ربیع الآخر ۱۳۰۰ھ میں بروز مبارک جلوس ثانی

اعلیحضرت غفران مکان مدار المہامی کا اعزاز آبائی حاصل فرمایا موروثی خطاب سالار جنگ منیر الدولہ مختار الملک بہادر سے سرفراز ہوئے۔ نیز بطریقہ ایران خطاب عماد السلطنہ پایا۔

اس عہدۂ جلیلہ کی تہنیت میں مختصر قصیدۂ تاریخی جو مولف نے گزرانا تھا وہ یہ ہے

ساقیا مے دہ کہ دی بگذشت و خرم شد چمن
عاشقان را باز یاد آمد از ان عشق کہن

نطق طوطی را کنون پیداست تاثیری دگر
گوئیا سر کردہ است افسانۂ نل و دمن

بسکہ بشگفتہ گل احمر ہزار اندر ہزار
ساحت گیتی شدہ یکسر چمن اندر چمن

این بروی گل ندانم قطرۂ از شبنم است
یا مزین گوش جاناں گشتہ با دُرّ عدن

ہست از باد صبا جنباں بہر سو شاخ گل
یا نگر ماریست سبز و مہرہ دارد در دہن

نالۂ بلبل کہ پیش گل نیارم صبر کرد
چشمک نرگس کہ ہاں می بین و لیکن دم مزن

مایۂ عیش و سرور ناظرین در چار سوست
جعفری و یاسمین و یاسموں و نسترن

مرحبا باغ جناں یا حیدرآباد است این
حبذا گلزار فردوس است یا ارض دکن

کار و بار ہر یک ایدون جملہ عیش است و نشاط
وان نشاط و عیش را وجہ است چہ و جہ حسن

صدر اعظم میر عالم سرور و سالار خلق
معدن جود و کرامت منبع فہم و فطن

صاحب دانش منیر الدولہ مختار ملک
شد بفضل حق وزیر خسرو ملک دکن

واجب و لازم کہ تا مقدور وصف او کنیم
گرچہ وصف اوست مارا لقمہ بیش از دہن

برتو دایم باد ظل ظلیل رب ذو المنن
مطلع
ای وزیر اعظم شاہ دکن سالار من

شد مقرر تا وزارت بر تو بگرفته قرار — عاقلان را عقل در سر دل به پهلو جان بتن
صیت رحم تو مسخر کرد دل ها را بلی — رحم باید تا بدست آید دل اهل وطن
حاتم طے غرق دریای خجالت میشدی — پیش بہ حشمش گر بُدی بحر سخاوت موجزن
اے مطاع روزگار از حیطۂ فرمان تو — کس برون ناید بود کیفیت مور و لگن
هر که سر پیچد ز حکم از خنجر اقبال خویش — سینه اش را چاک کن چون کلک او را سر بکن
کس بعهدت کے تواند جور بر زالی کند — گو بود سام نریمان گو بود او تهمتن
بے عدیل و بے نظیر و بے مثالستی بدهر — با چنیں خُلق حسن بخت جوان رای کهن
حق ببالای تو تشریف وزارت کرده راست — اے وزیر ابن وزیر ابن وزیر مؤتمن
باب فردوس آشیانت گوی نیکی برده است — تا توانی اندریں میدان تو هم چوگان بزن
ایمن از شر عدو دارد هماره رب پاک — کامران باشی قرن ها از طفیل پنجتن
هست دانش ای ولی نعمت نکو پرورده است — رحم فرما و دگر مپسند آزار و محن
مصرع سال وزارت را بده حسن قبول — سروری کن ای وزیر لائق شاه دکن

ماہ رجب سنہ ۱۳۰۴ھ میں استعفا دے کر عازم سفر لندن و روم وغیرہ ہوئے۔ مراجعت کے وقت علیل ہو گئے تھے چنانچہ حیدرآباد میں داخل ہو کر بتاریخ ۸ ماہ ذیقعدہ سنہ ۱۳۰۶ھ ستائیس سال کے سن میں وفات پائی۔

عماد السلطنة مرحوم کو اگرچہ بظاہر اپنے والد ماجد سے تعلیم امور وزارت پانے کا موقع ملا تھا نہ پیشی میں رہ کر کبھی کام کیا لیکن دل و دماغ خداداد پائے تھے۔

حافظہ ایسا تھا کہ آقا سید علی صاحب ثناء الملک مغفور نے ہر گاہ کوئی قصیدہ عربی سنایا ہے تو نصف سے زیادہ اشعارِ قصیدہ انھیں یاد ہو گئے ہیں۔

نیز یہ کیفیت مشہور ہے کہ کسی انگریزی جلسہ میں عماد السلطنہ کو اسپیچ پڑھنی تھی مگر بہ سبب عدیم الفرصتی مولوی سید حسین صاحب کو اسپیچ کا مسودہ لکھنے کے لئے حکم دیا۔ مولوی صاحب نے پانچ یا چھ ورق کی اسپیچ انگریزی زبان میں نہایت فصیح و بلیغ مرتب کرکے گزرانی اور عرض کیا کہ چند مرتبہ اس کو ملاحظہ فرمائیں تو مناسب ہے۔ مگر بہادر ممدوح نے ایک مرتبہ بھی نہ دیکھا تاآنکہ روز جلسہ آگیا۔ مولوی صاحب متفکر ہیں کہ بغیر مطالعہ کافی اس قدر طولانی اسپیچ کس طرح پڑھیں گے۔ جب وقت جلسہ میں جانے کا قریب پہونچا تو ممدوح نے اوراق اسپیچ مذکور کو طلب فرما کر شروع سے آخر تک ملاحظہ فرمایا اور چاک کرکے پھینک دیا۔ مولوی صاحب یہ دیکھ کر پریشان ہو گئے کہ اس قدر طولانی عبارت ایک مرتبہ کے مطالعہ سے کیا یاد ہوئی ہوگی۔ مگر جب وقت آیا تو کھڑے ہو کر اسپیچ مذکور کا ایک ایک فقرہ اس فصاحت و خوبی کے ساتھ بتشدّد و مدّ ادا فرمایا کہ مولوی صاحب بے ساختہ ماشاء اللہ ماشاء اللہ کہنے لگے۔ اس نوجوانی میں بہادر ممدوح نے دیوان ہو کر وہ کام کئے ہیں کہ بڑے بڑے تجربہ کاران گئے تھے۔

رزیڈنٹ بہادر نے کسی تقریب میں خلاف دستور بغیر لباس درباری **اعلیحضرت غفران مکان** سے ملاقات کی تو اس روز اپنے آقا کے حفظ اعزاز میں کیسی جرأت دکھائی ہے اور رزیڈنٹ بہادر پر الزام قایم کرنے پر کس بیباکی سے آمادہ ہو گئے تھے۔

کہ رزیڈنٹ بہادر کو بغیر معذرت کے اور معافی چاہنے کے چارہ نہ ہوا۔

جمعدار عروب سلطان نواز جنگ بہادر نے جو کوتوال اور کوتوالی پر حملہ کیا تھا جس کے باعث کوتوالی بے وقعت ہونے کو تھی مگر عماد السلطنۃ بہادر کی دلیری وشجاعت نے وقعت کو توالی کو باقی رکھا۔ مقام غور ہے کہ اعراب کثیر کا جمعدار اور برسر فساد و آمادۂ پیکار۔ اس کے بالاخانوں پر صدہا عرب مسلح بھری ہوئی بندوقیں لئے ہوئے موجود و مستعد۔ ایسے وقت میں تن تنہا گھوڑے پر سوار ہو کر مکان جمعدار مذکور واقع چارمینار پر چلے گئے۔ اور جمعدار کی نسبت وہ کلمات تنبیہانہ فرمائے کہ سننے والوں کے ہوش اڑ گئے اور کسی عرب کی جرات نہ ہوئی کہ کچھ جواب دے۔ اور وہیں کھڑے رہ کر جمعیت باقاعدہ کو چارمینار و مکہ مسجد اور اس کے اطراف و جوانب مورچہ بندی کا حکم دیا۔

چونکہ اس کے قبل حسن بن عبداللہ ہدایتانہ پیام لے گیا تھا اور جمعدار مذکور سے سرکشی آمیز جواب سن کر آنے سے خوفناک تھا اس لئے حسن نے وقت عزم بے تحاشہ دامن عماد السلطنۃ بہادر کو جلدی میں تھاما اور بکمال عجز و الحاح عرض کیا کہ اس وقت للہ آپ چارمینار کی طرف جانے کا ارادہ نہ فرمائیں۔ بہادر ممدوح نے حسن کو پلٹ کر دیکھا اور دامن کو بغیظ چھڑا لے کر فرمایا کہ شاید اپنی ہمقومی کے لحاظ سے تو چاہتا ہے مجھ پر ان عربوں کا رعب ڈالے۔ دیکھ تو سہی ان مفسدوں کا کیا حال کرتا ہوں۔ یہ فرما کر گھوڑے پر سوار ہو گئے۔ واہ رے دلیری وشجاعت۔

اور یہ امر مسلّم ہے کہ جو انسان شجیع ہوتا ہے وہی سخی بھی ہوتا ہے **لمؤلفہ**

ہو گو جو عالی نژاد و مرتبا ❊ ہے مسلّم وہ بہادر ہوئیگا
جب بہادر ہے تو دل ہوگا قوی ❊ دل بڑا جس کا ہے بس وہ ہی سخی
ہر شجیع انساں سخی ہوگا ضرور ❊ بخل جس میں ہے نہیں ہرگز وہ سور

عماد السلطنة مرحوم کی سخاوت بھی مشہور ہے محتاج بیان نہیں۔ اُن کی ایک ادنیٰ سخاوت کا ذکر ہے کہ ایک روز محل سے برآمد ہوکر خانہ باغ کی طرف چلے۔ سیدی عنبر خانساماں اور ایک عرب موسیٰ نام جو ہنوز موجود ہے پیچھے پیچھے چل رہے تھے کہ ایک مرد ایرانی محتاج آگیا اور اپنی زبان میں عرض حال کرتا ہوا چلا۔ موسیٰ عرب نے بایمائے سیدی عنبر خانساماں اس مرد ایرانی کا ہاتھ پکڑ کر روک لیا۔ عماد السلطنہ بہادر نے پلٹ کر جو دیکھا تو فرمایا چھوڑ دو کیوں روکتے ہو۔ اور حکم دیا کہ عنبر بھائی اس کو پانسو روپے اسی وقت دے دو۔ اس حکم سے عنبر بھائی کی طبع کفایت شعار نہایت متاسف و متالم ہوئی کہ ایک ادنیٰ فقیر کو اس قدر رقم۔ لیکن بغیر دیے کے چارہ نہ تھا فی الفور دیے گئے۔

زور قلم و حُسنِ رائے کو جملہ معتدین مانتے ہوئے تھے۔ لیاقت و ذکاوت ایسی اور وزارت وہ کہ تیس سال کی عرق ریزی نواب صاحب مغفور سے ملک آراستہ و پیراستہ۔ سب سے بڑھ کر یہ کہ ولی نعمت و آقا کمال درجہ کا مہربان و شفقت فرما۔ کس لطف سے بسر ہوتی اور کس زور کی مدار المہامی کی جاتی۔ مگر افسوس ہے کہ

نااہل و ناعاقبت اندیشوں کی صحبت نے جوہر خداداد کو خاطر خواہ ظاہر ہونے نہ دیا۔ عرصہ قلیل میں ولی نعمت سے بگاڑ ہوگیا تاآنکہ سنہ ۱۳۱۱ھ میں استعفائے مدار المہامی دے دیا۔

سیدی عنبر خانساماں کا بیان تھا کہ عماد السلطنہ مرحوم کو وزارت جانے کا مطلق رنج نہ تھا لیکن بلدے میں آنے کے لئے حصول اجازت کی قید جو لگائی گئی تھی اس صدمے نے انھیں مارا۔

---

سعادت علیخان بہادر غیور جنگ شجاع الدّولہ منیر الملک

۱۲۷۹ھ ۱۳۰۷ھ



# نواب سعادت علیخان غیور جنگ شجاع الدولہ نیر الملک ثالث بہادر

## (معین المہام مال)

اگرچہ دوسرے سال یعنی ۱۲۷۹ھ میں متولد ہوئے لیکن دراصل اپنے برادر گرامی عماد السلطنۃ مرحوم سے تخمیناً چھ مہینے کے چھوٹے تھے۔ ان کی میلاد کا قطعہ تاریخ گزرانیدۂ سید احمد متخلص یہ ہے ؎

شد بمختار دکن پیدا خلف ؛ زندہ باشد تا قیام عالم است
احمد اتاریخ سال اسعدش ؛ گو نیر الملک و میر عالم است

بعد رحلت عماد السلطنۃ جملہ حق شناس نواب صاحب مغفور کی امیدیں نیر الملک بہادر ثالث سے وابستہ ہوئی تھیں اور الطاف غفران مکان سے سب کو قوی امید تھی کہ یہ اپنی خدمت موروثی یعنی خدمت وزارت سے سرفراز ہوتے لیکن قضا نے مہلت نہ دی۔ بعد اپنے برادر مرحوم کے علیل ہوئے تا آنکہ بتاریخ چہارم جمادی الاول ۱۳۰۱ھ وہی ۲۲ سال کی عمر میں ان کا بھی انتقال ہوا۔

ان کے انتقال کے قبل ایک روز اعلیحضرت غفران مکان بکمال مرحمت بغرض عیادت تشریف فرما ہوئے تھے تو نیر الملک بہادر نے اپنے بزرگوں کے

حاصل کئے ہوئے جملہ اسناد و وثایق اور معاہدے وغیرہ متعلق ریاست کو پیشکش غفران مکان کردیا خوب کیا کہ مقتضائے وقت یہی تھا۔

انتقال عماد السلطنتہ سے زیادہ نزان کے انتقال کے روز جملہ متعلقین اور بڑے بڑے عہدہ دار رو رہے تھے کیونکہ بعد عماد السلطنہ کے وجود نیر الملک بہادر باعث تسکین قلوب تھا۔ مگر نیر الملک بہادر کے بعد بالکل مایوسی ہوگئی تھی۔ ان کی نسبت سیدی عنبر خانساماں کا بیان تھا کہ ان کو اس کمیشن کے صدمے نے مارا جو دریافت قرضہ نواب صاحب مغفور کے متعلق بعہد دیوانی آسمانجاہ بہادر قایم ہوا تھا۔ ان کی نشانی صرف ایک دختر کریم النسا بیگم صاحبہ تھیں جب یہ دختر یتیم ہوگئی تو جناب بڑی صاحبزادی صاحبہ نے اپنے زیر پرورش رکھا اور کمال اہتمام سے تعلیم و تربیت فرمائیں لیکن افسوس ہے کہ سن تمیز کو پہونچ کر کریم النساء صاحبہ نے بھی قضا کی۔

یوسف علیخان بہادر سالار جنگ

۱۳۰۶ھ



چراغِ خاندانِ ویادگارِ نیاکانِ فرزندِ عمادالسلطنہ مرحوم

# عالیجناب نواب میر یوسف علیخان سالار جنگ بہادر دام اقبالہٗ

## مدارالمہام سرکار عالی

بتاریخ ۱۴ ماہ شوال سنہ ۱۳۰۶ھ بمقام پونا متولد ہوئے۔ کیونکہ بسبب علالت وبغرض ہواخوری عمادالسلطنہ مع محل وہیں تھے۔ جب طبیعت بہت بگڑی تو بلدے میں آگئے۔ وفات عمادالسلطنہ کے وقت نواب صاحب دام اقبالہٗ متولد ہوکر پچیس ۲۵ روز ہوئے تھے۔ ان کے میلاد مبارک کا قطعہ بند تاریخی طبعزاد مولف ہیچمداں یہ ہے ؎

حق نے عمادالسلطنہ کو وہ پسر دیا ؎ اقبال میں جو بے بدل و بے نظیر ہے
اس کے بزرگ ہوتے چلے آئے ہیں امیر ؎ فضل کریم سے یہ قدیمی امیر ہے
اس کے سراجِ ملک تھے جد او نیر ملک ؎ یہ سارے خانداں کا سراجِ منیر ہے
مختار ملک کے ہے یہ فرزند کا پسر ؎ پوتا وزیر کا ہے یہ ابن وزیر ہے
مانند اپنے جد کے یہ گل باغ دہر میں ؎ مستوجب عنایت رب قدیر ہے

نام شہنشہ دکن اس کا ہے حرز جاں ۔ محبوب حق معین ہیں علی دستگیر ہے

دست کرم سے اس کے جہاں ہو گیا ہے منتفیض ۔ فرمان فیض ہاتھ کی ہر اک لکیر ہے

اس خانداں کا لال ہے یہ جسکا آستاں ۔ امیدگاہ و مرجع برنا و پیر ہے

دانش اب اس کے مولد فرخندہ فال کا ۔ کہہ سال خاندان کا سراج منیر ہے

بعد رحلت نیر الملک بہادر ثالث موصوف انتظام کارخانہ کے لئے کمیٹی قائم ہوئی ۱۳۱۶ء ایک یورپین مسٹر لوکلارک نام معتمد اور میر مجلس نواب بہرام الدولہ بہادر قرار پائے۔ راجہ شیوراج بہادر حسن بن عبداللہ۔ داراب جی اراکین مقرر ہوئے۔ چندے کام چلا بعد ازاں اعلیحضرت غفران مکان نے براحم خسروانہ اس کارخانہ کو اپنی نگرانی میں لے لیا اور بذریعہ سرور الملک بہادر معتمد پیشی انتظام ہونے لگا۔ تا آنکہ انگریزی اخباروں نے نسبت انتظام اسٹیٹ سالار جنگی معتمد صاحب موصوف کی شکایت لکھی۔ اس پر رزیڈنٹ بہادر نے استفسار کیا تو معتمد صاحب نے رفع بدنامی کے لئے یہ کارروائی کی کہ والدۂ نواب صاحب مغفور زینت النسا بیگم صاحبہ نے جو ۱۳۱۲ء میں رحلت کی تو ان کی تین ہزار چار سو چہتر روپے ماہوار بنام علیا جناب عزیز النسا بیگم صاحبہ المخاطب بہ دولہن پادشاہ جاری کردی اور ان کی ماہوار دو ہزار تین سو نو در روپے بھی بحال رکھے یعنی جملہ چھ ہزار ایک سو روپے ماہوار علیا جناب دولہن پادشاہ کے نام بامید منظوری اعلیحضرت غفران مکان جاری کردی۔ اور نواب صاحب مغفور کی خواصوں کو جو پندرہ روپے ماہانہ پاتی تھیں ان کے نام سو سو روپے ماہوار جاری کی۔ سیدی عنبر خانساماں کی

ماہوار نواب صاحب مغفور میں سو روپے تھی۔ عہد عماد السلطنہ مرحوم میں سو روپے اضافہ ہوئے تھے۔ اب اس پر معتمد صاحب نے اور تین سو روپے اضافہ کرکے پانسو روپے تنخواہ اضافہ کردی اور خواستگار صافی نامہ ہوئے ایسے بافیض معتمد صاحب کو صافی نامہ کون نہیں لکھ دے گا۔ چنانچہ جمیع خرد و کلاں وابستگان نواب صاحب مغفور کی جانب سے صافی نامہ متضمن خوبی انتظام و اظہار رضامندی اہل اسٹیٹ حسب مقصود معتمد صاحب لکھدیا گیا معتمد صاحب نے یہ صافی نامہ حاصل کرکے اعلحضرت غفران مکان کے ملاحظہ میں لایا اور رزیڈنٹ بہادر کو بتلا کر اخباروں کو جھوٹا کردیا۔

بعدازیں سرکار عالی نے اپنے علاقے کے ایک اوّل تعلقدار کارگزار و نیت امانت دار رائے للتا پرشاد صاحب کو بعدازاں مخاطب بہ راجہ للتا پرشاد بہادر ہوئے ہیں اسٹیٹ سالارجنگی پر ماہ آذر ۱۳۰۴ف میں متعیّن و ناظم قرار دے کر مجلس مالگزاری سے متعلق فرمادیا۔ اور اس پر خاص اپنی نگرانی رکھی۔ ناظم صاحب موصوف کے حسن انتظام میں کوئی کلام نہیں لیکن بے اقتداری اور حکام بالا کے احکام سے ناچاری تھی۔ برایں ہم ناظم صاحب کے انتظام سے قرضہ عہد عماد السلطنہ مرحوم وغیرہ کی ادائی شروع ہوئی نیز عہد سراج الملک مرحوم کی سنواتی قرضہ کا سود در سود جس کو نواب صاحب مغفور واجب الادا نہیں سمجھتے تھے۔ اگر یہ قرضہ واجب الادا ہوتا تو مغفور باایں ہمہ عدل گستری و تدیّن ادائی سے ہرگز اغماض و انکار نفرماتے اور کب کا ادا کردیا جاتا۔

الغرض ایسے قرضے کے دعویداروں نے بھی موقع پاکر مجلس مالگزاری میں پیروی کی

اور بنام ناظم صاحب ہر چند مجلس کو لکھا کہ سود در سود ہے ایک ایک روپے کے پانچ پانچ روپے ہو گئے ہیں اس کا سود تو بند کر دیا چاہئے جیسا کہ مولوی مشتاق حسین صاحب نے راجہ رائے راں بہادر کے اسٹیٹ میں تصفیہ کیا ہے۔ تو جواب آیا کہ آپ کو سوائے تعمیل حکم کے کوئی عذر کرنے کا حق نہیں ہے۔ لہذا ناظم صاحب ناگزیر تعمیل حکم کرنے لگے تا آنکہ ۱۳۱۵ف تک میں جملہ قرضہ واجبی وناواجبی پینتیس لاکھ تیتیس ہزار تین سو بیتالیس روپے سات پائی ادا کر دیا گیا۔

**قصر بارہ دری** موسوم بہ گلزار محل کے تختہ ہائے خاتمبندی وغیرہ بسبب کہنگی کے بوسیدہ ہو گئے تھے لہذا ۱۳۱۴ھ میں حسب منظوری **اعلیحضرت غفران مکان** اس قصر کی ترمیم معقول کی گئی ہے۔ علاوہ ترمیم کے بالائے سقف چاروں گوشوں پر چار گوشکیں جدید جو تعمیر ہوئی ہیں ان سے رفعت وشان قصر مذکور اور بڑھ گئی ہے۔ جملہ تعمیر و ترمیم مذکور میں تیس ہزار روپے خرچ ہوئے۔ **قطعہ بند** تاریخ ترمیم مذکور جو مولف نے اسی سال کہہ کر گزرانا تھا پیش کش ناظرین ہے ؎

دفتر خاصہ مختار الملک ✤ خواست سلطان کہ شود نیکو باز
حکم فرمود بہ للتا پرشاد ✤ کہ توی بہر نظامت ممتاز
ہست عنبر علی نیکو نام ✤ خانساماں و بنا ناظم دمساز
نیست با او بکفایت ہمراہ ✤ اوست یار یں با مانت انباز
ہر دو از بہر حفاظت اسٹیٹ ✤ آفریدہ است چہ خوش نکتہ نواز

ہست منجملہ حسن عملش ٭ ایں کہ گلزار محل نو شدہ باز
وہ چہ خوش نظمی ناظم کہ کنوں ٭ شدہ محکمتر و خوب از آغاز
کوشکی تو چو بہر گوشہ فزود ٭ گشت از چار طرف سرافراز
بہر یوسف علی خان معز ٭ کہ امیریست بسی با اعزاز
باز ایں قصر الٰہی مسعود ٭ بکنش بہر نبی عمر دراز
آں چناں بخت عطا کن کہ شود ٭ مثل جد بہر دکن مایۂ ناز
باز چوں از سرِ تو تزئیں یافت ٭ قصر گلزار محل با سر و ساز
دانش ایں مصرع تاریخش گفت ٭ یافت گلزار محل تزئیں باز
۱۳۱۴ ۱۳۱۴

۱۳۱۶ھ میں دربار سالگرہ مبارک کے دو ایک روز قبل فرمان اعلیحضرت غفران مکان بلا درخواست محض براحم خسروانہ صادر ہوا کہ میر یوسف علی خاں کے لئے مایدولت نے خطاب سالار جنگ بہادر منظور کیا ہے لہٰذا اس دربار سالگرہ مبارک میں وہ حاضر رہیں۔

حسب الحکم اقدس و اعلیٰ نواب میر یوسف علی خاں بہادر شام کے سات بجے چومحلہ مبارک میں پہونچے تا انعقاد دربار استراحت کے لئے تہنیت محل مرحمت ہوا۔ جب صبح کے پانچ بجے اعلیحضرت غفران مکان برآمد ہوئے تو بعد ادائے آداب سلام و نذر مدار المہام وقت اقبال الدولہ بہادر نے اپنے اور پیشکار مہاراجہ کشن پرشاد بہادر کے بیچ میں صاحبزادہ کو یعنی نواب میر یوسف علیخاں بہادر،

کو جائے دی۔ صاحبزادہ ممدوح ہنوز درست بیٹھے نہ تھے کہ غفران مکان نے گوشہ مسند مبارک کی جانب ارشاد فرمایا لہذا صاحبزادہ ممدوح فی الفور وہاں سے اٹھ کر گوشہ مسند کے قریب آداب بجالا کر بیٹھ گئے۔ جب عطائے خطابات کی نوبت آئی تو پہلے نبیرہ میر پادشاہ یعنی رحمن علی پادشاہ کو خطاب سیف الملک بہادر عطا ہوا۔ ان کے بعد ہی نواب میر یوسف علی خاں بہادر کو سالار جنگ بہادر کا خطاب موروثی مرحمت ہوا۔ بعد ازاں اور بہت سے لوگوں کو خطابات عطا ہوئے۔ اس روز صبح کے پانچ سے نو بجے تک دربار منعقد رہا۔ نذریں رہیں اور خلعت و خطابات عطا ہوتے رہے۔

غفران مکان نے نواب سالار جنگ بہادر کو سب سے علیحدہ بیچ میں گوشہ مسند کے پاس جو بٹھایا تو علاوہ اظہار مرحمت کے بمقتضائے کمسنی بہادر ممدوح اچھا بھی معلوم ہوا چنانچہ دوسرے دربار میں غفران مکان نے ولیعہد بہادر دام اقبالہ کو ہمراہ لاکر اسی مقام پر بٹھلایا۔ اس سے مراحم خسروانہ و کمال دوراندیشی غفران مکان مترشح تھی۔ شاید یہ خیال مبارک میں آیا ہو کہ میں نے از راہ شفقت جیسے اپنے بچوں کو نزدیک روبرو بٹھاتے ہیں انھیں بٹھایا ہے مگر مخلوق اس کے خلاف کوئی بات پیدا نہ کرے لہذا اپنے نورچشم و ولیعہد کو بھی اسی مقام پر سالار جنگ بہادر کے ساتھ بٹھلا کر اس مقام کو معزز و محترم تر فرمادیا۔ فرق اتنا تھا کہ ولیعہد بہادر گوشہ مسند پر تشریف رکھے تھے۔ اور نواب سالار جنگ بہادر

ان کے عقب فرش پر۔ مگر بعد اس کے تیسرے چوتھے دربار میں جو دیکھا گیا تو نواب آصف یاور الملک بہادر و نواب سلطان الملک بہادر اسی مقام پر بیچ دربار میں تشریف فرما تھے۔ چونکہ صرف ایک رواق میں دیوان خانہ مبارک کے دربار منعقد ہوتا ہے اور لب زہ رو بقبلہ مسند مبارک ہوتی ہے۔ روبروئے مسند سے عقب مسندِ مبارک تک اہل دربار پہلو بہ پہلو حسب گنجایش رواق حلقہ باندھے بیٹھتے ہیں مسند اور اہل دربار کے درمیان تھوڑی جائے خالی رہتی تھی۔ جب عزیزین موصوفین بھی بیچ میں بیٹھنے لگے تو مسند کے پاس سے اہل دربار تک بلا لحاظ پشت و رو ایک مجمع ہو گیا۔ دربار کی وہ شان باقی نہ رہی۔

قصیدہ تاریخی خطاب خاتمہ باب دوم میں مقام مناسب پایا ہے جس کا مصرع تاریخ یہ ہے۔ نام سالار جنگ شد روشن
۱۳۱۶ھ

والدہ ماجدہ نواب صاحب دام اقبالہٗ نے متصل دروازہ پل افضل گنج زمین علاقہ بارہ دری بہ صرفِ زرِ ذاتی تقریباً پنجاہ ہزار روپیہ بنگرانی سیدی عنبر خانساماں دکانیں پختہ و حسین بنوا کر بنام نامی فرزند عزیز خود حسب معروضہ مؤلف یوسف بازار نام رکھا جس کی تعمیر و افتتاح کے قطعات تاریخ یہ ہیں۔

یوسف علی ابن نور چشم سالار — یوسف بازار شد بنا ہش نیار
۱۳۱۸ھ

ایضاً بابت افتتاح

یوسف علی نامورِ ذیشاں کا — یوسف بازار ہو گیا ہے تیار
دانش سنہ افتتاح مسعود کا ہاں — کہہ کیا ہی ہے افتتاح یوسف بازار
۱۳۱۸ھ

روشن باغ واقع سروزنگر میں نواب صاحب دام اقبالہٗ بغرض ہوا خوری مقیم تھے اور اساتذہ جن میں مولف بھی تھا ہمراہ رکاب حاضر تھے۔ ایک روز نواب صاحب ممدوح نیم اس راہوار پرسوار ہوکر حسب معمول باغ میں گشت لگا رہے تھے کہ گھوڑے نے ٹھوکر کھائی جس کے باعث نواب صاحب ہاتھ کے بل زمین پر آئے۔ اور بائیں ہاتھ کے استخواں کو صدمہ پہنچا۔ بعد مسٹر لاری ڈاکٹر نے آکر باندھا اور بفضلہ جلد ہاتھ درست ہوگیا قطعجات تاریخ صحت عرض کردہ مولف یہ ہیں۔

نمای سالارجنگ رای خدای یکتا ؛ بعمر و دولت بہ جود و جرات بفہم و فطنت
بخاطر بجستن ہمارہ نگاہ دارش ؛ زہر بلا و علالت و حزن و رنج و محنت
بدارش اندر جہان صد و بست سال یا زّ ؛ بنام نیکو بکام خاطر بہ عین عزّت
شود ہر آں کو سوار مرکب بیفتد آری ؛ ولی بمردان چہ باک زین صدمۂ ز رحمت
بفضل داور صحیح و بہ گشت دست نواب ؛ نہ چوں شود بہ کہ بعد ہر رنج ہست راحت
چو فکر تاریخ این مسرت نمود دانش ؛ بگفت ہاتف۔ یسار نواب یافت صحت
۱۹ ۱۳ھ

## ایضاً و لہ

ززین سالار جنگ آمد چو پائیں ؛ بدستش صدمۂ گردید وارد
ولیکن زود بہ گشتہ یسارش ؛ بفضل و رافت خلاق واحد
الٰہی در امانِ خویش دارش ؛ بود منکوب ہر کو ہست حاسد
چوں سال صحت او خواست دانش ؛ ندا آمد۔ شفا بخشید ایزد
۱۹ ۱۳ ھ

## ایضاً اردو

گیا شکوۂ دست سالار جنگ ❊ بلطف نبی شکر رب عزیز
کیا سال صحت یہ دانش نے عرض ❊ بلا ٹل گئی شکر رب عزیز
۱۳۲۰ھ

۱۳۲۰ھ میں جب بفضلہ پندرہواں سال شروع ہوا تو ماہ رمضان کے روزے رکھے اور تقریب روزہ کشائی بتکلف ادا ہوئی۔ مولف نے اس تقریب کے بھی یہ دو قطعۂ تاریخ گذرانے۔

روزہ کشائی اگر شد بتکلف ادا ❊ از پئے سالار جنگ ہیچ بنا شد شگفت
سال ہمایون آن دانش مدحت سرا ❊ گفت کہ سالار جنگ روزہ اوّل گرفت
۱۳۲۰ھ

## ایضاً اردو

جو صایم ہیں نواب سالار جنگ ❊ برآئی تمنا خدائی کی آج
کرو عرض دانش یہ مصراع سال ❊ ہے تقریب روزہ کشائی کی آج
۱۳۲۰ھ

جب کہ مختار الملک مغفور شہر لندن میں تھے ان کے ہمراہیوں میں سے کسی نے خبر دی کہ ایک انگریز کی دوکان میں کلام اللہ مطبوعہ دہلی رکھے ہوئے ہیں۔ یہ سنتے ہی مغفور نے حکم دیا کہ جس قدر کلام اللہ اس کے پاس ہیں وہ سب ہدیہ کرلاؤ حسب الحکم مغفور ملازمین فی الفور گئے اور جملہ ایک سو بیس۱۲۰ کلام اللہ مع چند کتب تواریخ قلمی اس کی دوکان میں تھے سو رقم ہدیہ دیکر لے آئے۔ وہ جملہ کلام اللہ کتاب خانہ میں زیر نگرانی مولف رکھے ہوئے تھے ۱۳۲۱ھ میں سیدی عنبر خانساماں کو یہ

خیال ہوا کہ یہ کلام اللہ بیکار رکھے ہوئے ہیں ان کو وقف کرکے بنظر ثواب تقسیم کردینا مناسب ہے۔ چونکہ اسٹیٹ نواب سالار جنگ بہادر دام اقبالہ زیر نگرانی سرکار عالی تھا لہٰذا سرکار عالی سے اجازت حاصل کرکے سو کلام اللہ کی چرمی جلدیں بنوائیں اور ساتھ ہی اس کے مساجد بلدہ و بیرون بلدہ کی فہرست بھی لکھوائی اور حسب شان و کلانی مسجد تقسیم کلام اللہ قرار پائی یعنی کہ مسجد جو سب سے بڑی ہے اُس کے حصہ کے پانچ کلام اللہ اُس سے جو چھوٹی مسجدیں ہیں ان کے لئے حصہ بقدر رِخبتہ کسی کو تین کسی کو دو کسی کو ایک چنانچہ مساجد جاگیرات کے بھی حصے لگا کرے۔

مولف نے یہ کیفیت دیکھ کر کہا خانساماں صاحب کلام اللہ ایسوں کو دیجئے جو تلاوت کرتے رہیں اور معطی و مالک کو ثواب حاصل ہو۔ مسجدوں میں اس طرح بھیجدینے سے کیا حاصل۔ جواب ملا کہ کوئی پڑھے یا نہ پڑھے ہمیں اس سے غرض نہیں فقط مسجدوں میں بھیجدینا کافی ہے۔

مولف نے کہا یہ تو بلا تشبیہ گھی کے چراغ ہو گئے کہ مسجدمیں رکھ کر چلے آتے ہیں خواہ کوئی بھی اٹھالے۔ اُس پر کچھ اثر نہ ہوا اور تقسیم کلام اللہ حسب بیان بالا ہونے لگی۔ آخر کار ایک روز مولف نے کہا کہ خانساماں صاحب آج آپ حسب مرضی اپنے کلام اللہ تقسیم کررہے ہیں لیکن کل کے روز مالک اسٹیٹ اگر پوچھے کہ سو کلام اللہ تم نے اپنے ہم مذہبوں کو دیے اور اصل مالک و معطی کے کسی ہم مذہب کو یا کسی عالم کو ایک بھی نہ دیا۔ اس کا کیا سبب ہے۔ تو آپ اس وقت کیا جواب دیں گے۔ یہ سن کر کسی قدر انکی آنکھیں

کھلیں مگر کیا حاصل سب تقسیم ہو چکے تھے۔ صرف تین جلدیں باقی تھیں سو بغرض تقسیم مولف کے حوالے کئے۔

خانساماں موصوف نہایت امین شخص تھے مگر کمی عقل کی وجہ سے ایسی خرابیاں بعض وقت وقوع میں آتی تھیں۔ چنانچہ اسی لیے **نواب صاحب مغفور** کو باوجود عدیم الفرصتی جزئیات خانگی میں بھی بذاتِ خود توجہ کرنی پڑتی تھی۔ مثلاً ہر فصل میں آم کی تقسیم کے وقت پیوندی عمدہ آم منتخب لوگوں کے لیے چھوٹی کشتیوں میں بالاخانہ پر مسند کے روبرو لے جا کر رکھتے تھے۔ مغفور ملاحظہ فرمانے کے بعد لے جاتے تھے اور متوسلین کے واسطے دو دو سو تخمی آم کی بڑی کشتیاں نیچے کے دالان میں چن کر اطلاع دیجاتی تھی تو مغفور بالاخانہ کے برآمدے میں آکر ملاحظہ فرماتے تھے۔ جب کہیں وہ کشتیاں تقسیم ہوتی تھیں۔ اس ادنیٰ کام کے لئے مغفور یہ زحمت گورا فرماتے تھے کہ خانساماں مذکور مبادا از راہ جزرسی و کوتاہ اندیشی خراب آم تقسیم میں لگادے جس کے باعث میری بدنمائی ہو۔ خانساماں موصوف کے چند صفات عمدہ کی وجہ سے مغفور چاہتے تھے۔ امانتداری۔ خیر خواہی۔ حاضر باشی۔ نیک رویگی۔

**نواب صاحب دام اقبالہ** ایک روز بمقتضائے سن فٹ بال کھیلنے میں شریک تھے اور اُس میں داہنے ہاتھ کو صدمہ پہنچا تھا اس کی صحت کے قطعہ جات اور تہنیت و تاریخ تقریب علی بند **نواب صاحب دام اقبالہ** گذرانیدۂ مولف یہ ہیں ؎

مہر گردونِ دولت و اقبال ٭ آنکہ سالار جنگ چارم ہست
بود مصروف بازیٔ فٹ بال ٭ چشم زخمی رسید و دست شکست
تا خبر یافت ڈاکٹر گملٹ ٭ آمد و عظم دست را بربست
شکر حق رفت درد از دستش ٭ در سر دشمنانِ اُو بنشست
نے کنوں از شکستگی اثرے ٭ استخواں آں چناں بہم پیوست
شاملِ حال نیک فالش باد ٭ صد وسی سال فضلِ ربِّ الست
مصرع سال عرض کُن دانش ٭ سعد یارب بواد صحت دست
۲۲ ۱۳ ھ

## ایضاً فصلی

چارم سالار جنگ فرخندہ تبار ٭ دستش بعلاج شد از اوّل ستوار
گفت ایں مصرع بہ سال فصلی دانش ٭ محکم گردید دست پاک سرکار
۱۴ ۱۳ ف

## ایضاً اُردو

خوش ہیں سالار جنگ فضل حق سے ٭ جو ہاتھ کو پہنچا تھا وہ صدمہ نہ رہا
اچھا ہوا ہاتھ سال فصلی دانش ٭ کر عرض کہ۔ سرکار کے ہاتھ آئی شفا
۱۴ ۱۳ ف

## قطعۂ تہنیت و تاریخ تقریب علیبند مبارک

سالار جنگ از فضل حق و رافت حیدر ٭ فرمود علی بند حمایل بصد اقبال
آمین ہمہ گویند دعائیہ تو دانش ٭ تقریب علی بند شود سعد۔ بگو سال
۲۲ ۱۳ ھ

۱۳۲۷ھ میں نواب صاحب دام اقبالہٗ نے اپنے ولی نعمت غفرانمکان سے اجازت حاصل کر کے برائے ملاحظۂ جاگیر خود واجنٹا جو ضلع اورنگ آباد میں واقع ہے پہلے پہل ارادہ فرمایا تھا اس کے قطعہ جات تاریخ روانگی و واپسی عرض کردہ مولف یہ ہیں ؎

جس کے فرقِ پاک پر ظلِ خدا کا سایا ہے ✤ مہر گردونِ نیر الملک ہے سالار جنگ
معدن خُلق و کرم۔ یہ خاص انکا پوتا ہے ✤ محسن ملکِ نظام الملک تھے مختار ملک
جد و آبا کی طرح فرزند اکثر ہوتا ہے ✤ یہ بھی ہو کیونکر نہ اپنے جدّ امجدّ کا نظیر
فضلِ حق سے یہ سفر پہلے پہل فرمایا ہے ✤ جو کہ ہے جاگیر اجنٹا عزم سیر اُس کا کیا
لو اجنٹے کا سفر نواب نے فرمایا ہے ✤ عرض کر تاریخ دانش اس مبارک عزم کی
۱۳۲۷ھ

## ایضاً بابت واپسی مع الخیر

مع الخیر واپس جو تشریف ہیں لائے ✤ اجنٹے سے نواب سالار جنگ آج
کہا سن۔ مع الخیر سالار جنگ آئے ✤ تو دانش نے خوش ہو کے اس واپسی کا
۱۳۲۷ھ

جناب دلہن پادشاہ کو دفعتاً تپ شدید لاحق ہوئی۔ ہر چند علاج کیا گیا مگر فائدہ نہ بخشا تا آنکہ بتاریخ ۱۸ ماہ شعبان ۱۳۲۵ھ رحلت کی۔ چونکہ بڑی صاحبزادی صاحبہ کے مکان میں رحلت ہوئی تھی اس لیے حکم اعلیحضرت غفرانمکان بنام نواب سالار جنگ بہادر صادر ہوا کہ تم اپنی جدہ ماجدہ کی میت کو بیٹی کے مکان سے اٹھا لاؤ اور اپنے گھر سے اور اپنی ذات خاص سے ان کی تجہیز و تکفین کا انتظام کرو

چنانچہ ویسا ہی کیا گیا۔ اور بعد ادائی تقریب فاتحہ چہلم حسب طریقہ خاندان۔ خوش دامن حضرت مرحومہ کی جانشین بہو ہوئیں یعنی علیا جناب زینت بیگم صاحبہ والدۂ نواب صاحب دام اقبالہٗ مسند نشین و قایمقام دلہن پادشاہ مرحومہ کی ہوئیں قطعہ تہنیت و تاریخ عرض کردہ مولف یہ ہے ؎

بحمداللہ زینب بیگم اپنے گھر کی اعظم ٭ پس از خوش دامنِ جنت مکاں اب ہو گئی ہیں

کیا ہے مصرع تاریخ دانش نے یہی عرض ٭ مبارک ہو بزرگ خانداں اب ہو گئی ہیں

## نواب سالار جنگ بہادر دام اقبالہٗ کی طفولیت و تعلیم کے

زمانہ میں جو مولف بھی معلم تھا بربنائے استفسار احوال نواب صاحب ممدوح اپنے اقارب و احباب سے مولف نے اکثر کہا ہے کہ یہ صاحبزادہ نہیں ہے۔ لاکھوں میں ایک ہے عقل و ذکاوت۔ اولی العزمی و تحمل افضال خدا سے اس سن میں ایسا پایا ہے کہ بوڑھوں کو نصیب نہیں مختصر یہ ہے کہ مختار الملک مغفور کا نبیرہ ہے۔ یہ بیان مولف کا سُنے ہوئے حضرات بحمداللہ ہنوز زندہ و قایم ہیں اور ان کو مولف کے قول کی تصدیق ہو رہی ہے اور ہوتی جائے گی انشاءاللہ تعالیٰ۔

مشہور ہے کہ مالک اسٹیٹ ہوشیار ہو تو واگذاشت اسٹیٹ کے لئے اٹھارہ برس کا سن ازروئے قانون کافی سمجھا جاتا ہے لیکن (ای روشنی طبع تو برمن بلا شدی) یہاں نواب صاحب ممدوح کی ہوشیاری و ذکاوت نے یہ اُلٹا اثر بخشا کہ ارباب غرض نے بطور خیر خواہی اندیشہ نوجوانی و ناتجربہ کاری وغیرہ غفر انمکان

کے ذہن نشین ایسا کچھ کر دیا کہ بر بنائے تحریک مہاراجہ مدارالمہام سابق جواب صاف پیشگاہ خسروی سے صادر ہوا کہ سرکار جب مناسب جانے گی حکم واگذاشت اسٹیٹ دیا جائے گا۔ آیندہ کسی کو اس بارے میں عرض کرنے کی ضرورت نہیں غفران مکان کی عام عدل گستری و رعایا پروری میں کلام نہیں۔ نواب صاحب ممدوح کے حال پر تو خاص توجہ رہی ہے لیکن خاصۂ طبع یہ بھی تھا کہ جس کی جانب سے رخ پھیرا اس کی مٹی خراب۔ پھر قیامت تک اُس کو اُمید توجہ نہیں۔ لا تو لا ہے اگر کسی کے حق میں نعم بھی فرمایا ہے تو سال ہائے سال اُس کو ناکامی میں گزر گئے ہیں کسی مقرب و مصاحب کی مجال نہ تھی کہ سفارشانہ کچھ عرض کرتا۔ جب تک کہ خود بدولت ہی کے دل میں نہ آئے پس مقام غور ہے کہ ایسے مالک و خداوند کے جواب صاف نے اولی العزم وغیور طبع نواب نوجوان کے دل پر کیا اثر بخشا ہو گا۔ اور اُسی مایوسی میں تقریبًا پانچ سال تک عدم اختیار و بیکاری کا صدمہ خاطر نازک پر کس درجہ رہا ہو گا۔ اگر وہی عہد باقی رہتا تو نصیب دشمناں نواب صاحب ممدوح کا زمانہ شباب جو لاقیمت و لاجواب ہے ضائع جاتا اور جوہر خداداد و صفات حمیدۂ آبا و اجداد ظاہر نہ ہونے پاتے اور وہی عین مقصود بدخواہوں کا تھا۔ تا آنکہ جس کا خیال بھی نہ تھا دفعتًا دو تین روز کی علالت میں غفران مکان کی رحلت ہو گئی۔ اور بعد فاتحہ سوم بتاریخ ہفتم ماہ رمضان ۱۳۲۹؁ھ جلوس کا دربار منعقد ہوا۔ بحمد اللہ اعلیحضرت بندگان عالی نواب میر عثمان علیخان بہادر آصفجاہ سابع مدظلہ العالی

مادامت الایام والیالی کا عہد مبارک آیا۔ مایوسی جاتی رہی۔ اُمیدیں بندھ گئیں۔ برائے شرکتِ دربار جارج پنجم قیصرِ ہند جب سفر دہلی درپیش ہوا تو اعلیٰحضرت مدظلہ العالی نے نواب صاحب ممدوح کو بھی ہمراہی کا شرف بخشا۔ اس عزیمت و مراجعت کے قطعہ جات تاریخ گزرانیدۂ مولف یہ ہیں۔

## برائے حضورِ پرنور مدظلہ العالی بابت عزیمت

خوشا تقدیرِ تو عثمان علیخاں سوی تو آمد ÷ چنین شاہ جوان اقبال را دیدی تو کے دہلی

رسان این سال مقدم اے صبا از جاہ دانش ÷ کہ۔ آمد آصف ہفتم سوی تو مژدہ اے دہلی

۲۹ ۱۳ ھ

## ایضاً بابت مراجعت

بیکم ذالحجہ شکر حق برا سپیشل ٹرین ÷ شاہ ذیجاہ دکن عثمان علیخان شد سوار

از پے دربار خاص جارج پنجم بشد ÷ عازمِ دہلی بصد شوکت۔ بحفظ کردگار

با امیرانِ معظم باوزیر سلطنت ÷ رفت زین گلزار ملک و باز آمد چون بہار

مژدۂ بہر دکن شد گفت چوں دانش سنہ ÷ شادمانی اے دکن کاز دہلی آمد شہریار

۲۹ ۱۳ ھ

## برای نواب سالار جنگ بہادر بابت عزیمت

شد سوی دہلی روان موکب سالار جنگ ÷ سرور و سردار ما ہمسفر شہ بشد

خواست چو دانش سنہ از وال شادان خود ÷ گفت کہ۔ سالار ما ہمسفر شہ بشد

۲۹ ۱۳ ھ

## ایضاً بابت مراجعت از دہلی

از دہلی چو برگشت سالار جنگ ؛ بہ حفظ خداوند دادار ما
رقم کرد دانش چہ نیکو سنہ ؛ کہ۔ آمد مع الخیر سالار ما
۱۳ھ ۲۹

## ایضاً بابت عزیمت و مراجعت

بہمراہی شاہ خویش بود اکنوں بحمد اللہ ؛ ز دہلی شاہ با اجلال و ہم سالار جنگ آمد
ہمایوں سال عزم و اپسی کن عرض ای دانش ؛ بدہلی رفت با اقبال و ہم سالار جنگ آمد
۱۳ھ ۲۹

بعد مراجعت **اعلیحضرت مد ظلہ العالی** نے نواب صاحب ممدوح کی دکاوت طبع کو بذات خود ملاحظہ فرما کر بکمال مراحم خسروانہ واگذاشت اسٹیٹ کا فرمان مبارک بتاریخ ۲۰ بستم ماہ ربیع الاول ۱۳۰۳ھ صادر فرمایا۔ اس کی تہنیت کا قصیدۂ تاریخی جو مولف نے پڑھ کر گزرانا ہے وہ یہ ہے۔ ملاحظہ ہو کہ صرف مدح نہیں ہے بلکہ مولف نے اپنے فرض خیر خواہی کو بھی کس حسن سے ادا کیا ہے۔

## قصیدہ

چہ آید ز من شکر پروردگار ؛ کہ احسان لطفش بود بیشمار
عطا چون منے را نمودہ امیر ؛ چو سالار جنگ نکو نامدار

کرامت نمودہ امارت باو ❊ ز آبا و اجداد عالی تبار
سراج منیر علو و دمان ❊ ز عالی نژادان نکو یادگار
در ارکان سالاری و سروری ❊ مہ آسمان سخاو وقار
میان امیران معظم امیر ❊ محقق وزارت بر شہریار
زگلزار عزت گل سر سید ❊ ز بحر شرافت در شاہوار
عقیل و جلیل و جمیل و جوان ❊ ذہین و زرنگ و زکی ہوشیار
میان جوانان جوانی رشید ❊ بہ نزدیک پیران بسی کردہ کار
بصحرائے صولت یکی نرہ شیر ❊ بمیدان جرات زہی شہسوار
بود باطن و ظاہرش محض خیر ❊ چہ نیکو شعار و چہ نیکو دثار
ازان رہ کہ بودہ یتیم صغیر ❊ ہمہ دخل و خرجش ہمہ کاروبار
براہ مراحم بصد التفات ❊ نگہداشت میکرد خود شہریار
بگردید تا آن کہ عاقل جوان ❊ بفضل حق و رافت کردگار
ہمہ کارخانہ بدستش سپرد ❊ بہر باب کردش عطا اقتدار
بحمد اللہ نواب شد کامیاب ❊ خدادارد ش دایما کامگار
درست آید آن چہ کہ آید بدیر ❊ بود وصل نیکو پس از انتظار
زمانے باامیدواری گذاشت ❊ کہ حالے شود حال امیدوار
چہا مصلحت بودہ است اندرین ❊ چہ داند کسی غیر پروردگار

کنون خواہم آرم بسوی تو روے ❊ دعا و ثنایت کنم بندہ وار

## مطلع ثانی

الا اے سر و سرور نامدار ❊ بیاز آستین دست قدرت برار
توی یوسفِ مصر فیض و کرم ❊ درِ فیض وا آنا توانی بدار
مراد تو چون داد خالق تو نیز ❊ مراد دل خیر خواہان برآر
کند دست فیض تو اقدام اگر ❊ کنندت باقدام جان ہا نثار
تو ئی یادگار نیاکان بلے ❊ عیان از تو نیکو شعار کبار
کنم اغنیاطا من این التماس ❊ کہ دولت چو باروت و عیش است نار
جوانی بود گوئیا بادو باد ❊ پے نار سوزان ممد است و یار
بشد روز و شب آنکہ سرگرم عیش ❊ نبہ کار و بارش شد انجام کار
ولی چون توئی کے پند و عقیل ❊ کہ چون شب بود روز و ہم خفتہ وار
پس از روز آید شب از بہر آن ❊ کہ خوب است آسودگی بعد کار
ہر آنکس کہ عقلش بود بیشتر ❊ فزون است او را غم روزگار
عقیل جوان مرد را شیوہ است ❊ رسیدن بدرد صغار و کبار
بود جوہر جد بہ گوہر ترا ❊ کنون وقتش آمد بکن آشکار
کس آسان نیاوردہ دل ہا بدست ❊ کشی تا نہ زحمت نیابی شکار
کنی تا نہ بر خویشتن عیش تلخ ❊ کشی کے ز شہرت مئے خوشگوار

تو و پند نے لئے دعا کن دعا ؛ بہ لقمان مشو دانشس آموزگار

الٰہی مہ و سال این نونہال ؛ بہر یک بہی خواہ بخشد ثمار

برومند از میوۂ دل شوی ؛ بود جاہ و اقبال تو برقرار

نکو خواہ تو خرم و شاد باد ؛ بماند ہمارہ عدو خوار و زار

شنو عرض تاریخ و ہم تہنیت ؛ ہمایوں و سعد این شود اقتدار

واگذاشت اسٹیٹ گویا مقدمہ تھا عہدۂ جلیلہ وزارت کا کہ اس سرفرازی کے ۱۳۳۰ھ

چار ہی مہینے بعد بتاریخ ۲۵ ماہ رجب ۱۳۳۰ھ بلا درخواست و کوشش محض بافضال

الٰہی و الطاف آصفجاہی نواب صاحب دام اقبالہٗ کے لئے مانند جدّ مغفور دفعتاً فرمان

مبارک شاہی متضمن سرفرازی وزارت شرف صدور بخشا۔ مولف کتاب خانے میں

حاضر تھا اُس روز کی بھی کیفیت دیدنی تھی۔ نواب صاحب دام اقبالہٗ بقصد مہتاب باغ

واقع کوہ شریف تشریف فرما ہوئے تھے کہ نواب صادق جنگ بہادر ایڈی کانگ

اعلیحضرت مدظلہ العالی فرمان وزارت لائے۔ لہذا فی الفور مہتاب باغ

کو ٹیلیفون کے ذریعہ سے اطلاع کی گئی۔ اور یہ امر مسلّم ہے کہ جو مراد دلی بے اطلاع

دفعتاً بر آجاتی ہے اُس کی خوشی حد سے زیادہ ہوتی ہے اس لئے وابستگان اسٹیٹ

اعلیٰ و ادنیٰ کمال خرسند تھے ہر ایک کی باچھیں کھلی جا رہی تھیں اور یہ کہہ رہے تھے کہ ستائیس ۲۷

برس کے بعد خدا نے پھر یہ دن دکھلایا شکر ہے۔ ٹیلیفون کو مہلت نہ تھی مہتاب باغ

سے ملا ہوا تھا کہ جلد واپس تشریف لائیں۔ ڈیوڑھی والے اور تماشائی سب کی

آنکھیں راستے پر لگی ہوئی تھیں جیسے کہ نوشاہ کی آمد پر مشتاقانہ لوگ چشم براہ ہوتے ہیں جلوخانہ تماشائیوں سے مملو تھا۔ پندرہ دقیقے گذرے ہوں گے کہ نواب صاحب دام اقبالہ کی موٹر نمایاں ہوئی۔ سب کی زبانوں سے نکلا وہ آئے وہ آئے۔

نواب صاحب موٹر سے اُتر کر داخل آئینہ خانہ ہوئے۔ اُس وقت ازبسکہ مولف بھی خوش تھا بے ساختہ مجمع میں داخل ہو کر قریب پہنچ گیا اور چاہا کہ نواب صاحب کی شادمانی کا اندازہ کروں۔ واہ رے ضبط و استغنا۔ خندہ و تبسم تو کجا چہرے سے آثارِ بشاشت بھی پائے نہ گئے بلکہ نوعے فکر مندی عیاں تھی۔

صادق جنگ بہادر سے ایک ساعت تنہائی رہی، جب بہادر موصوف فرمان مبارک پہنچا کر واپس ہوئے اور نواب صاحب دام اقبالہ برائے نذر عطائے وزارت بالباس درباری برآمد ہو کر موٹر میں سوار ہوئے تو عام مخلوق نے بہ کمال خوشی ہرے کہا اور تالیاں بجائیں۔ بعد فراغ نذر بارگاہ خسروی سے جب واپس تشریف لائے تو جملہ وابستگان و مصاحبین وغیرہ نے جوشِ مسرت میں جلوخانے کے پھاٹک پر جمع ہو کر نواب صاحب کی سواری کو بہ کمال التماس روکا اور سب کے سب مل کر اپنے ہاتھوں سے موٹر کو آئینہ خانے کے زینوں تک لائے۔

عہدہ دیوانی سے سرفراز ہونا خصوصاً نواب صاحب ممدوح کے لئے کوئی نادر بات نہیں ہے مگر یہ امر البتہ نادر و لائق غور ہے کہ نواب صاحب کی سرفرازی سے عام خوشنودی ظاہر ہوئی۔ اہل اسلام و ہنود۔ عیسائی و پارسی۔ ملکی و غیر ملکی وغیرہ کلہم شادیانے

اور خوشی کی نذریں گزاریں۔ اِس کو بجز مقبولیت منجانب اللہ کیا کہہ سکتے ہیں۔ اگر یہ خیال کیا جائے کہ مختار الملک مغفور اوّل کے احسانات مدنظر مخلوق ہیں تو بجا ہے۔ اس میں شک نہیں کہ نواب صاحب ممدوح یادگار و راحت روح مغفور اوّل کے ہیں۔ لیکن مغفور اوّل کی جانفشانیاں اور احسانات کو کما حقہٗ جاننے والے وہی لوگ ہو سکتے ہیں جو زمانہ قبل مدار المہامی مغفور اوّل کے حالات ریاست کو معائنہ کئے ہوئے ہیں۔ حالانکہ ویسے معمّر لوگ اب بہت کم رہ گئے ہیں۔ اور اس زمانے کے حضرات مغفور اوّل کے احسانات کو کامل طور پر کیا جانیں۔ پس یہ مقبولیت ہمارے نواب صاحب دام اقبالہٗ کی صرف بوجہ احسانات جدّ مغفور نہیں بلکہ باقبال خداداد ذاتی بھی ہے۔ یا یوں کہا جائے کہ وہی اقبال خالق عالم نے انھیں عطا فرمایا ہے **للمولف**

محسن ملکِ نظام الملک تھے مختار ملک ؞ معدنِ خلق و کرم یہ خاص اُن کا پوتا ہے

یہ بھی ہو کیونکر نہ اپنے جدِّ امجد کا نظیر ؞ جد و آبا کی طرح فرزند اکثر ہوتا ہے

بفضلہٖ و کرمہٖ ابتدا ہی میں اس دانائی و اولی العزمی کے ساتھ کارگزار اور حق رسانی پر ایسے مستعد ہیں کہ دوسرے تجربہ کاروں سے سالہائے سال میں ممکن نہ ہو۔ اور کیونکر ہوتا کہ یہ صفات خداداد ان کے موروثی ہیں ہر ایک کو کیونکر نصیب ہوں گے۔ خداوند عالم اس چراغ خاندان نیر الملکی کو یکصد و سی سال باقبال روز افزوں سلامت اور چشم زخم و شرّ اعدا سے محفوظ و باعافیت رکھے بحق محمدؐ و آلہ الامجاد علیہم الصلوٰۃ والسلام۔

قصاید قطعہ جات تاریخی و تہنیت عہدہ جلیلہ وزارت کثرت سے گذرانے

اور گزرانے جارہے ہیں۔ ان سب کی گنجائش اس مختصر تالیف میں نہیں ہے لہذا چند قطعہ جات تاریخی عرض کردہ مولف پر اکتفا کیا گیا ہے وَھُوَ ھٰذَا۔

## قطعہ تاریخ سرفرازی عہدۂ جلیلہ وزارت و مدار المہامی سرکار عالی

جوان سال و جوان اقبال آصفجاہ ہنعم ہست ❊ جوان سالار جنگ اور اوزیر از فضل یزدان شد

رقم زد مصرع سال وزارت دانش مداح ❊ جوان اقبال شد این جوان اقبال دیوان شد

۱۳۰۲ھ

## ایضاً

سالار جنگ چار م گشتہ وزیر اعظم ❊ دانش دو سال بر خوان با بہجت و مسرت

سالار جنگ حمد یزدان شدہ است دیوان ❊ سالار جنگ آری چون جد کند وزارت

۱۳۰۲ھ ۱۳۰۲

## قطعہ تاریخ تشریف آوری اعلیحضرت بندگانعالی مدظلہ العالی

## در وزارکدۂ مدار المہام بہادر ممدوح بپذیرائی دعوت بتاریخ ۱۱ شعبان سنہ ۱۳۰۲ھ

اقبال روز افزون او ہم چون بنا شد نوجوان ❊ از فضل داد رہست آری نوجوان سالار جنگ

مصرع تاریخ قدوم شاہ اے دانش بگو ❊ کہ مہمان شاہ دکن شد میزبان سالار جنگ

# ایضاً

منزل سالار جنگ آمد چو شاہ کج کلاہ ٭ از مسرت ہا دل وابستگاں چوں گل شگفت
سال ایں فرخندہ مقدم دانش از فرط سرور ٭ شاہ حق آگاہ آمد در وزارتگاہ گفت
۱۳۰۳ھ

الحمد للہ والمنۃ ختم ہوئی کتاب ریاض مختاریہ سلطنت آصفیہ۔ اس تالیف کے ختم کا قطعہ بند تاریخ یہ عرض کیا ہے۔

شد مایہ رحمت بہر دکن مختار الملک ٭ کز فرط ریاضت گلشن را بنمود چمن
ہست ریاض مختاریہ این تالیف ٭ زان کہ درین شد شرح ریاض سروچمن
مصرع سال تالیف ای دانش تو بگو ٭ گشت معاینہ جزر و مد ملک دکن
۱۳۰۳ھ

